# مطبوعاتِ جدیدہ

**ایران نامہ** | سرزمین ایران زمانہ قدیم سے آریائی تمدن و تہذیب کا گہوارہ تھی اور گو اس کے اوپر مختلف قسم کے دور گذرے اور یہ ملک مغولی اور مقدونی نیز سامی قوموں کا جولانگاہ بنا رہا لیکن اسلامی فتوحات تک یہاں کی سلطنت روے زمین میں سب سے بڑی اور قوی سمجھی جاتی تھی۔ جب اہل ایران حلقۂ اسلام میں داخل ہوے تو انھوں نے اپنے متاع کہنہ یعنی تہذیب و تمدن و تاریخ و علوم و فنونِ قدیمہ کو تقویم پارینہ سمجھکر چھوڑ دیا۔ اور فنا کی موجیں اُن کو بہالے گئیں۔ صرف بادشاہوں کے چند افسانے لوگوں کی زبانوں پر رہ گیے تھے۔ یا قصص و مذہبی کتب کے بعض اجزاء جو کہیں کہیں دہقانوں کے پاس گوشۂ کس مپرسی میں پڑے ہوے تھے۔ زمانہ مابعد میں یہی داستانیں نظماً و نثراً فارسی اور عربی میں مدوّن ہوئیں۔

محققین یورپ نے جب ایرانِ قدیم کی تاریخ فراہم کرنے کی کوشش کی تو کوئی معتد بہ اور معتمد علیہ مواد نہ مل سکا۔ ناچار انھیں افسانوں اور بے ستون اور استخر کے کتبوں سے کچھہ کچھہ سراغ لگایا اور ایک دھندلا سا خاکہ مرتب کیا۔ دورِ آخر کے ایرانی مورخین نے بھی اپنی قدیمی تاریخی انکشاف کے لیے کوئی قابلِ ذکر کوشش نہیں کی صرف مرزا فرصت شیرازی نے جنھوں نے تقریباً دس سال ہوے انتقال فرمایا اِس ذیل میں کچھہ کام کیا اور اپنی کتاب آثارِ عجم لکھکر تاریخِ قدیم ایران کی ایک قابلِ قدر خدمت انجام دی۔

اب ہمارے محترم آغا میرزا عباس بن محمد علی شوشتری میسور یونیورسٹی کے پروفیسر نے جن کی وطن کی محبت عشق کے درجہ تک پہونچی ہوئی ہے نہایت تحقیق محنت اور کوشش سے ایران کی تاریخ لکھنی شروع کی ہے۔ جس کی پہلی جلد

چھپکر ہمارے پاس بغرض تنقید موصول ہوئی ہے۔ یہ جلد چھ سو صفحات پر پھیلی ہوئی ہے اس میں آغاز عہد سے ہخامنشیان خانوادہ کے خاتمہ تک کی تاریخ ہے۔ جہاں تک ہم کو معلوم ہوا ہے اُن کی یہ کتاب غالباً سات جلدوں میں ختم ہوگی۔

آقائے موصوف نے جستجو اور تحقیق میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ محققینِ یورپ وامریکہ نے آریائی زبانوں کے فلسفہ لسانی نیز ایرانی کتبوں۔ نوشتوں شکستہ دیوداروں اور آثارِ قدیمہ سے ابتک جسقدر انکشافات کیے ہیں اُن سب کو پڑھا اور قدماسے مورخین یونان وہند وغیرہ کی کتابیں مطالعہ کیں۔ مذہبی کتب وعبادات ورسوم پر غائر نظر ڈالی اس کے بعد یہ کتاب لکھی اور جہانتک ہوسکا ہر تاریخی پہلو پر روشنی ڈالنے کی کوشش کی۔ آریائی قوموں۔ اُن کے مذہبوں اور زبانوں پر بسط کے ساتھ بحث کی ہے۔ اُن کے باہمی روابط تفصیل کے ساتھ دکھلائے ہیں۔ اوستا۔ گاتھا۔ وید اور رامائن وغیرہ پر تحقیقی نظر ڈالی ہے۔ خانوادہائے سلطنت۔ سلاطین۔ اُن کے حروب۔ کارنامے اور فتوحات۔ نیز رعایا کی حالت۔ تمدن وتہذیب۔ علوم وفنون۔ عبادات ورسوم اعیاد ومواسم۔ اخلاق وآداب غرض ہر بات کو جہانتک شواہد مل سکتے تھے بیان کیا ہے

میرے خیال میں آقائے موصوف کی یہ کتاب اس عنوان پر جامع ہے۔ اُن کا طرزِ بیان بھی نہایت صاف اور سلجھا ہوا ہے۔ میں میسور یونیورسٹی کے ارکان کو نہایت قابلِ تعریف اور شکریہ کا مستحق سمجھتا ہوں اور اُن کو مبارکباد دیتا ہوں کہ انھوں نے اس کتاب کو شائع کرکے اپنی علم دوستی کا ثبوت دیا۔ امید ہے کہ اس کی بقیہ جلدیں بھی جلد تر شائع کیجائیں گی۔ کیونکہ یہ کتاب معمولی نہیں ہے۔

مجھے آقائے موصوف سے ایک شکایت بھی ہے وہ یہ کہ ایران کے بعض ادبائے قدیم کی طرح اُن کے اندر بھی شعوبیت کا رنگ کہیں کہیں نمایاں ہوجاتا ہے جو ایک مسلمان کے لیے افسوسناک ہے مثلاً صفحہ ۱۵ پر لکھتے ہیں:-

ہرگاہ عرب (برایران) تسلط یافت۔ از یک سر مملکت تا گوشۂ دیگر ہمہ عرب گشتند۔ زبان و آداب و رسوم تازہ اخذ کردند و یک چیز بے معنی گشتند"

میں خود بے تعصب ہوں اور بے تعصبی کو پسند کرتا ہوں بالخصوص مورخ کے لیے۔ لیکن یہ جائز نہیں سمجھتا کہ کسی مذہب یا نسل کی حمایت میں اسلام کی اہانت گوارا کی جاوے۔ رجسٹرار صاحب میسور یونیورسٹی سے مل سکتی ہے۔

**تاریخ الحرمین الشریفین** مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ کی موجودہ کیفیت اور تاریخی حالات محمد لبیب بتنونی کے رحلہ حجازیہ و نیز دیگر کتب تواریخ سے اخذ کرکے مولانا عبد السلام صاحب ندوی نے مرتب کی۔ اس کی خوبی کی ضمانت کے لیے صرف مولف ممدوح کا نام نامی ہی کافی ہے۔ صوفی کمپنی نے پنڈی بہاء الدین ضلع گجرات پنجاب سے مختلف عماراتی اور نیز جغرافی نقشوں کے ساتھ اس کو شائع کیا ہے۔ قیمت درج نہیں یہ کتاب بالعموم مسلمانوں کے لیے جو ان مقاماتِ مقدسہ کی حالت سے باخبر ہونا چاہتے ہیں اور بالخصوص حاجیوں اور زائروں کے لیے نہایت مفید ہے۔

آغاز کتاب میں مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کا جو تمہیدی مضمون درج ہے اس میں ایک بات دیکھکر ہمکو حیرت ہوئی کہ " سرزمین حرم دارالسلطنت نہیں بن سکتی" کیا مولانا کا مقصد یہ ہے کہ مکہ مسلمانوں کا صرف دینی مرکز ہے اور سیاسی مرکز کوئی دوسرا تلاش کیا جاوے؟ کیا اسلام میں دین اور سیاسیات دو الگ الگ چیزیں ہیں جن میں اسقدر بعد ہے کہ ان کے مرکز بھی مختلف ہوں؟ اگر وہ جَعَلَ اللّٰہُ الْکَعْبَۃَ الْبَیْتَ الْحَرَامَ قِیَامًا لِلنَّاسِ پوری آیت کا ترجمہ کرتے تو غالباً قیام کے معنی ٹھیراؤ کے نہ لکھتے۔ کیونکہ یہاں قیام کے معنی مابہ القیام کے ہیں یعنی مرکز، نظام یا مدار جیسے وَلَا تُؤْتُوا السُّفَہَاءَ اَمْوَالَکُمُ الَّتِی جَعَلَ اللّٰہُ لَکُمْ قِیَامًا " میں قیام بمعنی مدار معیشت ہے۔ پھر لکھتے ہیں کہ "حرم مدینہ بھی اس کے لیے ناموزوں ثابت ہوا اسی وجہ سے حضرت علیؓ نے دارالخلافہ کوفہ

میں منتقل کر دیا" یہ اس سے بھی زیادہ عجیب تر ہی۔ کیونکہ حضرت علی کے کوفہ میں آجانے کے وجوہات اس سے بالکل مختلف تھے۔

**فطرت نسوانی** | یہ کتاب بھی مولانا عبدالسلام ندوی کی ترجمہ کردہ ہی۔ اصل میں اس کو ایک فرنچ پروفیسر ہنری مارٹن نے لکھا تھا امیل زیدان اڈیٹر الہلال مصر نے عربی میں ترجمہ کیا۔ اس سے مولانا نے اردو میں منتقل کر لیا۔

مولانا نے جو خود اسلامی علوم کے فاضل ہیں اس کتاب کے ترجمہ کرنے میں نہ معلوم کیا مصلحت سمجھی۔ اسلام نے عورت کا درجہ مشرق و مغرب کی افراط و تفریط سے پاک کرکے آج سے تیرہ سو برس پہلے قایم کر دیا ہی۔ کاش وہ اس مسئلہ پر اسلامی نقطۂ نظر سے روشنی ڈالدیتے تو اُن کی کتاب مسلمانوں کے لیے زیادہ مفید ہوتی۔ یہ کتاب بھی صوفی کمپنی نے شائع کی ہی اور وہیں سے مل سکتی ہی۔ قیمت مندرج نہیں ہی۔

**شمیم** | فیاض علی صاحب بی اے (علیگ) فیض آبادی نے دو حصوں میں ایک ناول لکھا ہی جس کا نام شمیم رکھا ہی۔ یہ ناول اسلامیہ اسٹیم پریس لاہور میں طبع ہوا ہی اور صدیق احمد صاحب پروپرائٹر گرانڈ میڈیکل ہال رکاب گنج فیض آباد سے مل سکتا ہی۔ قیمت ہر دو حصہ ۲ہ ہی۔

ناول کا ہیرو کانپور کے ایک شریف خاندان کا لڑکا شمیم ہی جس نے علیگڑھ میں ایم اے تک تعلیم پائی ہی۔ ہیروئن دو ہیں۔ ایک تو امریکہ کے ایک کروڑپتی کی لڑکی مس مارگن اور دوسری لکھنؤ کے مشہور تعلقہ دار نواب ذوالفقار علی خاں کی لڑکی ماہ طلعت۔ ناول کو شروع سے آخر تک پڑھنے کے بعد یہ اندازہ ہوتا ہے کہ سب سے اہم خیال جس نے غالباً مصنف کو ناول لکھنے پر مجبور کیا ہی ہندوستان کی مسلمان عورتوں کی ناگفتہ بہ حالت ہے۔ عورتیں مردوں کے پنجۂ ظلم و ستم میں پھنسی ہوئی ہیں اور اُن کی آزادی بہت ضروری ہی۔ ان خیالات کو بجا یا نابجا مطلب

کی زبان سے ادا کیا گیا ہے۔ ذریعہ حصول آزاد انجمنوں کا قیام بتایا جاتا ہے۔ مردوں پر اثر ڈالنے کے لیے غیر استشدادی ترک موالات یا بائیکاٹ کے اصول پر ایک تحریک کی ضرورت ہے۔ اس کا ثبوت خود مصنف یا یوں کہئے کہ ہیروئن کے الفاظ میں ہے یعنی ماہ طلعت۔ ...... کچھ نہیں مردوں نے ہمیں جاہل رکھ کر ہمارے خداداد حقوق ہم سے چھین لیے ہیں۔ جہاں جہاں اُن کا بس چلا ہے ہم کو اِن گھروں کے جیل خانوں میں بند کر کے ہمارے پیروں میں بیڑیاں ڈالدی ہیں۔ مگر یہ مظالم وہیں کے لیے ہیں جہاں کی عورتیں جاہل اور اپنے حقوق اور صحیح آزادی کے مفہوم سے نا آشنا ہیں۔ ..... ہم کو اپنے حقوق کے لیے مچل جانا چاہیئے۔ بہت صبر کر چکے ہر چیز کی ایک حد ہوتی ہے اور ہماری لڑائی بھی بائیکاٹ کے اصول پر ہونی چاہیئے مگر مذہب کا پہلو لیے ہوئے اور اس میں جہاد کی سی شان ہونی چاہیئے ...... (جلد ا صفحہ ۱۸۴)

مختلف مقامات پر صفحے کے صفحے انھیں خیالات سے مُزین نظر آتے ہیں اور کہیں احتجاجی جلسے اور کہیں بائیکاٹ ذریعہ کامیابی بتلایا جاتا ہے۔ معلوم نہیں یہ خیالات عورتوں میں موجود ہیں جس کی ترجمانی مصنف نے کی ہے یا اُن کو پیدا کرنے کے لیے قلم کو حرکت دیگئی ہے۔ دیکھئے تہذیبِ مغرب کی نقالی ہمیں کہاں سے کہاں لیجاتی ہے اور کیا سے کیا بناتی ہے۔ دورانِ تحریر میں عنانِ قلم ایک دفعہ پرانی روش کے مولویوں کی طرف مڑ گئی ہے اور اُن کی خوب ہی گت بنی ہے۔ مثلاً مشتے نمونہ از خروارے۔

شمیم۔ مونیا کو اِن کے ایسے کافر گر مذہب شکن مولویوں کی ذاتِ بابرکات سے جو جو صدمہ پہونچا ہے وہ حضرت آدم کے وقت سے آج تک انسانوں اور درندوں کی مجموعی کوششوں سے نہیں پہونچا ہے۔ ........ اور بحث مباحثہ کے فن سے تو انھیں اِس قدر بے تعلقی ہوتی ہے جیسے نکٹے کو اپنی ناک سے اور اندھے کو اپنی آنکھ سے ....... (جلد اول صفحہ ۳۹)

مصنف خود علیگ ہیں اس لیے علیگڑھ کے تعلیم یافتہ حضرات کے متعلق جو کچھ لکھتے ہیں صحیح لکھتے ہیں مثلاً
شمیم: "علیگڑھ کالج میں بارہ برس رہ کر اگر کوئی ویجیٹیبل بھی ہوا تو اُسے ڈوب مرنا چاہئے" (جلد ا صفحہ ۳۸) وغیرہ وغیرہ۔

ایک بات جس کا خاص طور پر خیال رکھا گیا ہے وہ یہ ہے کہ پابندیِ فرائض وسنن اسلامی کا اس ناول کا ہیرو خاص طور پر خیال رکھتا ہے اور اکثر نہایت شدومد کے ساتھ اس پر زور بھی دیتا ہے۔ تین عیسائیوں کو دائرۂ اسلام میں لانے کا سہرہ بھی شمیم کے سر ہے اس کوشش میں مختلف مقامات پر جو تقریریں شمیم نے مساواتِ اسلامی حرمتِ مسکرات اور دیگر اسلامی اصول پر کی ہیں خاص طور پر قابلِ تذکرہ ہیں۔ اُن کی وجہ سے ناول کا پایہ بلند ہو جاتا ہے۔

**قوانین عربی** مولوی احمد بخش صاحب مولوی فاضل و منشی فاضل اسلامیہ ہائی اسکول فیروزپور چھاونی کو عرصہ سے خیال تھا کہ "عربی زبان دانی میں ایک ایسی کتاب ہونی چاہئے کہ اس میں کسی نقص کا نام تک نہ ہو" چنانچہ مدتہائے دراز کے غور و فکر و محنت و کوشش کے بعد اُنھوں نے یہ کتاب لکھی جس کے دو حصوں میں سے پہلا حصہ بغرض ریویو موصول ہوا ہے جو چھوٹی تقطیع پر صفائی کے ساتھ چھاپا گیا ہے۔ مولانائے موصوف نے اس میں جدت یہ کی ہے کہ صرف کا موضوع کلمہ قرار دے کر افعال کے ساتھ اسما و حروف کی بحثیں بھی اس میں شامل کر دی ہیں لیکن میرے نزدیک نوآموزوں کے لیے یہ خلط مبحث موجبِ دشواری ہوگا۔ اِن کو نحو میں شامل رکھنا بہتر تھا۔ اس میں شک نہیں کہ مولف نے اس کو آسان بنانے کی کوشش کی ہے۔ اقسامِ الفاظ کے جابجا شجرے بنا دئے ہیں۔ تعلیلات کے قواعد کو بھی منضبط کیا ہے لیکن نقائص بہت رہ گئے ہیں مثلاً صلا میں الف اصلی

کی تعریف میں لکھتے ہیں کہ "جو درج کلام میں نہ گرے" پھر درج کلام کی تفسیر کرتے ہیں کہ اس سے مراد وسطِ کلام ہے۔ پھر وسط کے معنے لکھتے ہیں "دو نقطوں کے عین بیچا بیچ" اگر درجِ کلام کے بجائے پہلے ہی عین بیچا بیچ لکھدیا جاتا تو شرح در شرح میں ایک صفحہ خراب نہ ہوتا۔ ص۲۷ میں خماسی مجرد اور مزید فیہ کی دو مثالیں دی ہیں اور دونوں غلط ہیں۔ فِرَزْدَقٌ نہ فِعْلَلٌ کے وزن پر ہے نہ خماسی مجرد بلکہ یہ وزن فِعَلْوَلٌ رباعی مزید فیہ ہے۔ اسی طرح زَنْجَبِيْلٌ بھی خماسی نہیں ہے بلکہ رباعی ہے مادّہ زمہر ہے۔ خواص فعل میں لکھتے ہیں صرف۔ کیا اسم کی گردان نہیں ہوتی؟ پھر اسم کے خواص میں مضاف الیہ ہونا لکھا ہے۔ حالانکہ فعل بھی مضاف الیہ ہوتا ہے مثلاً یَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةِ۔ ورنہ تنوین گرنے کی کوئی وجہ نہ تھی۔

مولانا کے پیشِ نظر جو اہم مقصد تھا یہ کتاب میرے خیال میں اسے پورا نہیں کر سکتی۔ قیمت ۸/ - مصنف سے مل سکتی ہے۔

**مسئلہ امارت شرعیہ** | مولانا شاہ محمد عزیز صاحب فریدی مجیبی نے مسئلہ امارتِ شرعیہ پر ایک مفصل بحث شرعی نقطۂ نظر سے لکھی ہے کہ اس کی حیثیت کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ جب نہ اس کے ہاتھ میں کوئی طاقت ہے نہ وہ اپنے فیصلوں کی تنفیذ پر قدرت رکھتی ہے۔ تو اس کی حیثیت ایک حَکَم سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ اس بدیہی مسئلہ پر چار جزسے بڑا رسالہ لکھنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ اس کی قیمت ۱۲/ ہے اور کارخانہ اخبار سیف اللہ بنگلور سے شائع ہوئی ہے۔

**کاشف الاسرار یعنی بہائیت کا آئینہ** | مولفہ جناب موسیٰ ابراہیم نایت۔ یہ ایک ۴۲ صفحے کا رسالہ ہے جس میں بہائی مذہب کی تاریخ اور اس کی تعلیمات کا تاریک پہلو پیش کیا گیا ہے۔ یہ رسالہ اصل میں کسی بہائی کے ایک گمنام خط کے جواب میں لکھا گیا ہے جسے زنگون کی انجمن

تبلیغ اسلام نے زر کثیر صرف کر کے شائع کیا ہے۔ اِس رسالہ کے دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ برہما کے بعض علاقوں میں اس مذہب کی ترویج کی کوشش کی جاتی ہے اور اسلام پر اکثر نامناسب حملے بھی کئے جاتے ہیں جس سے متاثر ہو کر انجمن مذکور نے اسے طبع کرایا اور بغرض رفاہِ عام مفت تقسیم کیا ہے۔ یہ اور اسی قسم کے دوسرے رسالے محصول ڈاک بھیجنے پر انجمن تبلیغ اسلام مرچنٹ اسٹریٹ رنگون سے مفت مل سکتے ہیں۔

**عندلیب** | یہ ایک "علمی و ادبی با تصویر ماہوار رسالہ" ہے جو ہلال احمد زبیری صاحب مارہروی کے زیرِ ادارت خورجہ (یوپی) سے نکلتا ہے۔ رسالہ کا مقصد زبانِ اردو کی اصلاح اور صحیح مذاقِ ادب پیدا کرنا ہے۔ جس کی بہترین صورت ہمارے نزدیک خود رسالہ کا اِن اوصاف سے متصف ہو کر سامنے آنا ہے دیکھنا ہے کہ رسالہ اپنی اِن ذمہ داریوں سے کہاں تک عہدہ برا ہونے کی کوشش کرتا ہے۔ پہلا نمبر ہمارے سامنے ہے۔ مضامین و نظمیں متوسط پایہ کی ہیں۔ لکھائی چھپائی دیدہ زیب ہے۔ شروع میں "برکھا رت" کا ایک فوٹو بھی ہے۔ رسالہ کا چندہ سالانہ للعہ ہے۔ اور ملنے کا پتہ

نیجر "عندلیب" خورجہ یوپی۔

# شذرات

جنوری ۱۹۲۵ء کا آخری ہفتہ علیگڑھ مسلم یونیورسٹی اپنی تاریخ میں ایک یادگار ہفتہ شمار کرے گی۔ پرانے کالج کے یونیورسٹی میں تبدیل ہو جانے کے بعد اس کی زندگی میں یہ پہلا موقع ہے کہ اس نے اپنے تقسیم اسناد (کانووکیشن) کا جلسہ اس دھوم دھام سے منایا اور اپنے ایک سب سے اعزازی رکن (لارڈ ریڈنگ) والیسرائے ہند کی میزبانی کا شرف حاصل کیا۔ اور شاید یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ گذشتہ کئی برس کے اندر یہ پہلی بار ہے کہ اسے اپنے قدیم ہمدردوں اور بہی خواہوں کو اس تقریب میں شریک کرنے کا موقع ملا چنانچہ اس تقریب کے لیے کئی ہفتے پہلے سے بڑے زور شور اور مصارف کثیر سے تیاریاں ہو رہی تھیں۔ بام و در کی زینت و آرائش، راستوں کی صفائی و تعمیر، باغ و چمن کی درستی و زیبائش یہ سب سامان اسی لیے تھے کہ حکومت ہند کے اس سب سے بڑے ذمہ دار اور یونیورسٹی کے سب سے بڑے اعزازی رکن کی خاص توجہ میں مدد دیں گے اور اس سے وہ کام لیں گے جس کی برسوں سے آرزو تھی اور جس کے پورا ہونے کا بجا طور پر متوقع تھا۔ چنانچہ چانسلر (بیگم بھوپال صاحبہ) کے رسمی شکریہ ادا کرنے کے بعد وائس چانسلر (صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب) نے اپنا طویل ایڈریس ہز اکسلنسی والیسرائے کی خدمت میں پڑھا اور اس میں تحریک علیگڑھ، اور کالج مرحوم کے کارناموں کا ذکر کرنے اور حکومت انگریزی کی عنایات و برکات اور بالخصوص والیسرائے کی مراعات خسروانہ کا شکریہ ادا کرنے کے بعد یونیورسٹی کی "فوری ضروریات" کو بھی پیش کیا آپ نے ظاہر فرمایا کہ اس وقت یونیورسٹی کو ایک بڑے وسیع ہال، نیز دار الاقامہ اور شفاخانہ وغیرہ کے لیے جدید کمروں کی ضرورت ہے۔ کتبخانہ، معامل، اور میوزیم کے سامان کی فراہمی بھی مد نظر ہے۔ طلبا و مضامین کی کثرت سے اساتذہ و معلمین کے معیار و تعداد بڑھانے کی بھی اشد ضرورت ہے۔ یہ "فوری ضروریات" تھیں جن کو وائس چانسلر نے

ہز اکسلنسی کے سامنے پیش کر کے دست طلب بڑھایا جس کے جواب میں ہز اکسلنسی نے اپنے پیش روؤں کی طرح بانیِ کالج سر سید مرحوم کے ذاتی اوصاف و محاسن اور اُن کی شاندار خدمات، کالج کی تاریخ اور حکومت انگریزی کے ساتھ اس کے وفادارانہ رویہ کا نہایت آب و تاب کے ساتھ ذکر کیا۔ لیکن وائس چانسلر اور اراکینِ یونیورسٹی کی امیدوں کے خلاف تکمیل ضروریات کے لیے ایک لفظ بھی زبان پر نہ آیا۔

"محمڈن کالج" کے قایم ہونے کے تقریباً ۲۵ برس بعد (۱۸۹۸ء) برادرانِ وطن نے اُسی طرز پر ایک "ہندو کالج" بنارس میں کھولا جو آج مسلم یونیورسٹی کی طرح ہندو یونیورسٹی کی شکل میں تبدیل ہو گیا ہے۔ اس یونیورسٹی کا کانووکیشن بھی انھیں دنوں میں ہوا۔ لیکن وہاں نہ تو کسی بڑے یا چھوٹے لاٹ صاحب کی آمد میں حجر و شجر اور در و دیوار کی زیب و آرایش تھی۔ بلکہ اس کی بجائے سائنس کانگریس، معاشیات کانگریس کے سالانہ جلسے منعقد کیے جا رہے تھے۔ ہندوستان کے فنونِ لطیفہ اور ہندوستان کی تعلیم، فلسفہ و مذہب پر عالمانہ لکچر ہو رہے تھے جن سے مقصود طلبہ کے دل و دماغ کی تقویت و پرورش مد نظر تھی۔ امید و رجا کا مرکز اراکینِ حکومت نہ تھے بلکہ اپنے حسنِ عمل کا بھروسہ تھا۔ اُن کے پیشِ نظر کام دکھانا تھا نہ کہ نام جتانا۔ اور یہی وجہ تھی کہ اُن کی امداد و اعانت کا سامان یگانہ چھوڑ بیگانوں اور غیر متوقع ذرایع تک سے ہوا۔ وائس چانسلر نے بیان کیا کہ پیرس سے ایک فرنچ لیڈی نے یونیورسٹی کے لیے ایک نہایت عمدہ و بیش قیمت مجموعہ نایاب تصاویر کا اپنے شوہر کی یادگار میں بھیجا ہے اور ان تصاویر کے لیے ایک میوزیم تعمیر کرانے کی غرض سے ۱۵ ہزار پونڈ (سوا دو لاکھ روپیہ) کا گرانبہا عطیہ بھی بخشا ہے۔

ع - ببیں تفاوتِ رہ از کجاست تا بہ کجا۔

جامعہ ملیہ اسلامیہ جن مقاصد اور اغراض کو پیش نظر رکھ کر قائم کی گئی ہے وہ امت کی اصلاح اور ملت کی فلاح کے لیے ازبس ناگزیر ہیں۔ کوئی قوم بلا اپنی دینی اور قومی تعلیم کے زندہ نہیں رہ سکتی تھی۔ بالخصوص مسلمانوں کی تعلیم کا غیروں کے اشارات کے ماتحت ہونا سم قاتل ہے۔ یہی وجہ تھی کہ حقیقی خیر خواہان امت نے جامعہ کی بنیاد ڈال کر ایک بڑی قومی ضرورت پوری کی۔

لیکن اس کی تاسیس ایک ایسے ہیجانی زمانہ میں ہوئی جس میں سیاسیات کا غلبہ تھا۔ اس لیے عوام کی نگاہوں میں ایک حد تک یہ خالص علمی درسگاہ بھی اس تحریک کا ایک جزو نظر آنے لگی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حریفوں نے اس کی طرف سے لوگوں کی توجہ ہٹانے کی جو کوششیں کیں وہ ایک حد تک کارگر ہوئیں اور قوم نے اس کی طرف اس قدر اعتنا نہ کی جس کی وہ مستحق تھی۔ علاوہ بریں مشاغل کی کثرت اور کارکن افراد کی قلت کی وجہ سے خود خیر خواہان قوم بھی اس کی خبرگیری نہ کرسکے۔ اور جامعہ کو جو ترقی ہونی چاہیے تھی وہ نہ ہوسکی۔

اب ۱۷ مارچ ۱۹۲۵ء کو بنیادی جماعت نے یہ فیصلہ کردیا کہ جامعہ ملیہ علیگڑھ سے دہلی میں منتقل ہو۔ کیونکہ اس کے سرپرست تمامتر وہیں ہیں۔ طبیہ کالج کے متصل اس کو جگہ دی گئی ہے۔ اور ڈاکٹر انصاری صاحب نے اس کی نظامت خوشی کے ساتھ قبول فرمائی ہے۔ وہاں ہوکر انشاء اللہ جامعہ ملیہ اپنی خاص شان میں نظر آئے گی اور دشمنوں کی منافقت اور کشاکش سے نجات پاکر اس کا نیا دور شروع ہوگا

باغبانوں کا مقولہ ہے کہ کوئی پودا جب ایک زمین سے اکھاڑ کر دوسری زمین

میں لگایا جاتا ہے تو زیادہ بالیدگی اور نشوونما پاتا ہے۔ اور بہت تنومند اور بارآور شجر ہوتا ہے۔ کیا عجب ہے، کہ باغبانِ ازل اِس مقولہ کو نہالِ جامعہ کے حق میں بھی سچا کر دے اور دہلی پہونچکر اس کی ترقی کا سامان ہو جائے۔ وما ذالک علی اللہ بعزیز۔

---

جامعہ میں تعطیل کلاں وسطِ اپریل سے ہے۔ اسی دوران میں تبدیل مقام بھی کرنا ہے۔ اس لیے اس مارچ نمبر کو علیگڑھ سے آخری نمبر سمجھنا چاہئے۔ اس کے بعد انشاءاللہ ماہ جولائی میں دہلی سے اِس رسالہ کی اشاعت کا سامان کیا جائیگا۔

اِس صوبہ کے بہترین اسلامی شاعر اور دردمند دل رکھنے والے حضرت لسان الاحرار مولانا عبداللہ خاں تپش رئیس خورجہ جو شروع سے جامعہ اور اہل جامعہ کے ہمدرد اور رسالہ "جامعہ" کے محسن رہے ۲۲ مارچ ۱۹۲۵ء کو طاعون میں مبتلا ہو کر اپنے وطن میں انتقال کر گیے۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ راجِعُون۔ اِس ناگہانی انتقال سے اہل جامعہ کو نہایت قلق ہے۔ مرحوم کے کلام میں علاوہ ادبی اور شاعرانہ لطافت کے اسلامی خلوص اور ملّی درد ایسا تھا جو مشکل سے کسی کے کلام میں مل سکتا ہے۔ اللہ تعالی اُن کو غریقِ رحمت کرے۔ اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

## تصانیف مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری

**تاریخ الامت** ۔ ابتدائے اسلام کی مکمل مسلسل اور مربوط تاریخ جو نہایت تحقیق کے ساتھ سلیس اردو میں لکھی گئی ہے۔

حصہ اول سیرۃ الرسول ؐ ۔ مجلد

حصہ دوم۔ خلافت راشدہ۔ ۔ مجلد

حصہ سوم۔ خلافت بنی امیہ ۔ مجلد

حصہ چہارم۔ خلافت عباسیہ ۔ مجلد

حصہ پنجم۔ عباسیہ بغداد ۔ مجلد

**تاریخ القرآن** ۔ ابتدائے نزول سے قرآن کریم کے آج تک کے مکمل تاریخی حالات اور علمی تحقیق

قیمت … ۔ مجلد

**سیرۃ عمرو بن عاص** ۔ مشہور صحابی فاتح مصر طرابلس کے حالات اور ان کے مجاہدانہ و مدبرانہ کارنامے ۔ قیمت

**حیات حافظ** ۔ خواجہ حافظ شیرازی کی مکمل سوانح عمری

**حیات جامی** ۔ مولانا جامی کے حالات اور ان کی تصانیف پر ناقدانہ مفصل تبصرہ قیمت

**الوراثۃ فی الاسلام** ۔ قیمت … میں

[illegible]

**محجوب الارث** ۔ مسئلہ پوتے کی ناقابل انکار دلائل سے تردید

**جواہر علمیہ** ۔ مولانا کی ان دس بے نظیر علمی و تاریخی نظموں کا مجموعہ جو قومی نصاب میں رکھی گئی ہیں ۔

**علوم عرب** ۔ جرجی زیدان کی تاریخ تمدن اسلام کے حصہ سوم کا ترجمہ جس میں مسلمانوں کی علمی ترقی کا حال ہے۔

## تصانیف خواجہ عبدالحی صاحب فاروقی

شیخ التفسیر جامعہ

**الخلافۃ الکبریٰ** ۔ سورہ بقرہ کی مکمل و مبسوط تفسیر ۔ مجلد

**الصراط المستقیم** ۔ سورۂ انفال و توبہ کی تفسیر شروع میں جہاد پر مقدمہ ۔ قیمت … ۔ مجلد

**بیان** ۔ سورۂ آل عمران کی تفسیر … ۔ مجلد

**سبیل الرشاد** ۔ سورۂ حجرات کی تفسیر۔

**ذکریٰ** ۔ تیسویں پارہ یعنی پارۂ عم کی تفسیر (زیر طبع)

**بصائر** ۔ حضرت موسیٰؑ و فرعون کے واقعات

## تصانیف مولانا محمد السورتی صاحب ادیب جامعہ

**ازہار العرب** ۔ عربی کی ادبی اور اخلاقی سہل نظموں کا مجموعہ جو جامعہ کے نصاب درس میں ہے

**قواعد عربی** (حصہ اول علم صرف) اس کتاب میں صرف کے تمام اشکال رفع کر دیے گئے ہیں اب تک عربی صرف میں اس سے بہتر کوئی کتاب اردو میں نہیں لکھی گئی۔

# مطبوعات مکتبہ جامعہ ملیہ

**مبادی معاشیات** ۔ اکنامکس پر سلیس و نفیس ترجمہ از پروفیسر ذاکر حسین خاں استاد جامعہ
طباعت و کاغذ عمدہ ۔ تقریباً ۱۵۰ صفحے ... ... ... ... ... ... عمر

**انتخاب جوہر** ۔ طلبائے جامعہ کے علمی رسالہ جوہر کا دلکش انتخاب نظم و نثر معہ فوٹو مولانا محمد علی صاحب ... عمر

**انتخاب میر** ۔ میر تقی میر کے کلام کا بہترین انتخاب معہ مقدمہ مشتمل بر حالات میر و کلام میر
از نورالرحمن ۔ بی ۔ اے ۔ خوبصورت جلد ... ... ... ... ... عمر

**اورنگ زیب عالمگیر** ۔ سائز ۱۸×۲۲ ۔ حجم ۱۲۰ صفحے ۔ کاغذ سفید ۔ طباعت و کتابت عمدہ ۔
ٹائٹل آرٹ پیپر رنگین و دیدہ زیب ... ... ... ... ... ... ۱۲ر

**دیوان غالب** ۔ سائز ۲۰×۳۰ ۔ طبع نفیس و خوبصورت و مضبوط جلد کے ساتھ ... ... عمر

**مسدس حالی** ۔ سائز ۲۰×۳۰ ۔ طبع نفیس و خوبصورت و مضبوط جلد ... ... ... ۵

**ہمارے نبی** ۔ سلف اسلام کے سبق آموز حالات بچوں ہی کے لیے ۔ از پروفیسر سید نواب علی ... ۸ر

**ترکوں کی کہانیاں** ۔ بچوں میں محبت و غیرتِ قومی پیدا کرنے والی چند ترکی بچوں کی سچی کہانیاں ۴ر

**تاریخ ہند کی کہانیاں** ۔ آسان پیرایہ و دلکش بیان میں ... ... ... ۴ر

**شعر و شاعری** ۔ سائز ۲۰×۳۰ کاغذ و کتابت اور طباعت دیدہ زیب (زیر طبع) ... ۱۲ر

**اسلامی تہذیب و قومی تعلیم** ۔ ڈاکٹر سر پی سی رائے کا خطبہ جلسہ دوم تقسیم اسناد جامعہ ملیہ ۔ ۴ر
ایضاً (اصل انگریزی) معہ مقدمہ عبدالمجید خواجہ ... ... ۱۰ر

**خطبہ شیخ الہند مرحوم** بتقریب افتتاح جامعہ ۲ر **خطبہ مسیح الملک صاحب** بتقریب جلسہ دوم اسناد جامعہ ملیہ ۲ر

**تاریخ ہند قدیم** ۔ از مسٹر ایم ۔ کے ۔ اینگار ۔ ایم ۔ اے (آکسن) اڈیٹر ہندوستان ٹائمز کا سلیس اردو ترجمہ ۔ عمر

ملنے کا پتہ :۔ **مکتبہ جامعہ ملیہ علیگڑھ**

مفصل فہرست ایک کارڈ بھیجکر حاصل فرمائیں

باہتمام عبدالحق خاں کے طبع ہوا اور سید محمد ہادی نے شائع کیا ۔



# جامعہ

جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ


اسلم جیراجپوری

و

یوسف حسین خاں۔ بی۔اے (جامعہ)



مطبوعہ جید برقی پریس بلیماران دہلی

# جامعہ

| جلد ۵ | ماہ ربیع الاول [illegible]ھ مطابق ماہ ستمبر [illegible]ء | نمبر ۴ تا ۹ |
|---|---|---|

## فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مکی مدنی آیات کا فرق

ماخوذ از تفسیر پارۂ عم مسمیٰ بہ ذکر ہی۔ نوشتہ خواجہ عبدالحی صاحب فاروقی شیخ التفسیر جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی۔ جو عنقریب معرض اشاعت میں آنے والی ہے۔

مفسرین کرام نے قرآن کریم کی سورتوں کو دو حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ ایک کا نام مکی ہے۔ اور دوسرے کو مدنی کہتے ہیں۔ دونوں حصص کی بعض نمایاں اور ممتاز خصوصیات ہیں جو حسب ذیل ہیں۔

## مکی سورتیں

۱۔ ان میں زیادہ تر جذبات کا لحاظ کیا گیا ہے۔

۲۔ دعوت و تبلیغ اسلام پر زور ہے۔ طرز خطاب میں بھی نرمی اور ملاطفت پیش نظر ہے۔ اور جہاد کا ذکر نہیں۔

۳۔ فواصل کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ اور وہ بھی چھوٹے چھوٹے۔

۴۔ الفاظ پر عظمت اور شاندار ہیں۔

۵۔ توحید، قیامت، اور عبرت و موعظت پر مشتمل ہیں۔

۶۔ اعمال و عبادات کا مطالبہ بہت کم ہے۔ زیادہ تر عقائد سے بحث کی گئی ہے

۷۔ یہود و نصاریٰ سے کوئی جھگڑا نہیں۔

۸۔ چھوٹی چھوٹی آیتیں اور چھوٹی چھوٹی سورتیں ہیں۔

## مدنی سورتیں

۱۔ خیالات میں گہرائی اور عمق ہے۔

۲۔ نشر و اشاعتِ اسلام کے ساتھ ساتھ جہاد کا بھی حکم ہے۔

۳۔ فواصل کی طرف توجہ نہیں کیگئی۔

۴۔ قانونی الفاظ ہیں۔

۵۔ احکام اور قوانین ہیں۔

۶۔ اعمال اور عبادات کا سب سے زیادہ مطالبہ ہے۔

۷۔ اہل کتاب سے باقاعدہ مناظرہ ہے۔

۸۔ بڑی بڑی آیتیں اور بڑی بڑی سورتیں ہیں۔

اس فرق کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا یوں بیان فرماتی ہیں۔

انما نزل اول ما نزل منہ سورۃ من المفصل
فیہا ذکر الجنۃ والنار حتی اذا ثاب الناس
الی الاسلام ثم نزل الحلال والحرام
ولو نزل اول شئ لا تشربوا الخمر
لقالوا لا ندع الخمر ابداء ولو نزل لا تزنوا لقالوا لا ندع
الزنا ابداء لقد نزل بمکۃ وانا جاریۃ العب
بل الساعۃ موعدہم والساعۃ ادہی
وامر وما نزلت سورۃ البقرۃ والنساء
الا وانا عندہ (بخاری)

ابتدا میں سور مفصل نازل ہوئیں جن میں جنت
اور دوزخ کا ذکر تھا۔ پھر جب لوگ دائرہ اسلام
میں داخل ہونے لگے تو احکام کا نزول شروع
ہوا۔ اور اگر پہلے ہی روز شراب اور زنا ترک کرنے
کو کہا جاتا تو لوگ صاف انکار کر دیتے جب یہ آیت
نازل ہوئی۔ بل الساعۃ موعدہم والساعۃ ادہی
وامر۔ تو میں اس وقت مکہ کی گلیوں میں کھیلا کرتی
تھی اور سورۂ بقرہ و نساء کا نزول اس وقت ہوا
جب میں خود رسول اللہ کے پاس موجود تھی۔

---

## اس کی حکمت۔

مدنی سورتوں میں تدبیر منزل، سیاست مدن، اور خلافت کبریٰ کے احکام و ضوابط،

اور امامت کی تشکیل و تنظیم کے اصول و قوانین پر بحث کی گئی ہے اسکی سورتوں میں توحید، قیامت رسالت، اور اخلاقِ فاضلہ پر زور دیا گیا ہے۔ یہ نمایاں امتیاز اس لئے ہے کہ اگر ابتدا ہی میں اہلِ عرب کو اعمالِ فاسقہ کو چھوڑنے اور مدنی زندگی بسر کرنے پر مجبور کیا جاتا تو بہت کم لوگ اس صدا پر لبیک کہتے اس [illegible] لوگوں کی اصلاح و تہذیب کیلئے یہ حکیمانہ صورت اختیار کی گئی کہ شروع میں انہیں حسب ذیل اعمال کی طرف توجہ دلائی گئی اور یہ بتا دیا گیا کہ ایک ایسی قوت قاہرہ بھی موجود ہے جو تمہارے ایک ایک عمل حیات کو گہری نظر سے دیکھ رہی ہے۔ وہ تمہارے کسی کام کو ضائع نہ ہونے دیگی تمہیں اس کا بدلہ ضرور مل کر رہے گا۔ اور اس وقت کوئی بڑی سے بڑی قوت بھی تمہاری مدد نہ کر سکے گی بلکہ ہر شخص اپنے اعمال کا آپ ذمہ دار اور جواب دہ ہوگا

## رسول کی ضرورت

جب ایک شخص خدا کے وجود اور اپنی ذمہ داری کو دل کے ساتھ تعیین کرلے تو اب وہ خود بخود اس امر کی ضرورت محسوس کرے گا کہ اسے اخلاقِ فاضلہ پر جرائم کا علم ہو تاکہ وہ معاصی سے پرہیز کرکے نیکی کی راہ اختیار کر سکے۔ مگر خود انسان کی کیفیت یہ ہے کہ وہ ماحول سے متاثر ہو کر اپنی فطرتِ صالحہ کے صاف و شفاف آئینہ کو گرد آلود کر لیتا ہے۔ حجابِ طبع، حجابِ رسم، اور حجابِ معرفت اس کے قلبِ سلیم کو بالکل تاریک و ظلمت بنا دیتے ہیں۔ ظلمت بعضہا فوق بعضہا۔ اور وہ اسی طرح راہِ حق سے منحرف ہو جاتا ہے۔ اسلئے قدم قدم پر اس کو ایک ہادی اور رہبر کی ضرورت ہے جو اس کو نیکی اور بدی کی راہ دکھائے اور راستہ کے تمام نشیب و فراز سمجھائے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر مسلم قانت دن میں پانچ وقت اللہ کے حضور میں کھڑا ہو کر اہدنا الصراط المستقیم کی دعا مانگتا ہے۔

پس قرآن کریم نے فطری طریقۂ تعلیم اختیار کیا، جب خدا کے وجود اور اپنی ذمہ داری کو وہ لوگ سمجھ گئے تو انہیں بتایا گیا کہ اس اللہ کے ساتھ رشتہ قائم کرنے کے لیے وہ اپنا رسول بھیجتا ہے۔ اس کے پاس اس کے احکام و فرائض ہوتے ہیں جنہیں [illegible]

ہے کہ اس کا اتباع کرو تاکہ راہِ حق پا سکو۔

فاما یاتینکم منی ھدی فمن تبع ھدای فلا خوف علیھم ولا ھم یحزنون۔ والذین کفروا وکذبوا بآیاتنا اولئک اصحاب النار ھم فیھا خالدون۔ (۲ : ۳۸-۳۹)

جب تمہارے پاس میری طرف سے ہدایت پہنچے تو اس کی پیروی کرو۔ تو جنہوں نے میری ہدایت کی پیروی کی ان کو نہ کچھ خوف ہوگا اور نہ وہ غمناک ہونگے اور جنہوں نے اس کو قبول نہ کیا اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا وہ دوزخ میں جانیوالے ہیں اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے

## قلب القرآن۔

چنانچہ اگر آپ مکی سورتوں کو مدنی حصہ سے الگ کریں تو آپ پر یہ حقیقت اچھی طرح واضح ہو جائیگی کہ ان سورتوں میں زیادہ تر توحید، رسالت اور جزائے اعمال پر زور دیا گیا ہے۔ اگر اعمال کی طرف توجہ کیگئی ہے تو بہت کم۔ اس لئے کہ عمل نتیجہ ہے عقائد صالحہ یقین واذعان کا۔ جب تک ایک خیال آپ کے دل میں محکم واستوار نہوگا اس سے داعیہ عمل کے پیدا ہونے کی کوئی صورت نہیں۔ اس لئے عملاً زندگی مدینہ منورہ ہی سے شروع ہوتی ہے

دنیا میں جس قدر انبیا و رسل مبعوث ہوئے ان سب میں اصول و کلیات کے اعتبار سے خود بھی برابر فرق نہیں۔ سب کے سب انہیں عقائد و یقینیات کی دعوت دیتے ہیں جن پر تمام مذاہب و ادیان متفق ہیں اور وہ یہی توحید، رسالت اور قیامت ہیں یہی وجہ ہے کہ سورہ یٰسین کو حدیث میں قلب القرآن کہا گیا کیونکہ اس میں انہیں اہم مسائل پر گفتگو کیگئی ہے سورۂ اخلاص میں صرف توحید کا ذکر تھا اس لئے لسان نبوت نے اسکو ثلث القرآن فرمایا۔

اس تمہید کو پیش نظر رکھکر اگر آپ تیسویں پارہ میں درس و فکر کریں تو آپ کو معلوم ہو جائیگا کہ اس کی اکثر سورتوں میں یہی تین چیزیں زیر بحث ہیں۔ مگر ہر ایک سورت کا طریق استدلال دوسری سے بالکل جداگانہ ہے۔ اور ہر جگہ انداز گفتگو نرالی۔ جاذب قلوب و انظار اور پرازعبرت و بصیرت ہے۔

# علم البرق کی ابتدائی تاریخ

(نوشتہ نظام الدین احمد۔ سابق طالب علم جامعہ ملیہ وحال مقیم برلن بغرض تحصیل علم البرق)

علم البرق کی داستان اگرچہ طویل ہیں لیکن کسیقدر دلچسپ ضرور کہی جاسکتی ہے۔ دورِ حاضر کے اکتشافات نے جو اِس علم میں اِس قدر سرعت کے ساتھ متواتر رونما ہوتے رہے ہیں ہمکو یہ فرض کر لینے کا مجرم بنادیا کہ شاید سب کچھ اسی زمانہ کی کارگذاری و برکت ہے اور قدما کو اسمیں کوئی دخل نہ تھا۔ اِس سے بڑھکر اور کیا ناشکری اور خودستائی ہوگی کہ ہم عہدِ حاضر کے کارناموں کی داد دیں اور عہدِ قدیم کے ماہرین اور حکما کی جانفشانی اور سعی کو جو اِس علم کی جستجو میں کسی نہ کسی صورت میں جاری رہی نظر انداز کر دیں۔

ان عہدِ قدیم کے علما کی کوششوں کی یادگار اُس وقت تک پوری طرح قایم نہ ہوگی جب تک کہ ہم اُن کی ہر سعی کو جو اس معاملہ میں کیگئی ہو اور اُن کے ہر قدم کو جو اِس جستجو میں اُٹھایا گیا ہو تاریخی اور علمی دفاتر میں قلمبند نہ کر دیں۔

اکثر علوم کی طرح علم البرق کی ابتدائی سیڑھی کی بنیاد بھی یونان میں رکھی گئی۔ قدیم اہل یونان ہر چمکدار پتھر کو خاص کر الماس اور جواہرات کو جو اپنی چمک و رنگ میں نمایاں ہیں الکٹرون ( Electrone ) کے نام سے موسوم کرتے تھے۔ یہی لفظ فی زمانہ برق کے جوہر فرد کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ( Amber ) بھی جو عجیب و غریب شمالی ممالک یورپ سے حاصل کیا ہوا ظاہر کیا جاتا تھا اسی نام ( الیکٹرون ) سے مشہور تھا۔ اکثر حکماء یونانی اسی الیکٹرونی خاندان کے ہر فرد کی جانچ میں مشغول رہتے تھے اور ان کی خصوصیات کو بغور و فکر اپنے تجربات میں لاتے تھے گویا کہ اس سنگی مجموعہ پر ایک قسم کا

Research جاری رہتا تھا۔ چنانچہ اسی غور و فکر یا (Research work)
کی بدولت آخرکار ایک یونانی حکیم[1] ریاضی داں اور ماہر نجوم پر تو فلسفہ میں درس آیونی کا بانی
تھا اس ابتدائی امر کا انکشاف ہوا کہ الماس اور عنبر کو اگر کسی نرم اور خشک کپڑے پر رگڑتی
ہوئی جنبش لگاتار چند لمحے کے لئے دی جائے تو ان میں ایک کششی طاقت پیدا ہو جاتی ہے۔

اس بنیادی انکشاف کے دو ہزار سال سے زیادہ گذر جانے کے بعد اکثر حکماء یورپ نے
بھی اس طرف توجہ کی اور ۱۶۰۰ء کے آغاز میں ایک انگریزی ڈاکٹر بنام ولیم گلبرٹ
William Gilbert کو یہ معلوم ہوا کہ Amber اور جواہر کے علاوہ اور چند
اشیاء بھی اس عمل سے کششی قوت پاجاتیا کہ اس نے خود لکھا تھا مقناطیسی طاقت حاصل
کر لیتی ہیں۔ گلبرٹ کے علاوہ ممالک یورپ کے دیگر علماء نے بھی اسی نقطۂ نظر سے مختلف
اشیاء کا امتحان جاری رکھا۔ اور بعض اوقات کامیاب بھی ہوئے۔

گلبرٹ نے ایسی تمام اشیا کا نام جو رگڑ سے متاثر ہو جاتی ہیں Vis-electrica
رکھا۔ لیکن عام طور پر اس کیفیت کو کیفیت عنبری یا عنبری طاقت کہتے تھے۔ اور گلبرٹ
نے اپنی بعد کی تحریرات میں اس قوت کو صرف Force of Amber ہی لکھا۔

لفظ برق Electricity جس سے اس وقت تک صرف عنبری طاقت
ہی کا اظہار کرنا مقصود تھا سب سے اول اٹھارویں صدی کے آغاز میں[2] استعمال کیا گیا لیکن
اس کے ساتھ Vis-electrica اور Electrone بھی حکماء زمانہ اپنی

---

[1] تھالیس جو ملیٹس کا رہنے والا تھا (Thales Miletus) ۶۴۰ قبل مسیح
میں ایک مشہور عالم گذرا ہے

[2] انگریزی زبان میں سب سے پہلی تحریر جس میں لفظ Electricity استعمال کیا گیا
رابرٹ بائل (Robert Boyle) کی ہے جو برق پیدا کرنے کے لئے میکانکی طریقہ
کے نام سے اوکسفورڈ میں ۱۶۷۵ء میں شائع ہوئی۔

اپنی تحریرات میں لکھتے رہے ہیں۔ اٹھارہویں صدی کے آغاز میں اہل علم نے جو طرز عمل اختیار کر رکھا تھا وہ اس قدر اہم نہ تھی کہ عوام اور ماہرین علوم اس کی طرف خصوصیت کے ساتھ اپنا میلان ظاہر کرتے اور نہ یہ خفیف لیکن عجیب کشش طاقت اس قدر اہمیت رکھتی تھی کہ اس کا کوئی فائدہ مند استعمال کیا جا سکتا۔ بخلاف اس کے حکما نے اس قوت جذب کو جادو کا اثر خیال کیا اور اسی غلط گمان کی بدولت اس کے ظہور کی اصل وجوہات دریافت کرنے کی طرف بہت کم توجہ کی گئی۔ گلبرٹ نے سب سے اوّل اس قوت کی علت اور اصلیت تک پہونچنے کی کوشش کی اور ایک مدت تک اپنے مشاہدات کی بنیاد اس نظریہ پر رکھی کہ "ایک حد درجہ لطیف اور رقیق شے رگڑ اور تیز حرکت کی وجہ سے ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہونا شروع ہو جاتی ہے اور ایک کششی طاقت یعنی قوت جذب پیدا کرنے کا باعث ہوتی ہے" یہ نظریہ گلبرٹ کی تھوڑے عرصہ بعد ہی باطل کر دیا گیا ہے گلبرٹ نے خود بھی اپنی ایک آخری تصنیف میں اس نظریہ کو ایک اندازی خیال سے زیادہ وقعت نہ دی۔

گلبرٹ سے بڑھکر او قابل قدر قدم اصلیت کی تلاش میں ایک جرمن Otto Von Jumuck نامی نے جو (Magdeburg) کا رہنے والا تھا بڑھایا۔ اس نے سات سال مشاہدات اور تجربات کرنیکے بعد ایک کتاب ۱۶۷۲ء میں شایع کی اور تمام گذشتہ مروجہ مسائل اور نظریات کو تسلیم کرنیسے یک قلم انکار کرتے ہوئے ایک نئے نقطۂ خیال سے اس کیفیت مقناطیسی یا عنبری قوت پر بحث کی۔ اس نے ان تمام کیفیات پر جو جسم پر قوت جذب کے حاصل ہونے کے بعد رو نما ہوتی ہیں از سر نو غور کیا اور اپنے تجربات میں عنبر اور الماس کے بجائے گندھک اور ریشم کا استعمال جاری رکھا اور ان دونوں کی مدد سے ایک برقی مشین جو اپنی ساخت کی سب سے پہلی مشین ہے تیار کی۔ اس مشین پر تجربات کا سلسلہ ایک عرصہ تک جاری رکھنے کے بعد (Jumuck) کو ایک نئی طاقت یعنی قوت دفع کا انکشاف ہوا۔ جو رگڑ کے اثر سے جسم پر قوت جذب کے ساتھ پیدا ہو جاتی ہے

ان دونوں قوتوں کے اکثر اصناف دریافت کرلینے کے علاوہ اس کو اُس وقت ایک آلہ کے ذریعے یہ بھی ثابت کر دینے کا موقعہ ملا کہ یہ ہر دو قوتیں تقریباً ایک گز کے فاصلے سے اجسام کو متاثر کر سکتی ہیں لیکن اُس کے لئے سب سے اہم ایک نئی کیفیت کا انکشاف تھا جو فی زمانہ ( Electric spark ) برقی چنگاری کہی جاتی ہے لیکن اپنے مشاہدہ میں وہ صرف اس قدر دریافت کر سکا کہ گندھک کے گولے پر رگڑ کے بعد فوراً ہی ایک خفیف روشنی ہر مرتبہ ایک خفیف سی چٹخ کے ساتھ نمودار ہوتی ہے Jummok اور دیگر ماہرین جوان تجربات میں اس وقت مشغول تھے قوت جذب وقوت دفع اور برقی چنگاری کے نمودار ہونے کی کوئی قابل تسکین وجہ بیان نہ کر سکے۔ بخلاف اس کے اس خفیف روشنی کے نمودار ہونے کو فاسفوری چمک ( Phosphoric Essence ) سے تعبیر کرتے رہے۔ فاسفوری چمک کا مشاہدہ اس وقت کے ماہرین طبیعات بخوبی کر چکے تھے اور اس کی اصناف سے واقف تھے لیکن اس واقفیت نے اُن کو برقی چنگاری پر غور کرنے سے ایک طرح باز رکھا۔

باوجود ان مشکلات کے لایق جرمن نے ایک سائنس داں ہونے کی حیثیت سے اپنے تجربات کو بغیر کسی مبالغہ آمیز یا فرضی نظریہ قایم کئے ہوئے جاری رکھا۔ اور اپنے بیانات کو

---

ے۔ ٹنڈل ( Tyndell ) نے جو علم ادپٹکس ( Optics ) کا ایک مشہور عالم گذرا ہے پلاٹنم کو حرارت پہونچا کر یہ دکھایا کہ اس میں سے ایک قسم کی چمک (روشنی) نمایاں ہونی شروع ہو جاتی ہے اور حرارت کی ایک حد تک قایم رہتی ہے – لیکن ایسے جسمی مادے بھی موجود ہیں جو بغیر اس کے کہ اُن کی حرارت بڑھائی جائے اس قسم کی روشنی دیتے رہتے ہیں۔ مثلاً اگر ہیرے کو سورج کی روشنی میں سے تاریکی میں لے آئیں تو اس میں سے کئی گھنٹے تک یہ چمک نمایاں رہیگی۔ اسی طرح بیلیم کا چمکدار روغن بغیر حرارت بڑھائے روشن رہتا ہے۔ اجسام میں سے اس قسم کی روشنی نمایاں ہونے کو ( Phosphorescence ) سے تعبیر کرتے ہیں

کو تمام ناقابلِ فہم اور قدیم دلائل یا مشتبہ مسائل سے پاک رکھا اور ان کو اپنے مشاہدات کے بنیادی اصول تصور کرنے سے انکار کیا۔ اس سختی کے ساتھ اختلافِ رائے رکھنے کی وجہ سے عوام نے کیا بلکہ اکثر حکماء ماہرین نے بھی اس کی کتاب اور اعلانات کی طرف بہت کم توجہ کی۔ لیکن اٹھارویں صدی کے آغاز میں ( Hawksley ) نے جو اُس سوسائٹی لندن ( Royal Socity London ) کے محکمہ طبیعیات کا روح رواں تھا فان گیورک ( Fan Gurick ) کے تجربات کا بغور مطالعہ کیا اور اس کی دریافت کردہ چنگاری پر تجربات کئے لیکن علم البرق کے لئے اس کے تجربات زیادہ اہم نہ تھے کیونکہ ان تجربات کا اصل مقصد و نقطۂ نظر بصریات ( Optics ) سے تعلق رکھتا تھا جس کی مدد سے ظاہراً برقی کیفیت میں کوئی جدیدیات معلوم کرنا ناممکن تھا۔ اسی زمانہ میں برقی چنگاری Electric Spark کا ظہور طبیعیات کے اکثر تجربات کے دوران میں زیر مشاہدہ ہوا۔ مثلاً مقیاس الہوا کے خلائی حصہ پر خفیف لیکن مکرر مرتبہ جھٹکتی ہوئی جنبش دینے سے روشنی کا نمودار ہوتا۔ اکثر حکماء نے اس کیفیت کو فاسفورسنس Phosphorescence سے بالکل بے تعلق ہونے کا گمان ظاہر کیا۔ لیکن اس گمان نے زیادہ قوت حاصل نہ کی اور عام طور پر ایسی کیفیات کو برق سے بھی بالکل بے تعلق خیال کرتے رہے۔ بلکہ بعض تو اس برقی چنگاری کو فاسفورسنس ہی خیال کرتے تھے۔

ان کثیر مشاہدات اور بیانات کے باوجود اس وقت تک برقی علم میں کوئی قابلِ قدر ترقی رونما نہ ہوئی تھی جس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ۱۷۲۶ء میں ہالینڈ کے مشہور اور قابل ماہر طبیعیات نے اپنی کتاب ( Elements of Physics ) مبادیاتِ طبیعیات میں برق کے بیان کو چند تجربات اور کہربا کی بالکل ناکافی تعریف کے ساتھ ختم کر دینے پر ہی اکتفا کیا۔ اس نے کہربائی قوت کی تعریف ان الفاظ میں کی تھی "برق معلوم شدہ اجسام مفرد یا مرکبہ کی وہ خاصیت ہے جو ان میں (اجسام میں) خاص رگڑ کے ذریعہ پیدا کی جا سکتی ہے۔

اور ان میں خاصیت جذبی اور دفعی کا باعث بھی ہوتی ہے - جیکوب کی کتاب شائع ہونے سے آٹھ سال پیشتر ۱۷۲۹ء میں ایک انگریز نام (Stephen Gray) نے اپنے تجربات سے یہ ثابت کیا کہ کہربائی کیفیت ایک جسم سے دوسرے جسم میں پوری طرح منتقل کر دی جا سکتی ہے۔ اس تجربہ کے لئے اس نے اکثر آلات کا اختراع کیا جو اب تک ابتدائی تجربات دکھلانے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ گرے کے اس اکتشاف نے گلبرٹ کے اس اندازی کلیہ کو "برق ایک لطیف شے ہے جو رگڑ کی وجہ سے ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہونا شروع ہو جاتی ہے" بالکل غلط ثابت کر دیا۔

اسی زمانہ کے ماہر طبیعات (Dau Fay) نے گرے کے تجربات کو[1] توڑ دہرایا اور نئے آلات ساخت کئے جن کے ذریعہ اس نے اکثر دیگر بنیادی مسائل پیش کئے دوفے کے چند آلات اب بھی اکثر ابتدائی تجربات برقی میں استعمال کئے جاتے ہیں مثلاً کارک اور زیتون کے ٹکڑے کو کہربائی اثر سے حرکت میں لانے کیلئے جو سادہ قسم کا آلہ استعمال کیا جاتا ہے وہ اسی کی ساخت کے مطابق ہے۔ دوفے نے کثیر تجربات کے بعد مندرجہ ذیل کلیہ قایم کئے جو قدرے تبدیلی کے اب بھی مانے جا سکتے ہیں۔

۱ - کہربائی قوت ہمیشہ دو قسموں میں اور ایکدوسرے سے مختلف صورتوں کے ساتھ رونما ہوتی ہے یعنی برق شیشہ اور برق عنبری۔ ان دونوں میں سے ایک قسم اُن اجسام کو جذب کریگی جن کو دوسری قسم دفع کر دیتی ہو۔

---

[1] - S. Gray نے رگڑ سے پیدا کردہ کہربائی کو ۷۰۰ فٹ لمبی سن کی ڈوری میں سے گذارا تھا۔ لیکن D. Fay نے اس تجربہ کو دہرایا اور ایک تر کردہ ڈوری میں سے جسکی لمبائی ۱۲۵۶ فیٹ کے قریب تھی کہربائی کی قوت کو گذار کر نمی کی برقی طاقت کا پتہ چلایا۔ یہ کتنا غلط نہ ہوگا کہ اس وقت اجسام کو برق اور برق سے محفوظ میں تقسیم کرنے کا گمان قایم ہو چکا تھا۔

۲- برق سے متاثر شدہ اجسام ہمیشہ اور بغیر کسی اختلاف کے بے برقی اجسام کو کھینچا کریں گے اور ایک جسم جو شیشہ کی برق سے متاثر ہے اس جسم کو جو عنبر کی برق سے متاثر ہوگیا ہو دفع کردے گا۔

Du Fay کے انہی اصولوں پر زمانہ کا کلیہ مثبت اور منفی کہربائی Positive & Negative کے متعلق قایم ہوا لیکن فرانسیسی عالم پر اس وقت مثبت اور منفی برق کی اصلیت اس مفصل شکل میں جس میں کہ ہم آجکل دیکھتے ہیں ظاہر نہ ہوسکی۔ اس کا نقطۂ نظر ہمیشہ یا عنبر پر رگڑ سے پیدا ہوجانیوالی برقی کیفیات تک محدود رہا۔

۱۷۴۷ء میں ایک فرانسیسی[1] عالم نے برق کو دو ایسی قوتوں سے تعبیر کیا" جو مقدار میں بالکل برابر لیکن خواص میں ایک دوسرے سے مختلف نمودار ہوتی ہیں"

یہ خیال بھی فی زمانہ ایک حد تک غلط کہا جا سکتا ہے۔

ان دونوں فرانسیسی عالموں کے ظاہر ہونے کے بعد ہی ۱۷۴۷ء کے آخر میں ایک نیا دور اس علم میں شروع ہوا اور ایک امریکہ کے باشندہ ماہر طبیعات[2] نے اس وقت تک کے تمام کلیات جو برق کی تعریف میں قایم کئے گئے تھے رد کرتے ہوئے اپنا کلیہ ان الفاظ میں پیش کیا۔ اس جسمی عالم میں ایک بہت لطیف شے موجود ہے جو تمام کہربائی کیفیات کے ظہور پذیر ہونے کا باعث ہوتی ہے۔ اس شے کے مختلف اجزاء جنکو ہم نور، آتش یا ایتھر وغیرہ کے نام سے موسوم کرسکتے ہیں ہمیشہ ایک دائمی تموجی حالت میں ایک زبردست تصادم کے ساتھ حرکت میں رہتے ہیں اور ہر جوہر فرد اس مذکورشدہ لطیف شے سے پوری طرح معمور ہے۔ اس صورت میں ایک جسم مادی جو جواہر مفرد کا مرکب ہوتا ہے اپنی قدرتی اور سادہ حالت میں اس وقت ہوگا جبکہ اس شے مذکور کی مقدار مجموعی طور پر اندرون جسم میں اور بیرون جسم اور

---

[1] اس کا نام Abbe Nollette تھا۔ اس زمانہ کا ایک مشہور عالم طبیعات تھا۔

[2] Benjamin Franklin

ادھائن کے اطراف میں یکساں ہو۔ یعنی اس شئے لطیف کے تموجات و تصادم سے یا اس کی کمی و زیادتی کی بدولت اس مادی جسم کے بیرونی اور اندرونی نظام سکون یا نظام حرکت میں کوئی فرق نہ پیدا ہو گیا ہو بخلاف اس کے کہ یہی شئے لطیف کسی زبردست فر اہتزازی کے باعث (مثلاً رگڑ) مادی جسم میں اس کی قدرتی مقدار کی نسبت زیادہ مقدار میں داخل کر دی جائے تو جسم میں ایک کیفیت عیاں ہو جاتی ہے جس کو ہم مثبت برقی چارج Postive Charge of Electricity کا پیدا ہو جانا کہتے ہیں اور اگر اس شئے لطیف کی مقدار قدرتی حالت کی مقدار کی نسبت کسی دیگر اثر کے ذریعہ جسم میں سے کم کر دیجائے تو یہ جسم منفی برقی چارج Elegative charge of Electricity کے زیر اثر سمجھا جاتا ہے۔ پس اس لطیف شئے کو اگر ہم برق کے نام سے موسوم کریں اور اس کے اثرات کو اس کلیہ کے مطابق بغور سمجھیں تو قوتِ برقی کے راز کو بلاشبہ بخوبی ظاہر کر سکتے ہیں۔

فرانکلن کا کلیہ تمام عالم میں متفقہ طور پر مانا جانے لگا۔ اور فی زمانہ بھی اسی کلیہ کو سب سے زیادہ وقعت دیجاتی ہے۔ اسی کلیہ کے ذریعہ فرانکلن ان تمام مشاہدات کو جو اس زمانہ میں مشہور تھے مثلاً کہربائی قوت کا ایک جسم سے دوسرے میں انتقال یا ایک جسم میں اس کا (Discharge) چارج سے خالی ہو جانا وغیرہ اپنے مذکورشدہ کلیہ کے ذریعہ صاف طور سے قابل یقین بنا دیا اور اس طرح علم کہربائی کے تمام مشاہدات کیلئے ایک مضبوط بنیادی کلیہ ہمیشہ کیلئے قایم کر دیا۔ اسی کلیہ اور فرانکلن کے دیگر تجربات کی اشاعت کے بعد علم البرق میں بھی رفتار ترقی نے ایک تازگی حاصل کر لی اور تمام ماہرین علم نے متفقہ طور پر اپنے اپنے تجربات کا بنیادی اصول اسی کلیہ کے اصول پر قایم کرنا شروع کر دیا۔ چنانچہ فرانکلن نے خود بھی اپنے کلیہ کے اصول پر لیڈن[1] جار (ظرف لیدنی) کے تمام کہربائی مظاہرات

---

[1] ۔ لیڈن جار ۱۷۴۵ء میں پومیرانیا کے پادری کلائسٹ اور موشن بروک اور اس کے شاگرد سونیس نے لائیڈن یا لیڈن (ہالینڈ) میں ساخت کیا لیکن اس کی تشریح سے معذور رہے۔
باقی بر صفحہ ۹۰

اور اس کی کیفیات کی تشریح جو اس وقت تک معرض بحث میں تھیں اپنے سب سے پہلے خط میں جو اس نے امریکہ سے لندن اپنے ایک دوست کے نام روانہ کیا تھا تجربی بیان کرنے میں کامیاب ہوا اس کا وہ بیان اب بھی قدرے تبدیلی کے ساتھ تسلیم کر لیا جا سکتا ہے۔

فرانکلن نے اپنے دوسرے خط میں جو اس نے یکم ستمبر ۱۷۴۷ء میں تحریر کیا رگڑ سے پیدا ہوجانے والی کہربائی قوت کی عام تشریح مندرجہ ذیل تجربہ میں اس طرح کی۔

تجربہ :- ایک شخص الف برق سے محفوظ ( Insulated ) جگہ پر کھڑے ہو کر ایک شیشے کی نلکی پر کہربائی قوت رگڑ کے ذریعہ جمع کرتا ہے ایک دوسرا شخص ب دوسری ( Insulated ) جگہ پر سے کھڑے الف کی نلکی پر سے کہربائی قوت اپنے اوپر منتقل کرتا ہے اس صورت میں ایک تیسرے شخص ( ج ) کو جو زمین پر کھڑا ہوا الف اور ب کہربائی قوت سے متاثر محسوس ہوں گے اور وہ اس طرح کہ ج اپنی انگلی الف یا ب کے بہت قریب لے آئے تو کہربائی قوت کا ایک فوری انتقال ج کی انگلی کے سرے پر ایک چٹخ کے ساتھ رونما ہوگا۔

اس تجربہ کی تشریح فرانکلن نے اپنے کلیہ کی مدد سے اس طرح کی :- بروئے کلیہ کہا ہے کہ ہر شے اپنی قدرتی حالت سکون میں قدرتی اور یکساں مقدار قوت کہربا سے ملبوس ہے لہذا تجربہ کرنے سے پیشتر الف۔ ب۔ ج آتش برق یا کہربائی قوت سے یکساں مقدار میں پُر تھے۔ الف اپنے جسم کی کہربائی قوت کو نلکی پر ایک ذریعہ ( رگڑ کے ذریعہ ) جمع کرتا ہے اور چونکہ Insulation ( برق سے محفوظ چیز ) اس کے اور زمین کے درمیان حائل ہے اس لئے جو کمی اس کے جسم میں واقع ہوجاتی ہے کسی طرح پوری نہیں ہو سکتی یعنی الف کے جسم میں کہربائی قوت قدرتی مقدار سے کم ہوجاتی ہے۔ دوسرا شخص ب نلکی

---

باقی صفحہ ۹۷ ۔ فی زمانہ لیڈن جار اپنی بہترین ساخت میں جو ابتدائی اصول پر قائم ہے کہربائی کو (+) اور (-) حالت میں علیحدہ علیحدہ جمع کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

پر جمع شدہ کہربائی کو اپنے اوپر منتقل کرتا ہے اور مقدار کی مقدار سے زائد حاصل کر لیتا ہے کیونکہ الف کی طرح ب اور زمین کے درمیان برق سے محفوظ شئے موجود ہے لہذا زمین ب کی زیادتی مقدار کو بھی کسی طرح جذب نہیں کر سکتی۔ تیسرا شخص ج زمین سے ملے رہنے کے باعث الف کی کمی مقدار کو پورا کر سکتا اور ب کی زیادتی مقدار کو توازن میں لانے کا ایک ذریعہ بن جاتا ہے لہذا اگر ج الف کے بہت نزدیک جائے تو زمین کی کہربائی ج کے ذریعہ الف کی کمی کو پورا کر دیگی اور اگر ج ب کے نزدیک ہے تو زمین کا خزانہ ب کی زائد مقدار کو ج کے ذریعہ جذب کر لے گا۔

اسی طرح فرانکلن نے اور چند تجربات کی تشریحات شائع کیں جو کم و بیش تبدیلی کے ساتھ اب تسلیم کر لی جا سکتی ہیں۔ مختصر یہ کہ فرانکلن کی تشریحات کو خصوصاً اور نظریات و مسائل کو عموماً یورپ اور امریکہ کے اکثر ماہرین طبیعات بغیر کسی خاص تبدیلی کے قبول کرتے رہے اور آخر کار انیسویں صدی کے وسطی زمانہ میں میکانکی۔ فریڈے اور ولیم ٹامسن نے بھی متفقہ طور پر فرانکلن کے مسائل کو قبول کر لیا اور اس کے ابتدائی کلیہ کو چند اصلاحات کے بعد اپنے اپنے تجربات کا اصولی جز قرار دیا۔[۱]

---

[۱] ہاکسبی (Hawksbee)۔ نیوٹن (Newton) وال (Wall)۔ نولے (Nolle) اور گرے (Gray) ؛ جو فرانکلن سے بالکل ہم خیال تھے بادلوں میں گرج اور برقی چمک کو برقی سپارک (چنگاری) سے جو وہ لیڈن جار (نوٹ نمبر ۲) اور برقی مشین پر پیدا ہوتے ہوئے دیکھتے تھے مشابہ ہونیکا گمان ظاہر کیا۔ اس خیال کے عام ہوجانے پر فرانکلن نے بادلوں پر سے برقی چنگاری حاصل کرنیکا خیال ظاہر کیا لیکن اس اشارہ پر فرانس میں (Dalibard) نے ۱۷۵۲ء میں پیرس کے قریب ۴۰ فیٹ لمبی آہنی سلاخ بلند کرکے برقی چنگاری اپنے اوپر حاصل کئے۔ فرانکلن نے اس تجربہ کے لئے ایک پتنگ خفیف بارش کے دوران میں پرواز کیا اور نم کی ہوئی ڈوری کے ذریعہ بادلوں کی کہربائی چنگاری اپنی انگلیوں کے قریب حاصل کی۔ Cavallo اور Rowas نے اس تجربہ کے ذریعہ ۹ فٹ لمبی کہربائی چنگاری بھی دیکھی ۱۷۵۳ء میں پیٹرز برگ کے قریب ......... یہی تجربہ کرتے ہوئے بجلی کی ضرب سے جل کر ہلاک ہو گیا۔ فرانکلن نے اسی زمانہ میں مکانات کو بجلی کے اثر سے بچانے کے سلاخ تجاویز پیش کیں۔

انیسویں صدی کے آخری زمانہ میں جبکہ برق کے استعمال اور اس کے متعلق عام واقفیت نے ایک نمایاں صورت اختیار کر لی تھی علما کو کہربائی قوت کی اندرونی ترکیب بالو وصورت پر بحث کرنے کا موقعہ ملا اور جس طرح ماہرین کیمیا نے مادہ کو دقایق اور دقایق کو سالمات (جواہر فرد) میں تقسیم کر کے اس کی کیمیائی ترکیب اور کیمیائی مظاہر کے اصول قایم کئے۔ اسی طرح ماہرین برق نے بھی کہربائی کے چھوٹے سے چھوٹے ممکن الوجود برق پارہ کو پیش نظر رکھ کر برقی کیفیات و مظاہرات کی تشریح اور اس برق پارہ (الکٹرون) کو E lewentarquantane کہا۔ کثیر تجربات اور مختلف پیمائشوں کے ذریعہ جو مختلف اوقات میں کہربائی کو پانی گیس اور معدنیات میں سے گذار کر یا کہربائی قوت کی مقناطیسی اور بصری Oplical اقسام پر غور کرنے کے بعد ماہرین اپنے اپنے مشاہدات میں لاتے رہے ہیں متفقہ طور پر یہ معلوم کر چکے ہیں کہ کہربائی کا واحد برق پارہ یا الکٹرون ۲۰-۱۰ × ۱۵۷ = ۱۵۷/۱.......... کولوم کی برابر ہے۔ اس حد درجہ قلیل مقدار برق پارہ کے اندازہ کے لئے اگر ہم ایک قطرہ بارش کو برق پارہ کی برابر بڑا تصور کریں تو ایک کولوم کو اس نسبت سے تمام دنیا کے سمندروں کی برابر بڑا تصور کرنا پڑیگا۔

---

# دنانیشور

(ایک مطالعہ)

از

(از جناب دتاترے ابھیانکر بی-اے-بی-ٹی اورنگ آباد دکن)

مترجمہ

{مولوی غلام ربانی صاحب اورنگ آباد دکن}

دونوں قوموں کے درمیان ہمدردی اور اتحاد عمل پیدا کرنے کا بہترین ذریعہ ان کے ادب کا باہمی مطالعہ ہے۔ کیونکہ یہی وہ مسئلہ ہے جس میں تمام دنیوی مناقشات مٹ جاتے ہیں۔ ادب مسرت اور راحت کا ایک دائمی سرچشمہ ہے ؛

یورپ کے ہر جامعہ کے نصاب میں اس کے ہمسایہ ممالک کی زبانوں کا مطالعہ داخل ہے۔ ہندوستانی جامعات کے طلبہ بھی غیر ملکی السنہ کے مطالعہ میں بے انتہا کوشش کرتے ہیں۔ لیکن دیگر ملکی زبانوں حتیٰ کہ اپنی مادری زبان سے ناواقف رہتے ہیں، یہ سلسلہ مضامین اس مقصد سے شروع کیا گیا ہے کہ اردو بولنے والی قوم کی مرہٹی ادب سے تقریب ہو، اس کے لیے ہم سب سے پیشتر دنانیشور کو لیتے ہیں جو مرہٹی کا پہلا اور جلیل القدر شاعر ہے ؛

ہم پہلے یہ بیان کریں گے کہ دنانیشور کس عہد میں پیدا ہوا اور اس وقت معاشرتی اور مذہبی فضا کا کیا رنگ تھا، پھر مصنف کی ایک مختصر سوانح عمری جس سے روشن ہوگا کہ کن اسباب اور ماحول نے اس کا یہ کلام پیدا کیا۔ اخیر میں اس کی خصوصیات اور محاسن شاعری سے بحث ہوگی۔

دنانیشور تیرھویں صدی کے اواخر میں پیدا ہوا، اس صدی سے مرہٹی ادب کی

ابتدا ہوئی ہے۔ مرہٹی بھی گجراتی، ہندی، پنجابی وغیرہ دیگر ملکی زبانوں کی طرح سنسکرت کی نشو و نما پائی ہوئی زبان ہے جس کی پہلی صورت پراکرت تھی۔ یہ نشو و نما سالہا سال جاری رہی۔ سنسکرت جو کسی زمانہ میں زندہ زبان تھی پراکرت سے بدل کر چار بولیوں میں منتقل ہوگئی؟ مہاراشٹری، شورسینی، مگدھی اور پیشیچی۔ یہ چاروں اپنے مختلف ملکی ناموں سے موسوم ہوئیں۔ سنسکرت کے پراکرت کی صورت میں تبدیل ہونے کی وجہ اس کے مشکل الفاظ کا تلفظ تھا، تمام تبدیلیاں حصص ملک کے خاص خاص مختلف لب لہجہ کے مطابق عمل میں آئیں۔ ذیل کی مثال سے واضح ہوگا کہ یہ قوانین اب تک کس طرح عمل کر رہے ہیں:۔

اتنا کہہ کر اوس نے بہتیرے اپائے ہاتھ نکالنے کو کئے پر ایک کام نہ آیا۔

| سنسکرت | پراکرت | ہندی |
|---|---|---|
| ایات | اِتیا | اِتنا |
| کتھا | کہا | کہ |
| ہستا | ہاتہا | ہاتھ |
| کرت | کیا | کئے |
| اپی | دی | بھی |
| کرم | کام | کام |
| ایاتا | ایا | آیا |

نشو و نما کا یہ عمل برابر جاری رہا۔ اور چاروں پراکرت بولیوں نے آخرکار متعدد ملکی زبانوں کی صورت اختیار کرلی جو آجکل ملک کے اس سرے سے اوس سرے تک بولی جاتی ہیں۔ مرہٹی کی تکوین مہاراشٹری سے ہوئی اور اوس وقت جبکہ دنائیشور پیدا ہوا یہ عمل تکمیل کو پہونچ چکا تھا۔ مرہٹی کا سکہ تمام مہاراشٹر میں جاری تھا۔ اس کی

طلبات اہم خیال، بدو زہرہ، سابیقہ اور لاحقہ وغیرہ مستقل طور سے رائج ہو چکے تھے لیکن نئی زبان میں ابتداً ایک نقص ہوتا ہے کہ وہ تصنیف و تالیف کے قابل نہیں خیال کی جاتی۔ سنسکرت علمی تصانیف کے سرمایہ سے عظمت میں اپنا جواب نہیں رکھتی تھی، رفتہ رفتہ یہ زبان مردہ ہونے لگی اور اس کا مطالعہ قوم میں فخر و مباہات کا موجب ہو گیا۔ کیونکہ یہ علمی خزانہ کی کنجی تھی، صرف برہمن یا معدودے چند خوش حال لوگ اس کا مطالعہ کرتے تھے، عوام کو اس سے کچھ سروکار نہ رہا، پروہتوں کے طبقہ نے علم پر اپنا عمل دخل کر لیا۔ اور اس طرح دماغی غلامی شروع ہو گئی، مذہب اپنی روح کھو کر محض رسم و رواج کا نام رہ گیا جس کے سرانجام کے لئے پروہتوں کی مدد ناگزیر تھی، یہ حالت تھی زبان اور سماج کی جبکہ دنانیشور پیدا ہوا۔

چونکہ ہر ایک بلند پایہ علمی تصنیف مصنف کی شخصیت کا عکس ہوتی ہے۔ اس لئے ضرور ہے کہ ہم مصنف کی خانگی زندگی پر ایک نظر ڈالیں تاکہ اس کی تصنیف کا پورا پورا اندازہ ہو سکے۔

دنانیشور وٹھل پنت کا بیٹا تھا جو موضع اپا گاؤں[۱] کا پٹواری تھا۔ وٹھل پنت نے ادھیڑ عمر میں مکتی حاصل کرنے کے لئے گھر بار اور اس کے بکھیڑوں کو ترک کرنے کا ارادہ کیا اور اس زمانہ کی رسم کے مطابق سنیاسی ہو گیا۔ لیکن یہ کام اس نے بیوی کی اجازت کے بغیر کیا۔ وہ بنارس میں اپنے گرو کے ساتھ رہنے لگا، گرو کو کبھی جاترا کے دوران میں النڈی[۲] میں قیام کرنے کا اتفاق ہوا۔ جہاں وٹھل پنت کی بیوی اپنے والدین کے ہاں رہتی تھی، اس نے گرو کو ڈنڈوت کی، گرو نے دعا دی کہ بھگوان تجھے آٹھ بچوں کی ماں کرے۔ اس نے اپنا ماجرا بیان کیا۔ اور کہا کہ موجودہ صورت میں کیونکر آپ کی دعا قبول ہو سکتی ہے۔

---

[۱] اپا گاؤں ضلع اورنگ آباد دکن سے تقریباً آٹھ میل کے فاصلہ پر ہے پٹن نہایت قدیم مقام ہے جو سالباہن کا پایہ تخت تھا۔ ۱۲۔ [۲] یہ موضع پونہ کے قریب ہے۔

اس دکھ بھری کہانی سے گرو کو بڑا افسوس ہوا۔ اور بنارس پہونچتے ہی اپنے چیلے کو حکم دیا کہ فوراً اپنے وطن کو جاؤ۔ اور گرہست میں بسر کرو، چیلے کے لئے مرشد کی اطاعت کی سوا کوئی چارہ نہ تھا، آزاد پھر علائق دنیوی میں گرفتار ہو گیا۔ اور گرو کی دعا رنگ لائی چنانچہ چار بچے پیدا ہوئے، نیوری تھی ناتھ سب میں بڑا لڑکا، ونادیو اور ساپن دیو اس سے چھوٹے اور مکتا مائی سب سے چھوٹی لڑکی تھی۔

ان بچوں کے سر سے بہت جلد والدین کا سایہ اٹھ گیا اور متعصب سوسائٹی نے انکی کچھ خبر نہ لی، وہ ایک سنیاسی کی اولاد ہونیکی وجہ سے سب کی نظروں سے گر گئے۔ کیونکہ سنیاس لینے کے بعد گرہست میں پڑنا سراسر مذہبی قوانین کے خلاف تہا۔ ان غریب بچوں کے لئے سب کے دروازے بند اور ذرائع مسدود ہو گئے۔ اور ان کے تمام معاملات انہی پر چھوڑ دئے گئے۔ وہ نہ کوئی دماغی تربیت پا سکتے تھے اور نہ ان کی بسر اوقات کا کوئی وسیلہ تھا۔

غرض ونانیشور کو براہ راست دنیا سے سابقہ پڑا، اوس کی معلومات اور عقائد محض کتابی مطالعہ یا نقل و روایات پر مبنی نہ تھے بلکہ تمامتر اس کے ذاتی تجارب اور مشاہدات پر قایم تھے اوس نے خود محسوس کیا کہ رسم و رواج کی اہمیت نے خالق اور مخلوق کے درمیان کیسی کیسی رکاوٹیں پیدا کر دی ہیں۔ پس اصلاح کے جذبہ نے اسکو مشتعل کر دیا کہ مذہبی علم کو پنڈتوں کی منت کشی سے نکال کر سادہ اور سہل الحصول بنائے وہ نجات کے ذرائع آسان اور عام کرنا چاہتا تہا کہ اس سے بادشاہ اور فقیر دونوں یکساں طور پر متمتع ہو سکیں:-

**ونانیشور کی تصنیفات** اس کی تصنیفات چار خیال کی جاتی ہیں۔ (۱) امرتا نو بھاو (۲) ابھنگ (۳) پنچادیشی (۴) ونانیشوری ان میں سے آخر الذکر سب سے مشہور ہے اور اسی تصنیف کی بدولت ونانیشور کا نام ہمیشہ

ادب میں بقائے دوام حاصل کر چکا ہے۔

عوام کو روشن خیال بنانے اور سطح سے بلند کرنے کے لئے اپنے اظہار خیال کا ذریعہ اوس نے مرہٹی کو بنایا۔ جو اوس زمانہ میں عام طور سے بولی جاتی تھی، اوس نے مرہٹی میں ہر قسم کے مطالب ادا کرکے اوس کو زبان کے درجہ پر پہونچادیا۔ مرہٹی کی محبت خاص اوس کے الفاظ میں خوب بیاں ہو سکتی ہے:۔

माझा मऱ्हाटाचि बोलकौतुके॥ अमृताते हि पैजा जिंके

" یہ میری مرہٹی تقریر شیریں میں آبِ حیات سے سبقت لے جائے گی "

मूक ग्रंथी चिया संस्कृता ॥ वरि मऱ्हादि नीट पढता ॥

अभिप्राय मानलिया चित्ता ॥ कवण भूमि हें न चोजवे ॥

जैसे आंगा चेनि सुंदरपणें ॥ लेणिया आंगचि होय लेणें ॥

तेथ अलंकारिले कवणें ॥ हें निर्वचेना.

اصل متن کی سنسکرت مطالعہ کرنے کے بعد اگر تم مرہٹی شرح کو غور سے پڑھو تو کتاب کی صحیح روح محسوس کروگے۔ اور اوس وقت یہ تمیز کرنا محال ہوگا کہ دونوں میں اصل کونسی ہے۔ جس طرح جسم کی خوبصورتی سے جسم بجائے خود ایک زیور بن جاتا ہے۔ اور اوس زیور کی خوبصورتی کو بڑھاتا ہی۔ جو اوس پر پہنا جاتا ہے، اوس وقت یہ کہنا دشوار ہے کہ انسان میں سے کون زینت افزا ہی، جسم یا زیور"؟

یہ کوئی تعلی کی بات نہیں ہے۔ بلکہ مصنف کی خود اعتمادی ہے، دنانیشوری جس نے دنانیشور کے نام کو مرہٹی ادب میں حیات جاوید بخش دی ہی۔ ایک فلسفیانہ تصنیف بھاگوت گیتا کی شرح ہے جس میں ویدوں اور اپنشدوں سے ہندو مذہب اور فلسفہ کا عطر نکال لیا گیا ہے۔ بھاگوت گیتا (کرشن کے گیت) ایک ملکیت عامہ ہے جس کو ہر شخص بلا لحاظ مذہب وملت پڑھ سکتا ہے، دنانیشور نے اپنی شرح کے لئے اس تصنیف کو انتخاب کیا

کیونکہ اسی کے ذریعہ وہ علوم علوی کو عرش سے اتار کر کسان ہے کے جھونپڑے میں پہونچ سکتا تھا۔

عام طور سے دیکھا جاتا ہے کہ فلسفہ کی تصنیف میں شاعری کا میدان بہت تنگ ہوتا ہے۔ کیونکہ اس میں چند پیچیدہ اور ادق مسائل پر منطقیانہ دلائل سے بحث ہوتی ہے۔ لیکن ونانیشور کے کلام نے فلسفہ کو پانی کر دیا ہے۔ جو اس کی فطری شاعری کی دلیل ہے۔

کلام میں جذبات کی طاقت موجود ہوتی ہے، اسی کے ذریعہ سے ایک بڑا شاعر دوسرے نظم و نثر نگاروں سے ممتاز ہو جاتا ہے۔ شاعر اپنے مشاہدہ اور تخیل سے تصورات قائم کرتا۔ اور ان کو دلفریب پیرایوں میں بیان کرتا ہے، ونانیشور کا کلام مستقل جذبات دلاویز خیالات اور انکے پیرایوں سے مملو ہے۔

ونانیشور کی خصوصیات شاعری کا ایک طرۂ امتیاز اس کی تشبیہات اور استعاروں کی ندرت ہے جس نے اوس کا کلام بالکل رومانی ہو جاتا ہے، وہ گرد و پیش ہر ممکن ذریعے تشبیہ پیدا کرتا ہے۔ نئی سی نئی تشبیہات یکے بعد دیگرے اوس کے قلم سے ٹپکتی چلی جاتی ہیں۔ اس طرح مسئلہ زیر تشریح کے گرد تشبیہات کے موتیوں کی مالا پڑ جاتی ہے جس کا ہر دانہ گوہر نایاب ہوتا ہے شیلی کا قول ہے (ڈیفنس آف روئٹری) کہ "شاعر کے صحیح خیالات اور تصورات ہرگز احاطہ تحریر میں نہیں آسکتے، وہ انکو محاکات کے ذریعہ سے ظاہر کرنے کی کوشش کرتا ہے پس تشبیہ و استعارہ کی چستی اور موزونیت قوت شاعری کا معیار ہے"۔

اس خصوص کا بہترین نمونہ "نویں باب کی تمہید ہے جس میں مخاطبین سے اسکی التجا اور عجز و انکسار تشبیہات و تمثیلات کے پیراہن میں ملبوس نظر آتا ہے حاضرین کو خطاب کرتے کہتا ہے، باب نمبر ۹ بند ۱ تا ۱۵:-

(۱) میں معلوم کرتا ہوں کہ اگر آپ تمام حکمی المحصول باحتوں کو حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ تو صرف ایک کام کریں۔ یعنی میری بات توجہ کے ساتھ سنیں (۲) آپ سب علما اس وقت یہ نہ خیال کریں کہ میں ددن کی لے رہا ہوں۔ آپ کو متوجہ کرنے کی یہ درخواست میری بے تکلفی کی بجا ہے (۳) آپ امرت کے چشمے ہیں۔ اور صرف آپ حضرات کے تقرب سے مجھے شانتی حاصل ہو سکتی ہے۔ اور اگر یہاں بھی میں اتحاد کی بندشوں کو مضبوط کرنے میں شرم کروں تو پھر اور کونسی جگہ مجھے راحت نصیب ہوگی (۴) ایک بچہ ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں باتیں کرتا اور لڑھکتا پڑھکتا چلتا رہتا ہے۔ مگر اسی سے اس کا دل باغ باغ ہو جاتا ہے (۵) میں آپ کے سامنے بالکل بچہ[1] ہوں۔ اور میری یہی آپ کی نوازش حاصل کرتا ہے۔ (۶) کوئی نئی چیز نہیں ہے جس کو میں آپ جیسے داناؤں کے سامنے پیش کر سکوں، کیا سرسوتی کو ضرورت ہے کہ وہ علم حاصل کرنے کے لئے کتابیں پڑھے؟ (۷) شب چراغ ہزار کوشش کرے مگر ناممکن ہے کہ آفتاب کے سامنے چمک پیدا کر سکے، جس خوان میں پہلے ہی شراب طہورہ موجود ہو اس میں اور کونسی نعمت زیادہ کی جا سکتی ہے؟ (۸) کیا چاند کے ٹھنڈا کرنے کے لئے کوئی پنکھا ہو سکتا ہے؟ کیا کوئی شیریں آواز ہے جس کو سحر آمیز موسیقی سن سکے؟ (۹) کیا کوئی زیور ہے جو زیور کے حسن کو دوبالا کر دے (۱۰) براہ کرم مجھے بتائیے کہ وہ کونسی بو ہے جس کو خوشبو سونگھے؟ سمندر غسل کرنے کے لئے کہاں جائے۔؟ کیا آسمان کے لئے کوئی ٹھکانا ہے۔ جہاں وہ آرام کر سکے؟ کسی کی مجال ہے کہ آپ جیسے دانشمندوں کے سامنے عالمانہ تقریر کا دعویٰ کرے (۱۱) لیکن ایک بچہ جو اپنے باپ کے ساتھ دسترخوان پر بیٹھا کھا رہا ہے، ننھے ننھے ہاتھوں سے ایک چھوٹا سا لقمہ پیش کرتا ہے تو باپ خوشی کے مارے منہ کھول دیتا ہے۔ اور اوس چھوٹے سے

---

[1] مرزا جی کی عمر اس وقت صرف سولہ سال کی تھی۔

نوالے سے نہال ہو جاتا ہے (۱۲) اسی طرح گو میں [illegible] کی طرح باتیں کر رہا ہوں مگر میری یاوہ گوئی آپ کو تشفی دے گی۔ یہ پریم کا خاصہ ہے (۱۳) بچھڑے کی بھاگ سے گائے کے تھن میں دودھ زیادہ اترتا ہے، میری یہ ہرزہ سرائی یقیناً آپ کے دلوں میں میری محبت بڑھا دے گی (۱۴) پس میں آپ سے استدعا کرتا ہوں کہ جو کچھ میں کہوں اس کو غور سے سنیں۔ آپ کا التفات میرے لئے چاند کی کرن سے زیادہ ٹھنڈا اور امرت سے زیادہ مقوی ہوگا (۱۵) چندر کانتا نرم ہو جاتا ہے مگر یہ چاند ہی ہے اس کو پگلاتا ہے۔ پس ایک مقرر ہیچ ہے اگر اوس کے مخاطبین آپ جیسے عاقل و فرزانہ نہ ہوں"۔

فیاضی اور وسیع القلبی کے بیان میں دنانیشور کہتا ہے (باب ۱۱):۔

"(۱) اس دنیا میں پانی اپنے آپ کو تباہ کر دیتا ہے مگر گھاس کو نمو بخشتا ہے، اسی طرح ایک فیاض شخص دوسروں کی پرورش کے لئے اپنی جان و مال کو قربان کر دیتا ہے اور اس کو ایک معمولی بات سمجھتا ہے (۲) پانی کا ریلا ایک انچ بھی آگے نہیں بڑھتا تاوقتیکہ وہ اپنے راستہ کی چھوٹی سے چھوٹی درز اور سوراخوں کو پُر نہ کر دے پس ایک عالی ظرف آدمی ایک قدم بھی آگے نہیں بڑھتا۔ جب تک وہ مصیبت زدوں کے درد و آلام کو دور نہ کر دے (۳) ایک کانٹا پاؤں میں چبھتا ہے۔ مگر اس کی کھٹک روح کو ہوتی ہے۔ پس ایک شریف دل ظلم رسیدوں کے درد سے بھر جاتا ہے"

عفو کے بارہ میں کہتا ہے:۔

"عفو تمام تکالیف اور توہین کو دور کر دیتا ہے جس طرح نسیم کا ایک ہلکا سا جھونکا دھوئیں کے ٹکڑے کو غائب کر دیتا ہے"

خدا ہر انسان کے دل میں موجود ہے۔ مگر ہم اس کو بھول جاتے ہیں، دنانیشور اس کو ذیل کی مثال سے بیان کرتا ہے:۔

(۱) چچڑی گائے کے تھن پر چپٹی رہتی ہے۔ اس کے قریب ہی ایک پتلی سی کھال کی تہ کے نیچے خالص شیریں دودھ ہوتا ہے۔ مگر اس کی پروا نہیں کرتی، وہ غلیظ خون میں خوش رہتی ہے (۲) مینڈک اور کنول دونوں اکٹھے رہتے ہیں لیکن کنول سے مکھیاں شہد حاصل کرتی ہیں اور مینڈک کیچڑ میں مگن رہتا ہے۔ (۳) حالانکہ وہ (خدا) ہمارے جسم میں موجود ہوتا ہے۔ مگر ہم اوس سے اعتنا نہیں کرتے اور حیات کے خطے پر کیف رہتے ہیں" :۔

پارساؤں کے حال میں لکھتا ہے :۔

"اے ارجن! پارسا آدمی کبھی بے راہ نہیں ہوتا، اس کے لئے دوست دشمن کی تمیز کوئی معنی نہیں رکھتی (۲) چراغ اپنے مالک کے گھر کو روشن کرتا ہے تو اپنے ہمسایہ کے ہاں بھی تاریکی پیدا نہیں کرتا (۳) گنا اپنے بونے والے کے لئے میٹھا ہوتا ہے۔ لیکن اون لوگوں کے لئے بھی کڑوا نہیں ہو جاتا جو اس کو کولہو میں پیل کر رس نکالنا چاہتے ہیں۔ (۴) موسموں کے تغیر کے ساتھ آسمان نہیں بدلا کرتا۔ نیک آدمی کا دل تباہی یا خوش حالی سے متاثر نہیں ہوتا ہے (۵) وہ سب کو عزیز ہوتا ہے۔ جس طرح چاندنی فقیر اور بادشاہ دونوں کو بھلی معلوم ہوتی ہے۔ (۶) اس کی خواہش تمام دنیا کو اس طرح ہوتی ہے جیسے مخلوق کو پانی کی ضرورت ہے" :۔

دنانیشور جب عابد اور معبود کا تعلق بیاں کرتا ہے تو اپنے خاص رنگ میں چلا جاتا ہے خدا حقیقی عابدوں کا ہمیشہ نگہبان ہوتا ہے۔ اس کو وہ یوں بیان کرتا ہے :۔

"دودھ پلانے کے بعد ماں بچہ کو چھاتی سے جدا کر دیتی ہے اور ہر چند بچہ کے پاس دودھ کی خواہش ظاہر کرنے کے لئے الفاظ نہیں ہوتے۔ مگر ماں خود بخود اپنے جگر پارہ کی بھوک محسوس کرتی ہے اور وقت پر دودھ پلانے دوڑی آتی ہے، اسی طرح خدا ان کی خبر رکھتا ہے جو اوس سے لو لگائے ہوئے ہیں" :۔

مذکورہ بالا اقتباسات کوئی خاص منتخبات نہیں ہیں، اس کی تصنیف کا ہر صفحہ اسی قبیل کی رنگینی سے بھرپور ہے۔ مجھے یقین ہے کہ یہ اقتباسات ہمارے شاعر کے جذباتی عنصر اور دلفریب تشبیہ اور تمثیل کے استعمال کی قدرت دکھانے کے لئے کافی ہیں۔ اگرچہ ہمارا خیال ہے کہ اصل عبارت کا بہت کچھ حسن ترجمہ کرنے سے زائل ہو گیا ہے۔ یہ کوشش شبنم کے قطرے اکٹھا کرنا ہے جو گھاس پر موتی اور جواہرات معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن ہاتھ لگاتے ہی پانی ہو جاتے ہیں، ان کا عطر اور عنصر تو وہی قایم رہتا ہے۔ مگر شکل، چمک اور شان غائب ہو جاتی ہے۔ جو حضرات دنانیشوری سے لطف اٹھانا چاہتے ہیں انہیں اپنی پیاس اصل متن کے چشمہ سے بجھانی چاہئے۔

موزوں تشبیہات اور پیہم تمثیلات کی اس خاص طرز میں دنانیشور مرہٹی شاعری میں اپنی نظیر نہیں رکھتا، متعدد شعراء نے اتباع کیا مگر کوئی اس کو نہ پہونچ سکا سنسکرت ادب میں صرف کالیداس اس سے ٹکر کھاتا ہے۔

اس کے الفاظ اور انداز بیان کی لذت سے صرف وہ حضرات بہرہ اندوز ہو سکتے ہیں جو مرہٹی اچھی طرح سمجھتے ہیں، اس کے خیالات پرشکوہ اور ترنم ریز آواز میں ملبوس نظر آتے ہیں۔ وہ پہلا شخص تھا جس نے اپنی فطری سلاست بیان اور شستہ الفاظ کے ذریعہ مرہٹی کو اپنی زبان پر شیریں بنایا اور اپنی قدرتی روانی سے اس میں گھلاوٹ پیدا کی، اس کی نظم ایک چھوٹی سی پرسکون ندی کے مانند ہوتی ہے جس میں جابجا سنجیدہ خیالات لطیف جذبات اور دلاویز تصورات کنول کی طرح اس نزاکت سے کھلتے ہیں کہ سطح آب میں شکن تک نہیں پڑتی ؛

الغرض ہم دیکھتے ہیں کہ دنانیشور میں اشیاء کی حقایق شعری اور پیرایہ اور انداز کا لایق تحسین جوہر موجود ہے اور میتھواز نلڈ کے خیال کے بموجب اس کی تصنیف ادب عالیہ میں شامل ہو سکتی ہے ؛

یہ شرح دنانیشور نے بالکل اپنی نوعمری یعنی صرف سولہ سال کی عمر میں لکھی تھی۔ لیکن اس کا مشاہدہ اس قدر وسیع اور تجربہ پختہ ہے کہ اسّی برس کے پیر فرتوت کو یہ بات نصیب نہیں۔

یہ قسمت کی بات ہے کہ دنانیشور کو متعصب فریق کے ہاتھوں طرح طرح کی تکالیف کا سامنا کرنا پڑا اس گروہ کا خیال تھا کہ دنانیشور پر اس کی مرہٹی تحریر کے سبب خدا کا غضب نازل ہوگا۔ لیکن خالص سونے کو جسقدر آگ میں تپایا جاتا ہے۔ اسی قدر اس کی چمک دوبالا ہوتی ہے، دنانیشور کا نیک مقصد اور راہبانہ طرز عمل ان مصائب اور دشواریوں کے برداشت کرنے سے اور بھی نمایاں ہوا۔

دنانیشور نے بائیس۲۲ سال کی عمر میں وفات پائی۔ سولہویں سال میں گیتا کی شرح لکھنا اس کی قبل از وقت ذہانت کا ثبوت ہے۔ زندگی بھر کسی نے اوس کے قول اور فعل میں فرق نہیں دیکھا، اس کی اخلاقی طاقت نے بہت جلد متعصب گروہ کی ضد کو مغلوب کر لیا اور سب اس کے ادنیٰ مرید بن گئے اور جب وہ شمال اور جنوب میں متبرک مقامات کی زیارت کو جاتا تو ہزاروں کا اژدہام مقلد بننے کو اس کے گرد ہو جاتا۔ اسکی تصانیف خصوصاً دنانیشوری تمام مہاراشٹر میں پڑھی جاتی تھی اور گو چھ سو برس اوس کا انتقال کو ہو چکے ہیں۔ آج بھی ان میں وہی جادو موجود ہے۔ اور تقریباً ہر مہاراشٹری ان کو پڑھتا ہے۔

**اوس کا اثر** ادبی نقطۂ خیال سے مرہٹی دنانیشور کے احسان سے کبھی سبکبار نہیں ہو سکتی، اس کو بجا طور پر مرہٹی کا ابوالاجداد کہہ سکتے ہیں۔ وہ مرہٹی زبان کا چوسر ہے۔ جس زمانہ میں یہ ملکی زبان امتیاز حاصل کرنے کے لئے جد و جہد کر رہی تھی، بیشتر اہل قلم طبع آزمائی کے لئے سنسکرت کو ترجیح دیتے تھے، دنانیشور نے اپنی نظم سے یہ پیش کر دیا کہ اسکی مادری زبان کس درجہ خدو بت اور صلاحیت رکھتی ہے۔ اور یہ واقعہ مرہٹی زبان و

ادب کے لیے بے انتہا ضروری تھا۔ اس کے معاصرین نے بھی اس زبان میں تصنیف وتالیف شروع کر دی اور مرہٹی شاعری کا چھوٹا سا شیریں چشمہ جس کی سوتیں ونا نیشور کی کوششوں سے جاری ہوئیں، بہت جلد ایک زبردست دریا بن گیا۔

**اوس کی تعلیم** وہ کسی جدید فرقہ کا بانی نہ تھا۔ اور نہ درحقیقت اس نے کوئی نئی تعلیم دی بلکہ صرف زنگ آلود خیالات کو مجلیٰ اور مصفا کر دیا۔ اس کی تعلیم کا لب لباب خدا سے مل جانا ہے، ذات بھانت کا امتیاز کوئی حقیقت نہیں رکھتا اور یہ کہ سچی عبادت وصال حق کا یقینی ذریعہ ہے۔ انسان خدا کے بھروسے پر تمام دنیاوی فرائض کو انجام دے۔ اور اپنی محنت کے صلہ کی توقع نہ رکھے۔

ناظرین میں سے اگر کسی کے دل میں ونانیشور کی اصل تصنیف کے مطالعہ کا خیال پیدا ہو تو گویا ہماری محنت کا کافی صلہ مل گیا۔



# ہندوستانی قومیت

ہندوستان کی ہر بات نرالی ہے۔ اس ملک میں ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو تہذیب و شائستگی کے انتہائی نقطہ پر پہونچ چکے ہیں، انھیں کے دوش بدوش ایسی انسانی آبادیاں بھی ہیں جو شائستگی سے بالکل ناآشنا ہیں اور تمدنی زندگی کی انہیں ہوا تک نہیں لگی۔ دنیا کے سب سے زیادہ زرخیز اور سیر حاصل علاقے بھی اس ملک میں پائے جاتے ہیں اور ایسے سنگلاخ اور بنجر حصے بھی ہیں جہاں کاشتکاری بالکل ناممکن ہے۔ پانی کی ایسی قلت ہے کہ انسان تو انسان جانور بڑی مشکل سے رہ سکتے ہیں، کشمیر کی سرسبز وادیاں بھی ہیں اور راجپوتانہ کے بے آب وگیاہ بیابان بھی، یہ حالت ہمارے ملک کی طبعی ساخت تک ہی محدود نہیں۔ یہاں دنیا کی بڑی بڑی نسلی تقسیموں کے نمونے موجود ہیں، شمالی ہندوستان میں گورے رنگ، لمبی ناک اور بھورے بال کے آرین دکھائی دینگے۔ تو جنوبی ہند کے پہاڑوں میں حبشی نسل کے آثار بھی ملیں گے، مشرق کی طرف جائیے تو بنگال کے میدانوں اور آسام کی وادیوں میں منگولی خون کی جھلک آپ محسوس کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ یہ گوناگونی ابھی ختم نہیں ہوتی، دنیا کے بڑے بڑے مذاہب کے ماننے والے اس ملک میں بستے ہیں۔ ان کی روایات ایک دوسرے سے مختلف اور ان کے رسوم و عادات میں کسی قسم کی یکسانیت نہیں، یہی حال یہاں کے لوگوں کی زبان کا ہے۔ ہر علاقہ کی ایک بولی الگ ہے جسے ملک کے دوسرے حصوں کے لوگ سمجھنے سے قاصر ہیں۔ ان تمام اختلافات کو دیکھکر یہ شبہہ پیدا ہوتا ہے کہ آیا اس ملک میں ایک قومیت بننے کی صلاحیت ہے یا نہیں۔ اسی مسئلہ کے جواب پر ہمارے ملک کے مستقبل کا ایک بڑی حد تک مدار ہے۔ اس لئے بجائے سطحی نظر ڈالنے کے یہ ضروری ہے کہ ہندوستانی گذشتہ تاریخ کا ذرا گہرا مطالعہ کیا جائے۔ اور ہر قسم کے تعصب سے الگ ہوکر صحیح رائے قایم کی جائے:۔

قدرتاً سب سے پہلے ہمیں یہ معلوم ہونا چاہئے کہ قومیت سے کیا مراد ہے؟ آیا قومیت سے مراد یہ ہو کہ کسی ملک کے باشندے ایک ہی مذہب کے پیرو ہو جائیں۔ ایک ہی زبان بولنے لگیں اور ایک ہی طرح کی روایات قایم کرلیں۔ ظاہر ہے کہ جس انسانی آبادی میں یہ تینوں باتیں پائی جائینگی ان میں قوم بننے کی پوری صلاحیت موجود ہے، مذہب، زبان اور روایات کی یکسانیت سے قومیت کی تعمیر کے لئے آسانی ضرور بہم پہونچتی ہے۔ لیکن یہ کہنا غلط ہوگا کہ بغیر ان کے قومیت کا وجود ہی نہیں قایم ہوسکتا۔ قومیت تو ایک خاص قسم کی ذہنی کیفیت کا نام ہے اور اس کی بنیاد یہ ہے کہ کسی جماعت میں یہ خیال پیدا ہو جائے کہ ایک مخصوص جغرافی حد کے اندر جتنی آبادی ہے اس کا نفع و نقصان ایک دوسرے کے ساتھ وابستہ ہے۔ اگر دنیا کی ساری قومیں اسی طرح خیال کرنے لگیں تو قومیت ہی بین الاقوامی برادری قایم کرنے کا ذریعہ بن جائے۔ لیکن بدقسمتی سے دنیا میں خودغرضی کی حکمرانی ہے اور ایک قوم کی پستی اور کمزوری کو دوسری قوم کی ترقی اور فلاح خیال کیا جاتا ہے۔ یہی قومیت کا تخیل موجودہ سیاسی دنیا کا سب سے بڑا محرک اور روح رواں ہے :۔

یورپ کے مورخین کا خیال ہے کہ قومیت کا تخیل ایک بالکل جدید چیز ہے۔ یورپ میں نشاۃ ثانیہ اور ریفارمیشن کے بعد یہ تخیل عملی طور پر وجود میں آیا۔ کیونکہ اس سے قبل یورپ بھی "عالمگیر حکومت" میں پورا یقین رکھتا تھا اور چونکہ مذہبی عقاید کے مطابق پوپ دنیا میں خدا کا نائب تھا اس لئے دنیا کی حکومت کا مرکز "خدا کے نائب" کے علاوہ اور کسی کے تحت میں نہیں ہوسکتا تھا، یورپ کے ازمنۂ وسطیٰ کی تاریخ اس "عالمگیر حکومت" کے تخیل کی کارفرمائیاں ہیں، ظاہر ہے کہ یہ تخیل بالکل خودغرضی پر مبنی تھا۔ اور جب تک یورپ میں جہالت کا دور دورہ رہا۔ عام مخلوق کا اس پر یقین قایم رہا لیکن جب یورپ پر ایک طرف اسلام کا اثر ہوا، اور دوسری طرف یونان و روما کے علوم سے لوگوں نے روشناسی حاصل کی اور جب کسی بات پر یقین کرنے سے پیشتر یہ ضروری ٹھہرا کہ اس کی معقولیت دیکھ لیجائے تو ظاہر ہے کہ "عالمگیر حکومت"

کے تخیل پر کیا' تنگ کار بندی ہو سکتی تھی، یورپ کے تمام بادشاہ تو پہلے ہی سے پوپ کے جوے کو اپنے کاندھوں سے اتار پھینکنا چاہتے تھے، جب ہر ملک کی آبادی نے اپنے حکمرانوں کا ساتھ دیا تو پاپائے روما کا خود ساختہ نظام زیادہ دنوں نہ ٹھہر سکا۔ اب ہر ملک کو اپنے حالات اپنی روایات اور اپنے باشندوں کے مزاج کے مطابق ترقی کرنے کا پورا پورا موقعہ ملا، پہلے تو "قومیت" کی تحریک نے پوپ کے خلاف نفرت کی شکل اختیار کی تھی۔ لیکن اس کے بعد آپس کے تجارتی مقابلہ اور نیز دنیا کی کمزور اور پست قوموں سے فائدہ حاصل کرنے کی غرض سے قومیت نے اپنا جارحانہ رنگ اختیار کیا۔ اور جرمنی کے فائدہ کو فرانس اپنا نقصان تصور کرنے لگا۔ گذشتہ جنگ عظیم اسی جارحانہ قومیت کا مظاہرہ تھی۔

قومیت کے ارتقا کے لئے آج سے چند صدیاں پیشتر یہ ضروری سمجھا جاتا تھا کہ جس جغرافی حدود میں قومیت کا تخیل کارفرما ہو، وہاں کی آبادی میں کسی قسم کا مذہبی یا لسانی اختلاف نہ ہونا چاہئے۔ لیکن علم سیاست کے ماہرین اب اس کو تسلیم نہیں کرتے۔ کیونکہ اب سیاست کی حیثیت مذہب اور زبان کے اختلاف سے بالکل علیحدہ تصور کر لی گئی ہے۔ ازمنہ وسطیٰ میں یورپ کا یہ مسلمہ قانون تھا کہ جو فیوڈل لارڈ کا مذہب ہو وہی اسکی رعایا کا مذہب ہونا چاہئے۔ چنانچہ لوتھر کے زمانہ میں جرمنی کی ریاستوں نے آپس میں معاہدہ کیا تھا اس میں بھی والیٔ ملک کے اس قدرتی حق کو تسلیم کیا گیا تھا کہ وہ اپنی رعایا کے مذہب کو تبدیل کر سکتا ہے۔ اس معاہدہ کی رو سے جو رومن کیتھلک کسی پروٹسٹنٹ لارڈ کی حکومت میں رہنا چاہتے تھے۔ ان پر فرض تھا کہ وہ اپنے لارڈ کا مذہب اختیار کریں یا حکومت کے حدود سے باہر چلے جائیں۔ اسی طرح اگر کوئی والیٔ ملک رومن کیتھلک ہو تو اس کو اسی قسم کا اپنی پروٹسٹنٹ رعایا کے ساتھ سلوک کرنے کا حق حاصل تھا۔ اس معاہدہ کی رو سے پروٹسٹنٹ جماعت نے پہلی کامیابی حاصل کی جس کے بعد اس کے قدم اچھی طرح جم گئے اور آہستہ آہستہ پاپائے روم کے اثر کو یورپ کی سرزمین سے زائل کر دیا۔ لیکن اب حالات بالکل دوسری

یں۔ حکومتوں نے اپنے فرایض متعین کر لیے ہیں۔ جہاں تک ان فرایض کا تعلق ہے۔ حکومت دخل اندازی کرتی ہے۔ اس کے علاوہ افراد کو پوری آزادی ہے کہ جو بھی عقیدہ چاہے رکھیں اور جس زبان میں چاہے گفتگو کریں، سوئٹزرلینڈ ایک چھوٹا سا ملک ہے۔ اس ملک میں تین بالکل مختلف نسلوں کے انسان آباد ہیں اور تین زبانیں بولی جاتی ہیں، لیکن تاہم دنیا کی سب سے زیادہ کامیاب گورنمنٹوں میں سے ایک سوئٹزرلینڈ کی ہے۔

اگرچہ قومیت کا، موجودہ تخیل جدید ہے۔ لیکن یہی تخیل دنیا کی تمام قوموں میں کسی نہ کسی شکل میں ہمیشہ پایا گیا ہے، جب ایک انسانی جماعت کسی رقبہ میں زندگی بسر کرتی ہے تو ضرور ہے کہ اس کے افراد جماعتی حیثیت سے دشمنوں کے خلاف اپنی مدافعت کی تدبیریں سوچیں" جب اس سے زیادہ ترقی ہوتی ہے۔ تو وہی جماعت منظم ہو کر دوسروں پر حملہ آور ہوتی ہے۔ قوموں کے انقلاب، نسلوں کے الٹ پلٹ اسی طرح دنیا میں ہوتے رہے ہیں۔ اگر قومیت کے جدید تخیل میں کوئی نئی بات ہے تو وہ صرف یہی ہے کہ اتنی منظم صورت میں قوموں نے کبھی ایک دوسرے کی کمزوری سے فائدہ اوٹھانیکی کوشش نہیں کی —

ہندوستان کے حالات دوسرے ملکوں سے گذشتہ زمانہ میں بالکل مختلف رہے۔ دوسرے ملکوں میں موافق حالات کی وجہ سے یک جہتی کا احساس پیدا ہوا، فنا ہوا، اور پھر دوبارہ وجود میں آیا، ہندوستان کی آب و ہوا، بدقسمتی سے یک جہتی کے احساس کے لئے ہمیشہ غیر موزوں رہی، دنیا کے دوسرے ملکوں میں بھی مختلف قوموں نے حملے لئے۔ لیکن بالآخر حملہ آوروں اور محکوموں کے فرق بہت جلد مٹ گئے۔ لیکن ہندوستان کا میوہ تو پھوٹ مشہور رہا ہے۔ یہاں اتحاد کی تحریکوں نے کبھی زور نہیں پکڑا۔ یونان میں ڈورین نسل نے پورا ملک فتح کر کے اپنی حکومت قایم کی لیکن چند صدیوں کے بعد ان میں اور اصلی باشندوں میں کوئی امتیاز باقی نہیں رہا۔ روما میں مختلف قومیں آتی رہیں۔ پیشتر

اور صلیبین کی معرکہ آرائی صدیوں قایم رہی لیکن بالآخر یہ سب ایک ہوگئے۔ ہندوستان میں صدیوں سے اس کے بالکل خلاف ہوتا رہا۔ لیکن مخالف حالات کے باوجود فطرت کے قانون اپنا عمل کبھی موقوف نہیں کیا کرتے، یہ ہمیشہ سے فطرت کا قانون رہا ہے کہ جب دو قوموں کو آپس میں ملنے کا موقعہ ملتا ہے تو اس کا لازمی نتیجہ امتزاج ہے۔ اسی لئے آج علم الانسان کے ماہرین کے اس دعوے کی کوئی تردید نہیں کرسکتا کہ دنیا میں کوئی خالص نسل انسانی موجود نہیں، خالص نارڈک نسل بھی باوجود اپنی بڑے بڑے دعوؤں کے کوئی سائنٹیفک ثبوت اس کا نہیں پیش کرسکی کہ اُن کی نسل میں دوسری نسلوں کا خون موجود نہیں :-

انسان کی یہ دیرینہ عادت رہی ہو کہ وہ اپنی خصوصیات کو ہمیشہ قایم رکھنا چاہتا ہے۔ آج سے ۵ ہزار سال قبل جب کہ ہندوستان کے میدانوں میں ڈراوڑی تہذیب و تمدن کا دور دورہ تھا، آریوں کے گروہ شمالی ہندوستان کے میدانوں میں آباد ہونا شروع ہوئے۔ فاتح کی حیثیت سے انھوں نے قدیم باشندوں کو جنوب کی طرف دھکیل دیا۔ آریوں نے ہندوستان کو اپنا وطن بنایا، یہاں مستقل تمدن قایم کیا اور فلسفہ اور الٰہیات میں خوب خوب موشگافیاں کیں اور عجیب و غریب فلسفیانہ نظریے قایم کی جو آج بھی علمی دنیا میں وقعت کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں۔

آریوں نے اپنی قومی ہستی برقرار رکھنے کے لئے ایک خاص نظام بنایا انہوں نے ذات پات کی تقسیم اسی نظام کے مطابق کی اور ساری سوسائٹی کو اس مذہبی نظام میں ایسا جکڑ دیا کہ آج بھی اس کی بندشیں بڑی مشکل سے ڈھیلی ہوتی ہیں۔ آریوں کے بعد بھی باہر سے آنے والی قوموں کا تانتا بندھا رہا سیتھین اور ہن کے دَل کے دَل بحر اسود اور مغربی ترکستان سے آتے رہے اور ہندوستان میں آباد ہوتے رہے۔ آریوں کی تہذیب و شائستگی نے ان وحشی قوموں کو بہت جلد اپنے میں جذب کرلیا۔ اور ان کو اپنے نظام میں جگہ دیدی۔

چنانچہ اسوقت راجپوت[1] امرہے، ہیں اور پنجاب کے گوجر اور جاٹ اسی سیتھین نسل کی یادگار ہیں جنہوں نے ہندوستان کے شمال مغرب پر قبضہ کرلیا تھا۔ لیکن چونکہ یہ اپنے ساتھ کوئی مستقل تمدن یا نظام حکومت نہیں لائے تھے کہ اپنی شخصیت مہذب آریوں کے مقابلہ میں عرصہ تک قایم رکھ سکتے یہ بہت جلد آریوں میں گڈمڈ ہو گئے۔

آریوں نے اپنی قومی خصوصیتوں کو ہندوستان کے اصلی باشندوں سے محفوظ رکھنے کے لئے ورنوں کا معاشرتی و مذہبی نظام قایم کیا اور بعد میں جتنی شمال مغرب سے دوسری نسلیں آتی رہیں، ان کو بھی اس نظام میں جگہ دیتے رہے۔ لیکن اس نظام نے جو محض عارضی ضروریات کے لئے قایم کیا گیا تھا، ایسا گہرا مذہبی رنگ اختیار کیا کہ زندگی کی نشو ونما اس ملک میں بالکل رک گئی۔ دنیا کی ہر قوم میں ایسی مثالیں ملتی ہیں۔ ایک نظام یا قانون خاص ضرورتوں کے لئے بنایا جاتا ہے۔ لیکن انسان کی قدامت پرستی ان ضرورتوں کے رفع ہوجانے کے بعد بھی جن کے لئے وہ نظام وضع کیا گیا تھا، اسے برقرار رکھنا چاہتی ہے۔ لیکن انسانی فطرت کا یہ بھی عجیب خاصہ ہے کہ جس قدر خارجی پابندیاں اسپر عاید کی جاتی ہیں اتنا ہی اس کی روح اپنے اظہار کے لئے بیتاب ہوتی ہے، ہر قوم میں مصلحین کی جماعت انسان کے قدرتی حقوق کو برقرار رکھنے کے لئے وجود میں آتی ہے۔ وہ انہیں بے معنی پابندیوں کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرتے ہیں۔ ان کی طبیعت اس روحانی غلامی کو برداشت کرنے سے انکار کرتی ہے اور وہ سوسائٹی کے مقررہ اصول کے خلاف بغاوت کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں، دنیا کی ترقی اور اصلاح انھیں ذاتوں کی بدولت وقوع میں آتی ہے۔ ورنہ قوموں کی حالت اس تالاب کی طرح ہوجائے جس میں مدتوں کی سڑن سے بدبو

---

[1] اگرچہ راجپوتوں کا دعوی ہے کہ وہ آرین نسل سے ہیں۔ اور رام چندر جی کی اولاد میں سے ہیں۔ لیکن اکثر ماہرین علم الانسان کا خیال ہے کہ ان کا تعلق سیتھین نسل سے ہے۔ جس کو بعد میں چاروں ورنوں میں شامل کرلیا گیا تھا۔

اور تعلیم پیدا کر دیا ہو جس میں بار ہے صاف پانی لانے کے سب ذرائع مسدود ہو چکے ہوں۔
بھاگتا ہو۔ اور جاتیہ کی تحریکیں، ہندو سوسائٹی کی بے معنی بندشوں کو دور کرنے
اور صحیح اخلاق اور روحانی تعلیم دینے کے لئے وجود میں آئی تھیں۔ بدھ اصل ہندوستانی
ریفارمیشن کی تحریک تھی جو اگرچہ پوری طرح اپنے مقاصد میں کامیاب نہیں ہوئی لیکن جس کو
اثر ابھی ضرور باقی ہے۔ ہندوستانیوں کی فطری قدامت پرستی کی بدولت برہمنوں کا
پھر اقتدار حاصل ہوا اور بدھ مت کو ہندوستان میں بری طرح شکست کھانا پڑی،
جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ ہندوستان صدیوں کے لئے اتحاد اور یکجہتی کی نعمتوں سے
محروم ہو گیا۔ بدھ مذہب کی کامیابی کے یہ معنی ہوتے کہ ہندوستان میں مشترکہ اغراض کا
احساس زیادہ قوی ہو جاتا، ظاہر ہے کہ وہ شخص جس کو شاہراہ عام پر چلنے کی اجازت
نہ ہو۔ جو پبلک کنوؤں سے پانی نہ بھر سکے، جس کا داخلہ عبادت خانوں میں ممنوع ہو،
ہندوستان کے مشترک اغراض سے کہاں تک ہمدردی کرے گا۔ بیرونی حملہ آوروں
کے مقابلہ میں ہندوستانیوں کی شکست کی اصلی وجہ ہمیشہ یہی رہی کہ یہاں کی آبادی
نے اپنے قومی اغراض کو مشترک نہ سمجھا، ایک جنوبی ہندوستان کے "پریے" کو اس سے
کیا غرض کہ شمالی ہندوستان کی راجہ کو شکست ہوتی ہے یا کامیابی، کیونکہ دونوں حالتوں
میں اس کی بدبخت زندگی کے لئے کوئی تبدیلی نہیں ہو سکتی۔ ہندوستان کی اسی کمزوری سے
غیروں نے ہمیشہ فائدہ اٹھایا ہے۔
دسویں صدی عیسوی میں مسلمانوں کے باقاعدہ حملے سرحد ہند پر شروع ہو گئے۔
دوسری حملہ آور قوموں کی طرح انھوں نے بھی ہندوستان کو اپنا وطن بنایا۔ چونکہ
یہ بھی اپنے ساتھ ایک مستقل تہذیب و شائستگی لائے تھے، انہوں نے ہندوؤں کا
بہت کم اثر قبول کیا، یہ سوال ہندوستانی تاریخ کا بڑا اہم اور ساتھ ہی دلچسپ سوال ہے
کہ آیا مسلمانوں نے ہندوستان میں آکر اس ملک کی ان مشکلات میں جو پہلے سے

یہاں موجود تھیں۔ اور اضافہ کر دیا یا یہ کہ انہوں نے ہندوستان کی زندگی میں ایک نئی روح پھونکدی۔ میرا خیال ہے کہ انہوں نے ایک مشکل کا اضافہ کیا لیکن ساتھ ہی اس کے پہلے سے جتنی مشکلات ہندوستان میں موجود تھیں ان کا حل بھی بتلایا۔

مسلمانوں نے سب سے بڑا احسان تو ہندوستان پر یہ کیا کہ انہوں نے ایک مرکزی حکومت قایم کرکے اس وسیع ملک میں نظام حکومت ترتیب دیا۔ ہندوستان صدیوں سے بد امنی اور خانہ جنگی کا شکار رہا آتا تھا۔ انسانی زندگی کی کوئی وقعت نہ رہی تھی، مسلمانوں نے نظام حکومت کو درست کیا اور ہر طرح ملک کی مرفہ الحالی میں اضافہ کیا، سڑکیں بنوائیں۔ سرائیں تعمیر کرائیں۔ ڈاک کا انتظام کیا، تمام ملک کی پیمایش کرائی۔ اور رعایا سے اس کی پیداوار کا ایک مخصوص حصہ محصول کے لئے مقرر کیا۔ ان تمام باتوں کو آج سے چھ سو سال قبل کامیاب بنانا کچھ آسان کام نہ تھا۔ اوسی زمانہ کی یورپ کی حالت سے ہم اگر ہندوستان کا مقابلہ کریں تو مسلمان حکمرانوں کو شاید ہم زیادہ قدر کی نگاہ سے دیکھیں ۔

علوم و فنون اور صنعت و حرفت کی مسلمانوں کے زمانہ میں جسقدر ترقی ہوئی اس کے لئے ہمیں صرف کتابوں کے وخیرے تلاش کرنے کی ضرورت نہیں ان کے کارنامے آج بھی دنیا کے سامنے موجود ہیں۔ اور وہ ان سے اپنا اندازہ قایم کر سکتی ہے۔ ممکن ہو کہ یہ کہا جائے کہ دنیا کی سب امپیریل قومیں اسی قسم کی دلائل پیش کیا کرتی ہیں۔ کہ ان کی وجہ سے امن و امان قایم ہوا ورنہ ملک بدامنی کے ہاتھوں تباہ ہو جاتا۔ مسلمانوں کے بعد انگریزوں نے ہندوستان میں مرکزی حکومت قایم کی ہے، اس سے بھی انکار کی گنجایش نہیں کہ انگریزوں نے بہتر انتظامات کئے۔ اور ہر طرح ملک کی مرفہ الحالی میں کوشش کی۔ لیکن کیا مغلوں اور انگریزوں کے طرز حکومت میں کوئی فرق نہیں اور کیا دونوں کے حکومت کرنے کے بنیادی اصول ایک دوسرے سے بالکل مختلف نہیں ہیں۔ مغلوں اور

انگریزوں کی حکومت کا سب سے بڑا فرق یہ ہو کہ مغلوں نے ہندوستان کو صحیح معنوں میں اپنا وطن بنایا، ان کی نسلیں اسی ملک میں پیدا ہوئیں۔ اسی ملک کی فضا میں زندگی بسر کرتی رہیں۔ یہیں رستی بستی رہیں۔ یہاں تک کہ یہیں کی خاک میں مل گئیں۔ ہندوستان کی خاک سے مغلوں کو، اور ان کے پیشرو پٹھان حکمرانوں کو ایسی الفت پیدا ہوگئی تھی کہ چند ہی صدیوں میں انہوں نے اپنے اصلی وطن کو خیر باد کہکر ہندوستان کی سرزمین سے وطنی تعلقات قایم کر لئے۔ ہندوستان ان کا دیس بنا اور ان کے آبائی وطن پردیس بن گئے، اور ان سب باتوں سے بڑھ کر یہ کہ انہوں نے اگر عالیشان عمارتیں بنوائیں تو ہندوستان کی رونق کے لئے صنعت وحرفت اور فنون لطیفہ کو ترقی دی تو وہ اہل ملک کی خاطر اور اگر سول سروس قایم کی تو وہ بھی ہندوستانیوں کے لئے۔ یہ ٹھیک ہو کہ انہوں نے بڑی بڑے خزانے جمع کئے۔ لیکن اس لئے کہ ہندوستان کی سرزمین ہی پر خرچ کئے جائیں۔ انگریزوں نے یہ سب کچھ کیا اور سچ یہ ہے کہ اس سے بڑھ چڑھکر کیا۔ لیکن ہندوستان کو انہوں نے اپنا وطن نہیں بنایا۔ انگریزوں نے نظام حکومت ترتیب دیا اور ملک کی مرفہ الحالی میں بھی کوشاں ہوئے۔ لیکن ہندوستان کے لئے نہیں۔ بلکہ اس لئے کہ اپنے ملک کے لئے زیادہ سے زیادہ نفع حاصل کرسکیں۔ انگریزوں نے ہندوستان میں امن قایم کرنے کی کوشش کی کہ بغیر امن قایم کئے وہ اپنے مقاصد میں کامیاب نہیں ہوسکتے تھے۔ یعنی یہ کہ ہندوستان کی تجارت سے فائدہ نہیں حاصل کرسکتے تھے۔ اپنے ملک کا سرمایہ مختلف شکلوں میں نہیں لگا سکتے تھے۔ اور ہندوستان کی تجارتی منڈیوں کو اپنے قبضے میں نہیں رکھ سکتے تھے۔ انگریزوں کو ہندوستان سے کوئی الفت نہیں۔ قومی حیثیت سے انگریزوں کو ہندوستان سے نفع نہو تو آج یہ ملک کو چھوڑ کر چلے جائیں۔ انگریز ہندوستان میں محض اسی لئے ہیں کہ ان کو اقتصادی فائدے حاصل ہیں اور ان کے لوجوانوں کی کھپت کیلئے یہاں بڑا اچھا میدان ہے۔ چند الفاظ میں مسلمانوں

اور انگریزوں کا ہندوستان میں حکومت کے فرق کو یوں بیان کر سکتے ہیں کہ مسلمانوں نے ہندوستان پر بہ حیثیت وطن کے حکومت کی اور ان کو ہندوستان کی قومیت کا ایک جزو اس لئے کہہ سکتے ہیں کہ انہوں نے اپنے اور اہل ملک کے نفع و نقصان کو ایک ٹھہرایا۔ برخلاف اس کے انگریزوں نے ہندوستان سے اتنا ہی تعلق قایم رکھنا ضروری سمجھا ہے جہاں تک کہ ان کے اصلی مقاصد یعنی قومی مفاد پر کوئی زک نہ آئے۔

مسلمانوں کا دوسرا احسان، مرکزی حکومت اہل ملک کی مرفہ الحالی کے لئے قایم کرنے کے علاوہ یہ ہے کہ ان کی بدولت ہندوستانی ریفارمیشن کی تحریک کو جو بدھ اور مہاویر کے زمانہ میں شروع ہوئی۔ اور چند صدیوں کے نامساعد واقعات کی وجہ سے غیر مکمل رہ گئی تھی، دوبارہ حیات پرور فضا ملی، ہندوستانی قومیت نے جو مدتوں کی مذہبی اور معاشرتی بندشوں میں جکڑی ہوئی تھی اور نیز نئے نئے عنصروں کے شامل ہوتے رہنے سے کوئی ٹھیک شکل اختیار نہیں کی تھی، اس زمانہ میں اپنی پہلی جھلک دنیا کو دکھائی۔ ہندو سوسائٹی کے اعلیٰ اور سمجھدار دماغ مسلمانوں کے سیدھے سادے مذہبی اصول سے متاثر ہوئے۔ مسلمان بادشاہوں کی رعایا پروری اور رواداری نے ملک کا دل جیتنا شروع کیا، تلسی داس، کبیر داس، اور گرو نانک کی تعلیمات نے خدا اور مسلمانوں کے مذہبی اصول سے متاثر ہو کر اور نیز اپنی سوسائٹی کی بے معنے قیود اور تفریق پیدا کرنے والی پابندیوں سے بیزار ہو کر دوبارہ ہندو ریفارمیشن کی تحریک کی بنا ڈالی۔ ان مقتدر رہنماؤں نے ہندوستانیوں کے لئے ایک نہایت اعلیٰ مذہبی تخیل پیش کیا۔ اور اس کی بنیاد ظاہری رسوم و قیود کو نہیں بلکہ کامل ہمدردی اور محبت کو ٹھہرایا۔

ہندوستانی قومیت کو پائدار کرنے کے لئے شہنشاہ اکبر نے جو کوششیں کیں وہ ہندوستان کی قومی تاریخ کا بڑا اہم باب ہے۔ اکبر اور اس کے منتخب حکمرانوں کی مرضی

پوری طرح واقف تھے۔ ان کی دوربین نگاہیں ہندوستان کے مستقبل کو اچھی طرح دیکھ رہی تھیں، ان پر یہ بات پوشیدہ نہ تھی کہ جس زمین میں انسانی آبادی انسانوں کی طرح نہیں بلکہ سانپوں اور بچھوؤں کی طرح زندگی بسر کریگی، اس کا کیا حشر ہوگا۔

انہوں نے بیجا مذہبی تعصب کو کم کیا۔ ہندوؤں پر پورا پورا اعتماد کیا۔ انھیں بڑی بڑی عہدوں پر سرفراز کیا۔ اور تمام سیاسی معاملات میں انھیں اپنا مشیر بنایا۔ اس میں شبہہ نہیں کہ بعض بادشاہوں نے زیادتیاں بھی کیں اور مذہبی پردہ میں اپنے امپریل منصوبوں کو کامیاب بنانے کی کوشش کی، دنیا کی تاریخ میں اکثر اور بیشتر ایسا ہوا ہے کہ مذہب کو ذاتی اغراض کے لئے استعمال کیا ہے۔ آج بھی مذہب سیاست کا دم چھلا ہے۔ اور سیاسی اغراض کے لئے مدبرین اس حربہ کو استعمال کرنا برا نہیں سمجھتے، بہرحال یہ تسلیم کرنے میں کوئی بات مانع نہیں ہونی چاہئے کہ مسلمانوں سے کبھی کبھی زیادتیاں بھی ہوئیں لیکن بہ حیثیت مجموعی ان کا برتاؤ ہندوستانیوں کے ساتھ بہت اچھا رہا۔

دو قومیں جب ملیں ان کا مذہب زبان اور خون بالکل ایک دوسرے سے مختلف ہو، اور پھر لطف یہ کہ ایک قوم فاتح کی حیثیت رکھتی ہو، اس وقت مسلمانوں سے اتنی کم زیادتیاں ہونا تعجب ہے۔ یہ تعجب نہیں کہ ان کے کسی بادشاہ نے اپنے مزاج یا ذاتی غرض کی وجہ کوئی بدسلوکی کی، اگرچہ ہندوستانی مسلمانوں پر ایران اور ترکستان کی تہذیب و شائستگی کا بہت بڑا اثر رہا۔ لیکن انہوں نے ہندوستان کے ماحول سے متاثر ہوکر اپنی مخصوص شائستگی اور تمدن کی بنیادیں رکھیں۔ مغلوں کے زمانہ میں ہندوستانی اثرات کی کارفرمائیاں نظر عام پر آگئیں، کیا بہ لحاظ عمارتوں کے طرز کے اور کیا بہ لحاظ طرز رہائش و لباس کے ہندوؤں کی شائستگی و تہذیب کا اثر چھپا ہوا نہیں۔ مسلمان باوجود اس کے کہ اپنے مذہب کے معاملہ میں ہمیشہ سخت رہے لیکن مذہب اور عقائد کی دنیا بھی اس اثر سے محفوظ نہ رہ سکی، قوموں کی آپس کی اثر پذیری

بالکل قدرتی بات ہو، اس کے خلاف کوشش کرنا ایسا ہی جیسے کسی قانون فطرت کے خلاف سعی کیجائے، دو قومیں جن میں چاہے کتنا ہی اختلاف کیوں نہو جب ایک جگہ آپس میں رہتی سہتی ہیں۔ رستی بستی ہیں، تو لازمی طور پر پہلے پہل ایک دوسرے کی معاشرت اور رسوم سے متاثر ہوتی ہیں۔ اور بالآخر چند صدیوں کے بعد بالکل ایک ہوجاتی ہیں۔ تاریخ عالم درحمل قوموں کے اختلاط کی سرگذشت ہے، جس طرح جنگلوں میں آندھیاں آتی ہیں تو ایک جنگل کے بیج دوسرے جنگل میں جا پڑتے ہیں۔ یہی بیج زمین میں جم کر پودے کی شکل اختیار کرتے ہیں۔ تھوڑی نشوونما کے بعد یہ بڑے بڑے درخت ہوجاتے ہیں۔ انھیں درختوں کے بیجوں سے اب نئی نسل اس جنگل میں تیار ہونا شروع ہوجاتی ہے، آہستہ آہستہ احول سے متاثر ہوکر اس درخت کو اپنے جنسی خواص تک تبدیل کرنے ہوتے ہیں۔ کیونکہ زندگی بغیر فطرت کی مطابقت کے ناممکن ہے، باوجود اختلاف رنگ و لسان و مذہب کے انسان تو ایک ہی جنس سے تعلق رکھتا ہے، مختلف جنگلوں کی طرح انسان کی بھی الگ الگ آبادیاں ہیں، ان میں بھی قومی طوفان اُٹھتے ہیں اور ان کے افراد منتشر ہو ہوکر نہ معلوم کہاں کے کہاں جا پہونچتے ہیں، بعضوں کو عارضی فتح نصیب ہوتی ہے۔ دوسرے غلام بنتے ہیں۔ لیکن چند صدیاں بھی نہیں گذرتیں کہ فطرت کے انتقام شروع ہوجاتے ہیں اور یہ آپس میں الٹ پلٹ کر بالکل گڈمڈ ہوجاتے ہیں اور بالآخر آقا اور بندہ کا کوئی امتیاز باقی نہیں رہتا، دنیا کے ہر ملک اور ہر خطہ کی تاریخ انہیں انقلابوں کی داستان ہے، اور اگر تاریخ سے کوئی سبق ملتا ہے تو وہ یہی ہے کہ اتحاد یکسانیت اور فطرت کی مطابقت میں روڑے اٹکانا ہمیشہ قومی مشکلوں کا باعث رہا ہے۔ غرضکہ مسلمانوں نے اپنے زمانہ میں ہندوستان کی تمام گتھیوں کو سلجھانے کی پوری کوشش کی، انھوں نے ہندوستان کے قومی ارتقا میں روڑے نہیں اٹکائے بلکہ خود اپنے وجود سے ہندوستانی قومیت کا سنگ بنیاد قایم کیا، اکبر، جہانگیر، شاہجہان اور دارا شکوہ کی ہندو نوازیاں اب سلے

تھیں کہ ہندوستان ایک قوم بجائے البیرونی، امیر خسرو اور عبدالرحیم خانخاناں نے دلوں میں ہندوستان کی خاک سے الفت اسیلئے پیدا ہوئی تھی کہ باہمی اختلاط سے ہندوستان کی قومیت کا شاندار مستقبل ان کی دور بین نظروں کے سامنے تھا۔ مسلمانوں کے زوال کے بعد ہندوستان کے سیاسی حالات بالکل بدل گئے۔ ہندوستان میں مسلمانوں کی حکومت کسی خالص ذاتی غرض پر مبنی نہ تھی ہندوستان کی سرزمین پر حکمرانی سے انکا مطمح نظر یہ کبھی نہ رہا کہ ترکستان، ایران یا افغانستان کے مفاد کی خاطر قوانین وضع کیے جائیں مسلمانوں کا راج بالکل دیسی راج تھا جسکی غرض سوائے اہل ملک کے مفاد کے اور کوئی نہ تھی:۔

سترھویں اور اٹھارویں صدی عیسوی میں ہندوستان کے اندرونی جھگڑوں کیوجہ سے یورپین حریفوں کو زک دی، اور بالآخر سارے ملک میں اپنا نظام حکومت قایم کر لیا۔ انگریزوں کی حکومت کا اصول مسلمانوں کی حکومت کے طریقے سے بالکل علیحدہ رہا۔ انگریزوں کی حکومت کی غرض صرف اپنا قومی مفاد ہے۔ اگر انگریزوں کو ہندوستان سے اربوں پونڈ کا نفع سالانہ نہ ہو تو یہ حکومت سے اسی دن دست بردار ہو جائیں، ہندوستان میں انگریزی حکومت سے پوری انگریز قوم کا نفع ہے۔ یہاں تک کہ انگلستان کے مزدوروں تک کا سرمایہ ہندوستان کی سرزمین میں مختلف شکلوں میں لگا ہوا ہے۔ اور انگلستان کا ادنیٰ سے ادنیٰ آدمی بھی اپنی حکومت کے قیام سے پورا پورا نفع اُٹھا رہا ہے۔ مسلمانوں کی حکومت کے برخلاف انگریزوں کی حکومت کا مقصد اپنے قومی یعنی انگلستان کے باشندوں کے مفاد کے علاوہ اور کچھ نہیں:۔

کسی حکیم کا قول ہے کہ بُرائیوں سے کبھی کبھی بھلائیاں بھی پیدا ہو جاتی ہیں۔ انگریزی حکومت کا گذشتہ صدی میں سب سے زیادہ اہم کارنامہ انگریزی تعلیم کا ملک میں رواج دینا ہے۔ ظاہر ہے کہ انگریزی تعلیم کے جاری کرنے کا مقصد سوائے اس کے اور کچھ نہ تھا۔

کہ ہر کاری مشین کو چلانے والے اور اپنے حاکموں کے احکام کے اچھی طرح سمجھنے والوں کی ایک جماعت ملک میں پیدا ہو جائے تاکہ انگریزی حکومت کی بنیادیں اور زیادہ مضبوط ہو جائیں اس میں شبہہ نہیں کہ یہ پالیسی ایک بڑی حد تک کامیاب ہوئی لیکن ساتھ ہی غیر متوقع طور پر اس پالیسی کے اور بھی نتائج برآمد ہونا شروع ہوئے جن کا شان گمان بھی میکالے اور تشینک کو نہ تھا، ہندی ذہن اپنی ذکاوت اور تیزی میں لاثانی ہے، آہستہ آہستہ انگریزی علوم اور ادب پر ہندوستانیوں نے پوری قدرت حاصل کر لی اور یہ کس طرح ممکن تھا کہ ہندوستانی نوجوان انگلستان کے دستور اساسی کے قیام اور استبدادیت کے زوال کی تاریخ پڑھیں اور خود اپنی سیاسی غلامی کی زنجیروں کو توڑنے کی طرف انکی توجہ نہ مبذول ہو، انگلستان کے شاعروں کے کلام کا مطالعہ کریں جو آزادی اور حریت کے جذبات سے مملو ہیں اور ان کو خود اپنی پست حالت کا خیال نہ ہو۔ قدرتی طور پر ملک میں ایک ایسی انگریزی تعلیم یافتہ جماعت پیدا ہو گئی جس نے انگریزوں کی تاریخ اور نیز اپنی قومی خودداری کے احساس سے انگریزی گورنمنٹ کے خلاف علمِ بغاوت بلند کر دیا، اسی تعلیم یافتہ جماعت نے کانگریس کی بنیادیں رکھیں۔

ہندوستان کی یہ بھی ایک بدقسمتی رہی ہے کہ اس ملک کی ایک ایسی کوئی زبان نہیں جو اچھی طرح پورے ملک میں سمجھی جا سکے، انگریزی تعلیم سے دیسی زبانوں کی ترقی میں ضرور کچھ رکاوٹ ہوئی۔ لیکن انگریزی زبان کے ذریعہ یہ ممکن ہو گیا کہ ملک کی تعلیم یافتہ جماعت ایک دوسرے پر اظہارِ خیال کر سکے، ظاہر ہے کہ انگریزی زبان بھی ہندوستان کے لئے ویسی ہی بدیسی ہے جس طرح کہ انگریزی گورنمنٹ انگریزی میں ہرگز ایسی صلاحیت موجود نہیں کہ وہ تمام ملک کی زبان ہو سکے۔ لیکن انگریزی زبان کے وسیلے سے ہی یہ ممکن ہوا کہ ہندوستان کے طول و عرض سے محبانِ وطن کانگریس پنڈال میں جمع ہوں اور تبادلۂ خیالات کریں، انگریزی تعلیم کا رواج اور کچھ عرصہ کے بعد گورنمنٹ

صدی کے اواخر میں کانگریس کا قیام ہندوستانی قومیت کی تاریخ میں زریں ابواب ہیں۔ شروع شروع کی کانگریس کی کارروائیاں پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم اپنے دل میں تڑپ اور چبھن محسوس کرتی ہے۔ لیکن ابھی قوت عمل مفقود ہے۔ آہستہ آہستہ کانگریس پر احرار کا قبضہ ہوتا ہے۔ اور اصلی معنوں میں یہ قوم کی نمائندہ جماعت بن جاتی ہے۔ اور قومیت کا خیال جو چند دل اور دماغوں تک محدود تھا اب عمل کے میدان میں بھی اپنے جلوے دکھاتا ہے :۔

یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ اب بھی ایسے لوگ انگلستان اور خود ہندوستان میں موجود ہیں جو اپنے ذاتی اغراض کی بنا پر "ہندوستانی قومیت" کے وجود سے منکر ہیں حالانکہ ہمارا خیال ہو کہ "ہندوستانی قومیت" اس زمانہ میں ہی نہیں بلکہ اس وقت سے موجود ہے۔ جب سے کہ اس ملک کے باشندوں کو اپنے مشترک اغراض و مفاد کا احساس پیدا ہوا۔ یورپ کے مورخین قومیت کے تخیل کو اٹھارہویں اور انیسویں صدی کی پیداوار اسلئے کہتے ہیں کہ اس زمانہ میں یورپ کی مختلف قوموں میں اپنے حریفوں اور نیز ان کمزور قوموں پر جو سامان جنگ میں ان کی ہمسری نہیں کر سکتی تھیں، سیاسی اور اقتصادی زنجیریں جکڑنے کا خیال بڑے شد و مد سے پیدا ہوا۔ حالانکہ انگلستان کی تاریخ سے ذراسی بھی واقفیت رکھنے والا جانتا ہے کہ انگلستان میں قومیت کا تخیل اس وقت بھی موجود تھا۔ جب الفریڈ اعظم نے نارمن حملہ آوروں کے خلاف اپنی قومی فوجوں کی تنظیم کی اور اس وقت بھی قومی تخیل ہی محرک تھا کہ ولیم فاتح کے خلاف ہیرلیڈ کے جھنڈے تلے ساری انگریزی قوم جمع ہو گئی، بڑے زور شور سے مقابلہ ہوا اور بالآخر ہیرلیڈ مارا گیا۔ اور ولیم کو بادشاہ تسلیم کر لیا گیا۔ اسی طرح یورپ کے دوسرے ملکوں کی تاریخ سے بہت سے واقعات نقل کئے جا سکتے ہیں کہ قومیت کا تخیل اٹھارویں انیسویں صدی ہی میں نہیں پیدا ہوا بلکہ جب کسی قوم میں اپنے مشترک مفاد کا خیال پیدا ہو جائے

افراد اس کی خاطر وہ ایثار کرنے کو تیار ہو جائے تو اصل معنوں میں اس قوم میں قومیت کی روح موجود ہے، فرانس میں اس وقت بھی قومیت کا احساس موجود تھا۔ جب انگریزوں کے خلاف جون آف آرک نے تمام فرانسیسی قوم کو مقابلہ کرنے پر آمادہ کر دیا تھا، اور بالآخر انگریز اس قومی اسپرٹ کا مقابلہ عرصہ تک نہ کر سکے اور تمام ملک کو خالی کرنا پڑا، یہ خیال کہ آج سے چند صدیاں پیشتر لڑائیاں بادشاہوں میں ہوا کرتی تھیں؛ اور قوم کو بادشاہ لالچ یا دباؤ سے اپنے ساتھ کر لیتا تھا۔ لیکن آجکل کی لڑائیاں قومی ہیں۔ کیونکہ پوری قوم ان میں خوشی سے حصہ لیتی ہے۔ اور یہ اس وجہ سے ہے کہ آجکل قومیت کا احساس ہر متمدن قوم میں موجود ہے۔ جو پہلے زمانہ میں ناپید تھا۔ اس دلیل میں بڑے مغالطہ سے کام لیا گیا ہے۔ اگر پہلے زمانہ میں عام لوگ بادشاہ کا ساتھ دباؤ لالچ یا کسی مذہبی اثر کی وجہ سے دیتے تھے، تو آجکل باوجود اس قدر تہذیب و دانائی کے دعوؤں کے عام مخلوق کی حالت میں کوئی نمایاں تبدیلی نہیں ہوئی۔ آج بھی قوم کی رائے چند سرمایہ داروں کی رائے ہوتی ہے جنکا ملک کے پورے پریس پر قبضہ ہوتا ہے اور وہ جس طرح چاہتے ہیں عام مخلوق کو اپنی ذاتی اغراض کیلئے استعمال کر سکتے ہیں جس طرح اگلے زمانہ میں ایک مستبد حکمران پوری قوم کو دوسری قوم کیساتھ مصروف پیکار کر سکتا تھا اسی طرح اب سرمایہ داروں کی چھوٹی سی جماعت جس طرح چاہتی ہے قوم کو دوسری قوم سے بھڑا سکتی ہے، اس دلیل کا مغالطہ ظاہر ہے اور ہمارے اس نتیجہ پر کہ قومیت، کوئی نئی چیز نہیں اور دنیا کی مختلف قوموں میں مختلف زمانوں میں اس کا وجود مختلف شکلوں میں رہا ہے۔ کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ہاں اگر کوئی نئی چیز ہے تو وہ موجودہ یورپ کا، قومیت کا جارحانہ تخیل ہے، اگلے زمانہ میں زبردست قومیں ایسا ناروا فائدہ اپنی ہمسایوں کی پستی اور کمزوری سے نہیں حاصل کرتی تھیں، یہ صحیح ہے کہ قوموں کو ایک دوسرے پر تسلط حاصل ہو جاتا تھا۔ لیکن بہت جلد وہ مکمل طور پر ایک

قوم کی شکل اختیار کر لیتے تھے۔ اب تو یورپ کی قوموں کا رجحان اس طرف ہے کہ اپنی محکوم قوموں سے بالکل الگ تھلگ رہ کر ان سے جتنا بھی فائدہ ممکن ہو حاصل کیا جائے۔

انگریزوں کے زمانہ میں ہندوستانی قومیت کی جڑیں خوب گہری ہو گئی ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ صدیوں کے اختلافات اتنے جلد نہیں دور کئے جا سکتے۔ تاہم ملک کے طول و عرض میں ایسی جماعت اس وقت موجود ہے۔ جو اپنی قومی خودداری کو اچھی طرح محسوس کرتی ہے۔ تحریک تقسیم بنگال اور تحریک ترکِ موالات اس اندرونی احساس کے اظہار کی کوششیں تھیں۔ وہ قومیں جو اپنی شخصیت کی پوری طرح ابھی تعمیر نہیں کر چکی ہیں، انکی مثال بالکل بچہ کی سی ہے۔ کہ چلنا سیکھتا ہے، گر پڑتا ہے اور پھر دوبارہ چلنے کی کوشش کرتا ہے۔ تا آنکہ وہ بے تکلفی سے چلنے لگتا ہے، ہماری ہندوستانی قوم بھی ابھی چلنا سیکھ رہی ہے۔ ٹھوکریں بھی لگتی ہیں، گرتی بھی ہے۔ لیکن یہ ارادہ کہ اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا زندگی کے لئے ضروری ہے۔ بجائے خود اس بات کی دلیل ہے کہ بہت جلد وہ کامیاب ہو گی:۔

قوموں کی ترقی کی دو ہی راہیں ہیں یا ان میں آپس میں میل جول ہو یا تصادم۔ ہندوستان کو انگریزی تعلیم کے ذریعہ سے دونوں موقعے حاصل ہوئے اور اسی لئے امید ہے کہ وہ راستہ جو دوسری قومیں باوجود اپنی یکجہتی اور ہر طرح کی یکسانیت کے صدیوں میں طے کرتی ہیں۔ ہندوستان برسوں میں طے کریگا۔ انگریزی تعلیم نے تمام انگریزی علوم و فنون کی کنجی ہندوستانیوں کے ہاتھ میں دیدی۔ جسکی وجہ سے بہت سے بدیسی خیالات ہندوستان میں آ گئے۔ مثال کے طور پر اس قومیت کے تخیل کو لے سکتے ہیں۔ کہ باوجود اس کے کہ یہ پیشتر سے موجود تھا لیکن نامساعد حالات کی وجہ سے اس میں ترقی کی کوئی امید باقی نہ رہی تھی، اسی طرح اگر بے تعصبی سے دیکھا جائے تو زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نظر نہ آئے گا جس پر ان نئے خیالات نے مفید اثر نہ ڈالا ہو، اسی تعلیم کی بدولت قومی خودداری ہندوستان کے طول و عرض میں پیدا ہوئی جس کا لازمی نتیجہ باہمی تصادم

ہوا جس طرح بعض چیزوں کی رگڑ سے بجلی اور روشنی پیدا ہوتی ہے اسی طرح قوموں کے باہمی دماغی تصادم سے ترقی پیدا ہوتی ہے، اس تصادم نے ہندوستانیوں کو اس طرف متوجہ کیا کہ وہ اپنی ذاتی علوم و فنون معاشرت اور مذہب کے اصول کی بھلائیوں کو دیکھیں اور اہل یورپ کی ہر معاملہ میں اندھا دھند تقلید نہ کریں ۔

ہندوستان کی گذشتہ تاریخ کے دہرانے سے ہماری غرض یہ تھی کہ ہندوستانی قومیت کے عناصر اور نیز ان تحریکوں پر جو اس وسیع ملک میں اٹھتی رہیں۔ خالص تاریخی نقطۂ نظر سے تبصرہ کریں ۔ ہندوستان کی تاریخ کا ذرا غور سے مطالعہ کرنے سے صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ صدیوں سے ایسی قوتیں کام کر رہی ہیں جو ہندوستانی قومیت کے منتشر شیرازہ میں یکجہتی پیدا کرنا چاہتی ہیں، اُن کے برخلاف ایسی قوتین اپنے اثرات مترتب کرنے میں غافل نہیں جو ہمارے ملک کو قومی اتحاد کی نعمت سے ہمیشہ محروم رکھنا چاہتی ہیں۔ دنیا کے ہر ملک کو ان اتحادی اور انتشاری قوتوں کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ اور تاریخ شاہد ہے کہ ہر جگہ جہاں لوگوں نے ذرا سا بھی قوت ارادی سے کام لیا ہے وہاں اتحادی قوتین کامیاب رہی ہیں، واقعہ یہ ہو کہ فطرت اتحاد کی حامی ہے، اس کی مثال یوں سمجھئے کہ جس طرح تھوڑا سا تیرنا جاننے والا بھی دریا کی دھار پر نہایت آسانی سے بہت تیز تیر سکتا ہے۔ کیونکہ فطرت یعنی پانی کی روانی اس کی مدد کرتی ہے۔ اور اسی دھار کے خلاف تیرنا بڑے سے بڑے تیراک کے لئے بھی مشکل ہے۔ کیونکہ فطرت اس کی مدد پر نہیں۔ اسی طرح اتحادی قوتیں جو فطرت کے عین مطابق ہیں، یقیناً کامیاب ہوتی ہے۔ بشرطیکہ ان کو حالات ذرا سے موافق ملجائیں، یہی حال ہماری ہندوستانی قومیت کا رہا۔ مغلوں کے زمانہ میں قومیت کے ارتقا کے لئے حالات موافق تھے ۔ اور ہمیں فخر ہے کہ ہندوستانی قومیت کی داغ بیل خود مسلمان بادشاہوں کے ہاتھ سے پڑی، لیکن انگریزی حکومت کا وجود بھی بقول کسی حکیم کے "برائیوں سے بھلائیاں بھی پیدا ہو جاتی ہیں" ہماری قومی تعمیر کے لئے از حد مفید ثابت ہوا

ہندوستانی دماغ کا انگریزی خیالات سے تصادم بغیر اہم نتائج پیدا کئے نہیں رہ سکتا تھا۔ انگریزی حکومت کا ہندوستان پر بڑا احسان ہے کہ اس نے اپنے طرز عمل سے ہندوستان کے قومی احساس کو جگا دیا۔ ع تو نے وہ ٹھوکر لگائی چشم ملت کھل گئی +

واقعہ یہ ہو کہ جسوقت انگریزوں نے ہندوستان پر اپنا تسلط قایم کیا ہے اسوقت ہندوستان کی حکومت اور سوسائٹی کی حالت ایسی ناگفتہ بہ تھی اور ہمارے پورے ملک پر ایسی غفلت چھائی ہوئی تھی کہ فطرت اگر بیدار کرنا بھی چاہتی تو سوائے "ٹھوکر" یا تازیانہ کے آنکھیں کھلنا دشوار تھا، چنانچہ یہی ہوا فطرت کا تازیانہ تیار تھا۔ اگر انگریز ہندوستان پر اپنا تسلط نہ قایم کرتے تو فرانس کرتا۔ اور اگر فرانس نہ کرتا تو اس وقت جاپان کرتا۔ یہ مختلف فیہ مسئلہ میں یہاں نہیں چھیڑنا چاہتا کہ آیا ہماری قومی تعمیر کے لئے جو یقینی طور پر بداہتہً آفرا لفری میں ناممکن تھی، اس تازیانہ کی ضرورت تھی یا یہ کہ بغیر اس کے بھی ہم جاگ جاتے، یہ مستقل بحث ہے جسکو کسی اور صحبت کے لئے اٹھا رکھنا بہتر ہے :-

قومیت کی تعمیر میں سب سے بڑا رکن کسی قوم کی تہذیب ہے، لفظ تہذیب بڑا جامع لفظ ہے، یہ لفظ کسی قوم کے مذہب، لٹریچر، حکومت، طرز معاشرت اور صنعت وحرفت پر پوری طرح حاوی ہے۔ ہندوستان کی بھی ایک مستقل تہذیب ہے، جو نہ خالص ہندو ہے اور نہ خالص اسلامی، بلکہ دونوں کا مجموعہ۔ مغلوں کا تمدن خالص ہندوستانی تہذیب کے موافق تھا، ان کی بنائی ہوئی عمارتیں جو ہندوستان کے ہر حصہ میں موجود ہیں، ہندوستانی تہذیب کے اصول کے مطابق ہیں۔ فن عمارات کے جاننے والوں کا فیصلہ ہے کہ جتنی بھی اسلامی عمارتیں ہندوستان کی سرزمیں پر واقع ہیں۔ ان میں ہندو اثر کی جھلک صاف نظر آتی ہے۔ یہانتک کہ مساجد بھی اس اثر سے خالی نہیں۔ مغلوں ہی کے عہد میں "ہندوستانی زبان" کو رواج ہوا جو آج سارے ملک میں سمجھی جاتی ہے۔ یہ زبان بھی بھاشا اور فارسی کے اختلاط سے پیدا

ہوئی اور یہی وجہ ہے کہ سارا ملک بہت جلد اس زبان کو اختیار کر رہا ہے۔ تہذیب کا تیسرا جزو کسی قوم کا مذہب ہے، مذہب کے معاملہ میں انسان بہت قدامت پرست واقع ہوا ہے، یہ خیال کہ تمام ہندوستان ایک مذہب کا پیرو ہو جائیگا بیکار ہے اور عملاً ناممکن ہے، اگر ممکن ہو جب بھی اس کی ضرورت نہیں، اگر ہمارے اہل وطن رواداری کے اصول پر عمل کرنے لگیں تو مطلقاً کوئی دقت نہیں باقی رہتی۔ یورپ کے ملکوں میں آج بھی مختلف عقاید رکھنے والے لوگ بستے ہیں۔ نہ صرف یہ بلکہ ہر شخص مذہب کے متعلق اپنا مستقل خیال رکھتا ہے۔ لیکن مذہبی عقاید ان کی قومیت میں کوئی انتشار نہیں پیدا کرتے۔ تہذیب کے دوسرے اجزا یعنی حکومت، معاشرت اور صنعت و حرفت ہر ملک میں قومی خصوصیات کے مطابق ہوتے ہیں۔ ہندوستان اس سے مستثنیٰ نہیں، ہندوستانی معاشرت کی سادگی یہاں کی آب و ہوا کے مطابق ہے، صنعت کی رنگینی، فطرت کے بوقلموں مناظر کا اظہار ہے جو اس ملک کے ہر حصہ میں پائے جاتے ہیں۔ حکومت یہاں مطلق العنان اس لئے رہی کہ اس وسیع ملک میں انتظام قایم کرنے کے لئے سوائے اس کے کوئی تدبیر نہ تھی کہ ایک مرکزی نقطہ ہو جس کی کشش ملک کے دور دراز صوبوں کو بدامنی سے محفوظ رکھ سکے، اس زمانہ میں جبکہ سائنس انسان کی خدمت کے لئے ہر جگہ موجود ہے۔ تار برقی۔ ریل اور جہازوں نے، مکان و زمان کی رکاوٹوں کو انسان کے راستہ سے ہٹا دیا ہے، یہ آسان ہے کہ ہم ہندوستان میں جمہوری اصول پر اپنی حکومت قایم کریں، لیکن آج سے تین چار سو سال قبل تو جمہوری اصول کے مطابق حکومت قایم کرنا، ہندوستان جیسے وسیع ملک میں ناممکن تھا۔

ہندوستانی تہذیب کے وجود سے کوئی انکار نہیں کر سکتا، یہ ہم مضمون کے شروع میں بتلا چکے ہیں کہ مادی حیثیت سے قومیت کی بنیادیں مشترک اغراض و مفاد پر قایم ہوتی ہیں۔ اور ہندوستان کے جغرافی حدود کے اندر بسنے والے انسانوں کا

مادی نفع نقصان بالکل ایک دوسرے سے وابستہ ہے جب قومیت کے یہ دونوں ضروری عناصر موجود ہیں تو اس شبہہ کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی کہ آیا ہمارے ملک میں ایک قوم بننے کی صلاحیت ہے یا نہیں ؟

(یوسف حسین خان (بی اے - جامعۂ ملیہ)



# فلسفۂ اخلاق

## اخلاقیات

## "ارتقائے تخیل اخلاقی"

—(سید شاہ ولی الرحمٰن ولی بی اے۔ کاکوی)۔—

سرزمین یونان عہد قدیم میں تمام علوم و فنون کا گہوارہ تھی۔ بڑے بڑے حکما، شعرا، مورخین، مقننین، جن کے کارنامے اس وقت تک چراغ ہدایت کا کام دے رہے ہیں جنکی بے بہا تصانیف ان کے نقش قدم پر چلنے کی ہمیں دعوت دے رہی ہیں، یہیں کی خاک سے پیدا ہوئے تھے۔ خصوصًا دارالخلافت ایتھنز یونان میں بلکہ تمام عالم میں ممتاز شہر تھا یہاں تک کہ عرب اس کو مدینۃ الحکما کہتے تھے۔ جملہ علوم و فنون میں یونانی فلسفہ کو خاص درجۂ امتیاز حاصل ہے۔ یورپ کے چار ملکوں، یونان، جرمنی، انگلستان، اور اطالیہ میں فلسفہ کو بہت عروج حاصل ہوا۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ یونان مرکز حکمت اور گہوارۂ فلسفہ تھا۔ سقراط افلاطون، اور ارسطاطالیس وغیرہ جو خمخانۂ فلسفہ و حکمت کے پیر مغاں ہیں، یہیں پیدا ہوئے۔ حکمائے موصوف کا مرتبہ تسلیم شدہ ہے۔ یورپ میں ان کے بعد ہزاروں فلاسفہ پیدا ہوئے مگر سب اسی میکدہ کے قدح خوار تھے۔ اس میں شک نہیں کہ اب فلسفہ کی عمارت اس قدر بلند ہوگئی ہے کہ وہاں تک طائر خیال بھی نہیں پہونچ سکتا۔ لیکن اس عمارت کے قیام کا سنگ بنیاد ارسطاطالیس وغیرہ کا رہین منت ہے ؛

اس وقت میرا موضوع بحث صرف اخلاقیات ہے۔ اور ارتقائے تخیل اخلاقی سے اس کی ابتدا کرتا ہوں۔ اخلاقیات کی ابتدا کیونکر اور کب ہوئی، اس کے مدارج ترقی کیا کیا ہیں، کن کن علوم کا اس پر کیا کیا اثر پڑا۔ اور اس کے ارتقا کا سہرا کن کن حکما کو

سہرہے، ان معرکۃ الآرا مباحث کو ڈاکٹر سیجوک ( Dr. Sidgwick ) نے اپنی کتاب "تاریخ اخلاقیات" میں نہایت وضاحت وخوبی سے لکھاہے، جو پڑھنے کے قابل ہے۔ میں مختصر طور پر ارتقائے اخلاق کی تاریخ ہدیۂ ناظرین کرتا ہوں جو تمام تر میکنزی ( Mackenzie ) کی مشہور و معروف کتاب ( Manual of Ethics ) سے ماخوذ ہے۔

## (۱) قدیم یونانی علم الاخلاق

یونان علوم وفنون کا سرچشمہ ہے۔ ارتقائے حکمت کا سہرہ یونانیوں کے سر ہے۔ جملہ علوم کی طرح اخلاقیات کا تخیل بھی یونانیوں کے دماغ میں پیدا ہوا اور انہیں کے گہوارۂ ذہن میں پرورش پاتا رہا۔ اول اول گرچہ اس کی طرف عنان توجہ انہوں نے پوری طرح پر منتقل نہ کی تاہم افکار فلسفیانہ کے ساتھ ساتھ یہ تخیل بھی کچھ نہ کچھ ترقی کرتا گیا۔ قدیم ترین حکمائے یونان نے اپنے سمندِ فکر کو طبعی تحقیقات کی طرف متوجہ کیا خصوصاً یہ سوال انکا موضوع بحث تھا۔ "ترکیب عالم کے عناصر کیا کیا ہیں" "کائنات کن کن اجزا سے مرکب ہے" وغیرہ وغیرہ۔ چونکہ اِن سوالات کو طبعیات سے تعلق ہے۔ اسلئے اس مضمون پر توجہ کرنا میں مناسب نہیں سمجھتا۔ اور نہ یہ میرا موضوع بحث ہے۔ بہرکیف دو فلاسفۂ طبعی "ہریکلٹس" اور "ڈیماکریٹس" (جن کو "گریاں" و "خنداں" حکما کہا جاتا تھا) کا نام خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہے جنہوں نے مسئلہ اخلاق پر اپنے خیالات ظاہر کئے۔ چونکہ مختلف الطبع تھے دونوں نے دو راہیں اختیار کیں۔ اول الذکر سراپا یاس و نامرادی تھا، اس کی نظر زندگی کے تاریک پہلو پر رہتی تھی، خشک مزاجی، وافسردہ طبعی اور تجرد پسندی وگوشہ نشینی اس کی نمایاں صفتیں تھیں۔ اس کے قانونِ اخلاق کا حقیقی عنصر یہ ہے "اپنی روح کو خشک رکھو"۔ برنٹ کی کتاب "قدیم فلسفۂ یونان" میں ہریکلیٹس کے فلسفہ پر مفصل بحث کی گئی ہے، یہاں پر صرف اسی قدر لکھنا کافی ہے۔ بخلاف اس کے ثانی الذکر نہایت

شگفتہ خاطر اور خوش مزاج تھا۔ زندگی کے روشن پہلو پر اس کی نظر تھی۔ مسرت اس کے دل پر ہر وقت چھائی رہتی تھی۔ عیش و عشرت کا حامی تھا۔ اور اس کے اخلاقی اصول کی بنیاد ہی لذت و مسرت پر تھی۔ مگر یہ جاننا چاہئے کہ لذت سے جسمانی لذت مراد نہیں ہے بلکہ نفسی لذت جسکو سکون قلبی و اطمینان روحانی سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ ہر یکلٹس کا تخیل رفتہ رفتہ مستقل فلسفہ بنگیا جسکو "مذہب رواقیہ" ( Stoicism ) کہتے ہیں۔ اور ڈماکرٹیس کے تخیل نے بھی ترقی کرتے کرتے مستقل فلسفہ کی صورت اختیار کرلی جسکو "مذہب لذتیہ" ( Epicureanism ) سے موسوم کرتے ہیں۔ حکماء موصوف کے فلسفہ کو نقش اول کہہ سکتے ہیں۔ رواقیہ ولذتیہ مذاہب کی عمارت کا سنگ بنیاد رکھنے کا فخر ان کو البتہ حاصل ہے۔ لیکن کوئی ثبوت نہیں ہے۔ کہ ان میں سے کسی نے اپنے اخلاقی خیالات کو شرح و بسط کے ساتھ مستقل تصنیف کی صورت میں مرتب کرنے کی کوشش کی ہو۔

**(۲) گروہ سوفسطائی** فیثاغورس وغیرہ کے پیروؤں نے بھی (منجملہ اور فلاسفۂ قدیم کے) خیالی یا عملی طور پر فلسفہ کے اخلاقی یا سیاسی پہلو پر خیالات ظاہر کیے ہیں۔ درحقیقت یونان کے حکمائے قدیم نے فلسفہ سے طرز معاشرت اور طرز تخیل دونوں مراد لیا ہے۔ مگر قرینہ یہ ہے کہ مشہور گروہ حکمائے جسکو سوفسطائی کہتے ہیں۔ اخلاقی مسئلہ کو اول اول روشناس کیا۔ ان معلموں کا مقصد بڑی حد تک عملی تھا یعنی جوانان ایتھنز کو کامل مدنی الطبع بنانا تھا۔ فرائض مدنیت کی تعلیم میں سوفسطائیوں کو یہ پتہ لگانا ضرور تھا کہ فرض سیاسی اور اخلاق اجتماعی کی بنیاد کیا ہے۔ چنانچہ انہوں نے خلوص و متانت کے ساتھ اسکی تعلیل کی۔ اکثر مورخین فلسفہ کا خیال ہے کہ فطرتاً اس قسم کی تحقیقات اوس دور کے مروجہ نصب العین اخلاق کے متضاد ثابت ہوئیں۔ اور قدامت پسند نفوس کے خوف و حیرت کا باعث ہوئیں چنانچہ ارسٹو فنیز اور افلاطون نے سوفسطائی کی اچھی طرح ہجو کی جس سے ان کی شہرت و اہمیت کو نقصان پہونچا۔ مگر یہ فیصلہ انصاف پر مبنی نہیں ہے۔

اسی طرح سے جدید سائنس پر کارلائل اور رسکن کی تنقیدیں اکثر نامنصفانہ ہوتی تھیں۔ بات یہ ہے کہ طبائع مختلف ہوتے ہیں۔ ایک چیز زید کی نگاہ میں پسندیدہ نظر آتی ہے۔ مگر عمرو کی میزانِ نقد میں کچھ وزن نہیں رکھتی۔ اگر ایک گروہ کسی شئے کے محاسن کا منکر ہے۔ تو نفس شئے میں کوئی نقص نہیں لازم آسکتا۔ اس کے علاوہ قاعدہ ہے کہ جب کوئی شخص عوام کے خیالاتِ قدیم کے خلاف کوئی صدا بلند کرتا ہے۔ جو مجتہدانہ حیثیت سے اس کا مستحق ہے۔ تو عوام میں اسکی بڑی شورش ہوتی ہے۔ یہانتک کہ اس شخص کو عوام کے تیر ملامت و ہجو کا زخم خوردہ ہونا پڑتا ہے۔ یہی حال سوفسطائیوں کا ہوا۔ ممکن ہے کہ اون کا فلسفہ معائب و نقائص سے معمور ہو تاہم بکھی اس سے انکار نہیں ہوسکتا کہ یہ ایک حد تک اپنے وقت کے نہایت عاقل اور روشن خیال لوگ تھے اور شہر کی عقلی زندگی کو بیدار کرنے میں انہوں نے کمال کوشش کی۔ انسائیکلوپیڈیا برٹینکا میں "سوفسطائی" اور "سقراط" پر جو مضامین ہیں ان کے مطالعہ سے مفید معلومات حاصل ہوسکتی ہیں۔

**(۳) سقراط** سوفسطائیوں کے بعد ایک نادر الوجود حکیم پیدا ہوا جو سقراط کے نام سے مشہور عالم ہے۔ اس کی شہرت و عظمت کچھ ایسی غیر معمولی ہے کہ اس کا نام تعارف سے یکقلم مستغنی اور اس کے کارنامے تنقید و تبصرہ سے بالکل بے نیاز ہیں۔ سقراط سوفسطائیوں ہی کا ہم زبان اور زندہ مثال خیال کیا جاتا ہے۔ تاہم فرق یہ ہے کہ اسکی زندگی سوفسطائیوں کی طرح پیشہ ور معلموں کی سی نہ تھی بلکہ وہ خود کو عمر بھر طلبائے اخلاقیات میں شمار کرتا رہا۔ طبقۂ سوفسطائی جس میں غیر ملکی لوگ شامل تھے پیشہ ور معلموں کا تھا جو اپنی تعلیمات کا معاوضہ لیا کرتے تھے۔ وہ مبادی اخلاقیات جن کو یہ گروہ صحیح و اکمل سمجھ کر تعلیم کرتا تھا در حقیقت اس عہد کے سیاسیات کے مخالف نظر آتے تھے۔ اپنے خیالات کی وہ لوگ کبھی تحقیقات نہیں کرتے تھے کہ کہانتک ملک کے حق میں مفید ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ سقراط نے انکے خلاف مسلسل جہاد لسانی جاری رکھا۔ اس حقیقت سے انکار

نہیں کیا جا سکتا کہ اسنے بھی اخلاقی و سیاسی مسائل کو اپنا نصب العین بنایا مگر وہ اپنے پیشرووں کی طرح مستیقن نہ تھا۔ اسکے فلسفہ کی معراج یہ ہی کہ انسان کو خود اپنی جہالت کا علم حاصل ہو جائے۔ اگر کوئی اس سے سوال کرتا کہ تعلیم سے تم کو کس قدر علم و کمال اور عقل و دانش حاصل ہوئی تو وہ اس کا جواب یہ دیتا ہے ؎

"معلوم شد کہ ہیچ معلوم نہ شد"

شیخ بو علی ابن سینا اور حکیم عمر خیام وغیرہ نے بھی اس فلسفہ کی تائید کی ہے۔ اگر فلسفیانہ نظر اس نکتہ پر ڈالی جائے تو ماننا پڑیگا کہ اس مختصر مگر جامع جواب میں انتہا درجہ کی متانت و خلوص مضمر ہے۔ سقراط کو مسئلہ یقین و اذعان کی اشکال کا پورا علم تھا۔ اس لئے وہ سوفسطائیوں کی طرح مستیقن نہ تھا۔ صرف اس امر کا اسے یقین کامل تھا کہ اخلاقی زندگی کی عامیانہ شرحیں جو عوام میں مقبول ہیں مطلق اطمینان بخش نہیں ہیں، ان کو علمی لباس میں روشناس ہونا چاہیئے۔ عملی اخلاق کی تکمیل کے لئے یقین کیساتھ اس کی ضرورت کو وہ محسوس کرتا تھا۔ خیال تھا کہ اخلاق کی بنیاد درحقیقت علم پر ہونی چاہئے۔ اس کا مدعا یہ تھا کہ جو جذبہ یا عادت سوائے علم کے کسی دوسرے ذریعہ سے پیدا ہو اس کو نیک نہیں کہہ سکتے۔ اس نے اپنی تعلیم کی اساس ہی اس حقیقت پر رکھی ہے کہ "علم نیکی ہے" اصلاح اخلاق میں اس کا یہی طرز عمل تھا کہ "علم فضیلت ہے اور جہل معصیت ہے" اس کا عقیدہ تھا کہ جس نے مقصود اخلاق کی ماہیت اچھی طرح ذہن نشین کر لی اس کو حاصل کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ بخلاف اس کے جسنے اس کی حقیقت ہی کو نہ سمجھا صاحب اخلاق نہیں ہو سکتا۔ اور اگر ہوا بھی تو اتفاقی طور پر اور ایسا اخلاق اخلاق کہلانے کا مستحق نہیں۔ جو شئے علم پر مبنی نہیں ہے، گناہ ہے، بادی النظر میں اس میں ذرا مبالغہ معلوم ہوتا ہے مگر افلاطون کی طرح سقراط کا یہی خیال تھا کہ بلا علم کے اہل اعتدال یا صاحب ہمت ہونا ایک قسم کی بے اعتدالی کے ساتھ معتدل یا بزدلی کے ساتھ جری ہونا ہے

وہ یہاں تک کہتا تھا کہ انجان بنکر گناہ کرنے سے دیدہ و دانستہ گناہ کرنا بہتر ہے کیونکہ آخر الذکر صورت میں استحقاق کا عنصر ہے۔ مختصر یہ ہے کہ "علم نیکی کا کوئی جزو نہیں ہے اور نہ ناگزیر لازمہ ہے بلکہ علم بذات خود فضیلت ہے یعنی علم اور فضیلت دراصل ایک ہی حقیقت کے دو نام ہیں"

## (۴) قدیم مذاہب اخلاقیات

عہد سقراط کے بعد فلسفۂ اخلاق مختلف مذاہب کی شکل میں ترقی کرتا گیا۔ جو اختلافات کے ساتھ دور حاضرہ میں بھی کچھ نہ کچھ موجود ہیں۔ سقراط کے مقلدوں میں دو گروہ نمایاں خصوصیت رکھتے ہیں ایک کو (Cynic) کہتے ہیں جسکا فلسفہ ترقی کرکے "مذہب رواقیہ" بن گیا اور دوسرے کو (Cyranaic) کہتے ہیں جو آخرکار "فلسفۂ لذتیہ" سے موسوم ہوا۔ دونوں حکما فلسفۂ سقراط کے اثرات سے مستفید ہوئے اور اس کے نقش قدم پر چلنے کی کوشش کی۔ لیکن مختلف الطبع ہونے کی وجہ سے دونوں نے متضاد راہیں اختیار کیں۔ اول الذکر نے گوشہ نشینی اور زہد خشک کو اختیار کیا۔ چونکہ وہ سقراط کی کامل آزادی و فارغ البالی کے شیدا تھے اور اسی کو اپنے اصول کا سنگِ بنیاد سمجھتے تھے۔ آخر الذکر نے رندانہ طبعی و خوش عیشی کو ترجیح دی چونکہ ان پر سقراط کے ہوش و گوش اور دور اندیشی و مصلحت بینی کا جو زندگی کو کارآمد بنادیتی ہے، غیر معمولی اثر پڑا۔ فرقہ کلا بتیہ (Cynic) کے پیرو خیال کرتے ہیں کہ گوشہ نشینی و قناعت پذیری اختیار کرنے سے بیم و ہراس اور حسرت و یاس نہیں آنے پاتی اور زندگی سکون و اطمینان سے بسر ہوتی ہے۔ جو مقصود حیات ہے۔ ارباب لذتیہ (Hedomiats) اُن کاموں کو برتر قرار دیتے ہیں جن سے سرور و فرحت اور لذت و انبساط حاصل ہو۔ اپیکورس کا یہ فلسفہ کہ انبساط نام ہے "خیر محض" کا دلدادۂ عیش اہل یونان میں بہت مقبول ہوا۔ چنانچہ اسنے اپنے فلسفہ کا درس دینے کے لئے دامن کوہ میں ایک دل آویز دپر فضا قطعۂ زمین منتخب کیا۔

جس حصے کے وسط میں ایک نہایت خوشنما حسین مناظر قدرت کی آئینہ بردار تھی۔ یہ مقام "باغ" کے نام سے موسوم ہوا۔ ارباب رواقیہ (Stoics) کے نزدیک سب سے بڑی شجاعت و دلیری یہ ہے کہ غصہ و رنج اور خوف و اندیشہ کے جذبات کو ضبط کیا جائے۔ اور انسان تارک الدنیا ہو کر کنج عزلت میں سادہ و نیچرل زندگی بسر کرے۔

**(۵) افلاطون وارسطاطالیس** اسی زمانہ میں افلاطون وارسطو دو ایسے نادر الوجود و سرمایۂ ناز فلاسفہ گزرے جنہوں نے اخلاقی افکار کی سرحد کو فلسفہ کے اصول عام سے ملا دینے کی بلیغ کوشش کی، تاکہ دونوں متضاد مذاہب میں کوئی اختلاف نہ باقی رہے۔ خصوصاً افلاطون نے دنیا کو مابعد الطبعیات و الٰہیات کے تخیل سے روشناس کیا اور اسی پر اپنے مسائل اخلاقی کی بنیاد رکھنے کی کوشش کی۔ اس کا اجمالی فلسفہ مسئلہ "معیار" یا "نصب العین" میں مشمول ہے۔ اس معنی میں جو اصلی لفظ افلاطون نے یونانی زبان میں استعمال کیا ہے۔ اس کا ترجمہ غیر زبانوں میں کرنے سے حقیقی مفہوم جاتا رہتا ہے۔ انگریزی میں اس اصطلاحی لفظ کا ترجمہ (Idea) یا (Type) کیا گیا ہے۔ لیکن برکلے، لاک، اور ہیوم کے فلسفہ کے اثرات سے اب انگریزی میں لفظ (Idea) (خیال) کے معنی محض لغو کے ہو گئے ہیں۔ جس کا وجود صرف ذہن میں رہتا ہے۔ لفظ (Ideal) (معیار) البتہ افلاطونی اصطلاح کا مفہوم پورا کر سکتا ہے بشرطیکہ پہلے یہ ذہن نشین کر لیا جائے کہ Ideal سے غیر حقیقی پیکر موہوم مراد نہیں ہے بلکہ سب سے زیادہ اصلی و حقیقی شئے مراد ہے عالم کائنات جس کا محض ایک عکس ہے۔ افلاطون کا عقیدہ تھا کہ اس آئیڈیل (معیار) میں اساسی حقیقت اشیا مضمر ہے۔ ہر شئے اسی کا غیر مکمل عکس ہے اور اس کی مطابقت اور تشبہ کی کوشش کرتی ہے۔ ان معیاروں میں سے "معیار خیر" (Type of the good) اساسی و حقیقی معیار ہے جس کے حصول سے معیار

فضیلت حاصل ہوسکتا ہے۔ اس آئیڈیل کے سمجھنے کے لئے مابعد الطبیعیات و الٰہیات کی تعلیم کی ضرورت ہے۔ ورنہ اس کا ادراک بہت مشکل ہے۔ لہذا یہ عوام الناس کی دسترس سے بالاتر ہے اعلیٰ درجہ کی فضیلت صرف "حکیم" ہی سے حاصل ہوسکتی ہے۔ تاہم افلاطون نے ادنیٰ درجہ کی فضیلت کا وجود بھی تسلیم کیا جسکی تکمیل و تہذیب "نیک شہری" سے ہوسکتی ہے۔ اسلئے اسنے فضائل مذہب کی تلخیص کی۔

ارسطو نے اس تلخیص کو اور طول دیدیا اور اپنی مشہور و معروف کتاب اخلاقیات میں اپنے عہد کے تمدن اور اہل ایتھنز کی اخلاقی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر مفصل بحث کی۔ مگر افلاطون کے اس خیال کی اس نے تائید کی کہ اعلیٰ ترین نمونہ حیات "نیک شہری" کی عملی زندگی کے بجائے "حکیم" کے تخیل و مراقبہ میں پایا جاتا ہے۔ نیک شہری اور حکیم کی حیات میں جو یہ تفاوت عظیم افلاطون و ارسطو نے قائم کیا رواقیین نے بھی اس مسئلہ پر توجہ کی اور بہت ترقی دی۔ ان کو اس وقت عروج حاصل ہوا جبکہ دار الخلافت یونان پر زوال آرہا تھا۔ لہذا ارسطو اور افلاطون کی طرح وہ اہل شہر کی زندگی میں معیاری تکمیل نفس کا معائنہ نہ کرسکے۔ پس حیاتِ انسانی کی اعلیٰ قسم کو بجائے "نیک شہری" کی عملی زندگی کے "حکیم" کی حریت کامل میں تلاش کرنا پڑا۔ اسی قسم کا تخیل گروہ لذتیہ و متشککین کے مذہب میں بھی پایا جاتا ہے۔ بعد ازاں آفتاب مسیحیت کے طلوع سے افق فلسفہ پر پھر "معیاری سلطنت" کا ضیائے تخیل نمودار ہوا۔ اس "معیاری سلطنت" کا ہر شخص ممبر ہے اور ایک کمترین شہری بھی حسن عقیدت کے ساتھ اس میں شریک ہوسکتا ہے اگرچہ جس فضائے وحدت میں اس کی زندگی گذرتی ہے اس کی ماہیت کو پورے طور سے سمجھنے سے قاصر ہے۔

## (۶) عہد وسطیٰ کا علم الاخلاق

عہد وسطیٰ کے اخلاقی خیالات پر زیادہ تر افلاطون و ارسطو کے فلسفہ اخلاق کا اثر غالب رہا

مگر ارباب رواقیہ کے خیالات اور مسیحی عقائد بھی اس پر کچھ نہ کچھ اپنا اثر کرتے رہے۔ علی الخصوص اخلاق کے مذہبی پہلو کو نمایاں ترقی ہوئی اور اس امر پر بھی خاص توجہ کی گئی کہ اخلاقی خیالات کا اطلاق انفرادی زندگی پر ہو۔ ڈاکٹر سجوک نے "تاریخ اخلاقیات" میں ان مباحث کو نہایت شرح و بسط کے ساتھ بیان کیا ہے۔

## (۷) "دوجدید کے مذاہب اخلاق"

یہ مسئلہ بہت پیچیدہ ہے کہ عہد جدید میں فلسفۂ اخلاق کی تہذیب و ترقی کیونکر ہوئی تاہم اجمالی و ضروری نکات قابل ذکر ہیں فلسفۂ جدید کا بانی عموماً ڈیکارٹ (Des Cartes) سمجھا جاتا ہے۔ لیکن اس کا میلانِ طبیعت خاص کر ما بعد الطبیعات کی طرف تھا۔ اخلاقیات میں اس نے اور اس کے پیروؤں نے صرف یہی کیا کہ رواقئین کے خیالات کو ترقی دی۔ اسی اثنا میں ایک مادی مذہب تخیل پیدا ہونے لگا جسکے رہنما گینڈی اور ہوبیز تھے۔ یہ مذہب عہد قدیم کے مذہب لذتیہ (Epicurranism) سے ملتا جلتا تھا کیونکہ گیسنڈی قطعی طور پر ابیکورس کا شاگرد تھا۔ ہوبیز نے ایک آزاد راہ اختیار کی اور حصولِ قوت کو حیات انسانی کا مقصد اعظم تصور کیا۔ کیمبرج کے معتقدین نے افلاطون اور کمبرلینڈ نے ہوبیز کے فلسفہ کی مخالفت کی اور فطرت انسانی کے اجتماعی وعقلی پہلو کو نمایاں کرنے کی کوشش کی۔ یہی تخیل کرتے کرتے "مذہب حاسۂ اخلاقی" (Moral Sense School) بنگیا جسکے حامی شیفٹسبری۔ Shaftesbury) اور ہیوچسن (Hutchinson) تھے ان حکماء کا خیال تھا کہ جسطرح جمالیات میں حسین و قبیح کے امتیاز کا ادراک وجدانی ہوتا ہے، ویسے ہی اخلاق میں صحیح و غلط کی تمیز اشراقی ادراک کے ذریعہ سے ہوتی ہے۔ لیکن یہ ادراک تشریح طلب ہے۔ اس کا انحصار انسان کی اجتماعی فطرت پر ہے۔ ارسطو کا قول ہے کہ انسان ایک اجتماعی و سیاسی حیوان ہے۔ اس کے افعال و اعمال جماعت کے ساتھ وابستہ ہیں، فضائے جماعت ہی میں

نصب العین انسانی کی تکمیل ہو سکتی ہے، انسان کے اکثر اعمال و حرکات کو فطری طور پر جماعت کے تابع ہونا چاہتا ہے۔ لہذا جو شئے جماعت کے حق میں مفید ہوتی ہے انسان کو اچھی معلوم ہوتی ہے۔ اور جو شئے مضر ہوتی ہے جبلتہً بری نظر آتی ہے اس نقطہ خیال نے ایک آبشار کی صورت اختیار کر لی ہے جس سے عالم اخلاق میں مختلف چشمہائے تخیل جاری ہو گئے ہیں :۔

(۱) بعض مصنفوں نے اس بات پر زور دیا کہ صحیح و غلط کا ادراک محض وجدانی ہے۔ جس میں عقل وجود معطل ہے اور اس کو اس امر میں مطلق دخل نہیں ہے۔ ذوقِ سلیم و وجدانِ صحیح خود بتا دیتا ہے کہ کون شئے درست ہے اور کون شئے نادرست۔ اس تخیل سے "مذہب اشراقیہ" (Intuitionist School) پیدا ہوا جس کے رہنما ریڈ اور اس کے تلامذہ ہیں :۔

(۲) بعض حکماء نے خیال کیا کہ نیک و بد کی تمیز محض وجدانی نہیں ہو سکتی بلکہ یہ نتائج افعال کے عقلی تفکر پر منحصر ہے اس سے "عقلیت" (Rational School) ظہور میں آئی جس کے حامی جان لاک، سیموئل کلارک، اور والسٹن وغیرہ تھے یہی تخیل نادرالوجود حکیم عمانوئل کینٹ کے فلسفہ میں انتہائے عروج کو پہونچ گیا۔ کینٹ کی جانشینوں کی تصانیف میں اس تخیل نے ایک اور نقطہ خیال پیدا کیا۔ جو افلاطون اور ارسطو کے فلسفہ سے ملتا جلتا ہے۔ حیات اخلاقی میں کینٹ نے صریحاً عقل کو سند مطلق تسلیم کیا ہے جس میں ذوق و وجدان کو کچھ دخل نہیں :۔

(۳) بعض حکماء نے جو "مذہب حاسہ اخلاقی" کی تعلیم سے متاثر ہوئے اس امر پر زور دیا کہ نیک وہ شئے ہے جو جماعت کے حق میں مفید ہو یا مسرتِ انسانی کی ترقی کا سبب قرار پائے۔ اور بد وہ شئے ہے جو جماعت کو ضرر پہونچائے یا مسرتِ انسانی کے تنزل کا باعث اور رنج و حسرت کا موجب ہو۔ اس خیال سے جدید مذہب "افادیت"

(Utilitarianism) ترقی پذیر ہوا- جان اسٹوارٹ مل صاحب اس شریعت کے پیغمبر ہیں- مذکورۂ بالا مذاہب اشراقیت، عقلیت، اور افادیت جدید افکار اخلاقی کی اصل شاخیں تھیں- یہانتک کہ جدید مسئلہ ارتقا پیدا ہوا جسکے حامی ہربرٹ اسپنسر اور ڈاروِن تھے :-

## (۸) مسئلہ اخلاقی کے معیار

ارتقاء اخلاقی کا مختصر خاکہ کھینچنے کے بعد اب اس کا موقعہ ہے کہ افکار اخلاقی کے مقدم معیاروں کا ذکر کیا جائے جو تاریخ فلسفہ میں اہم اور دلچسپ واقع ہوئے ہیں- فلسفہ اخلاق کے دور میں دو معیار متضاد نقطۂ نظر کی حیثیت سے دوش بدوش نظر آتے ہیں- جن کے سرگروہ ہریکلیٹس اور ڈیماکریٹس، زینو و ایپکورس، ڈیکارٹ و گسینڈی، ریڈ و ہیوم، اور کینٹ و بنتھم ہیں- ایک گروہ عقلیت کا حامی ہے، اور دوسرا گروہ بہیمیت پر زور دیتا ہے- اس لئے عقلیت و بہیمیت دو ایسے متضاد مذاہب ہیں جن کا وجود زمانۂ قدیم سے عہد حاضرہ تک نمایاں حیثیت رکھتا ہے- تاہم ان کے علاوہ فلسفۂ اخلاق کے دور میں ایک اور نقطۂ خیال موجود ہے- جو عقلیت یا بہیمیت کی سعی صفت مجردہ کی بجائے ذاتی شخصیت انسانی یعنی نشوونمائے اخلاق اور تکمیل نفس عقلی سے بحث کرتا ہے- یہ مسئلہ عموماً عقلیت و بہیمیت کے متضاد نہیں ہے بلکہ دونوں حدود اسی سے موافق و متعین ہوجاتے ہیں- اکابر فلاسفہ مثلاً افلاطون، ارسطو، اسپنوزا، اور ہیگل کے فلسفوں میں جو عقلیت و بہیمیت کے مذاہب سے بالاتر ہے مسئلہ تکمیل نصب العین کو نمایاں خصوصیت حاصل ہے- دور جدید میں یہ تخیل ایک ممتاز مذہب بنکر دوسرے مذاہب کے دوش بدوش نظر آتا ہے جس کو مذہب ارتقا کہتے ہیں- ان مستقل مذاہب کے علاوہ اور بھی مذاہب ہیں- مثلاً مذہب جمالیات، مذہب ہمدردی، اول الذکر کا حامی ہربرٹ ہے اور ثانی الذکر کا آدم اسمتھ ہے- مگر حقیقت

یہ ہے کہ ان مذاہب کو نمایاں اہمیت حاصل نہیں ہے۔

**(۹) عقلیت و بہیمیت** قبل کہا جا چکا ہے کہ اصل اختلاف عقلیت و بہیمیت کی متضاد مذاہب میں واقع ہے۔ چونکہ علم الاخلاق میں ان کو اہمیت حاصل ہے اسلئے ان کا ذکر ذرا تفصیل سے کرنا ضروری ہے۔ خواہشات انسانی مجرد مظہر نہیں ہیں بلکہ اخلاق انسانی کی دنیا کا لازمی عنصر ہیں۔ شعور انسانی کو ایک عالم یا نظام سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ جس میں مسلسل و مرتب خواہشات کی ایک فہرست مشمول ہے۔ چونکہ خواہش کے احساس کے وقت انسان کے انداز طبیعت کا اظہار ہوتا ہے۔ یہ عالم یا نظام خواہش انسانی کے مجموعہ سے معمور ہے اور ہر خواہش اسی نظام کے تابع ہے۔ اب ممکن ہے کہ دائرۂ مقررہ میں جتنی خواہشات ہیں سب پر الگ الگ نظر غائر ڈلجائے یا مجموعۂ خواہشات کا ایک نظام قایم کر لیا جائے۔ اور اس نظام کی طرف عنان خیال منتقل کی جائے۔ پہلے نقطۂ نظر سے ہر خواہش اپنی تکمیل کی کوشش کرتی ہے۔ اور انہیں خواہشات کی جنگ باہمی کو حیات انسانی کہتے ہیں۔ تمام خواہشات کی تکمیل بیک وقت ناممکن ہے اگر ایک کی تکمیل ہو گی تو بقیہ کی تردید یا التوا ضروری ہے۔ لہذا عرصۂ ذہن میں ایک معرکۂ کارزار گرم ہو جاتا ہے اور تمام خواہشات برسرپیکار ہو جاتی ہیں۔ جو خواہش زیادہ قوی ثابت ہوتی ہے اپنے حریفوں کو شکست دیکر منزل مقصود تک پہونچ جاتی ہے جو حکماء اس مسئلہ کے حامی ہیں کہتے ہیں کہ نفس عقلی وجود معطل ہے اور زندگی کا مقصد یہی ہے کہ تکمیل خواہشات کی تائید کرے۔ انہیں خواہشات کی باہمی جنگ و جدل کا نام حیات انسانی ہے۔ دوسرے زاویۂ نگاہ سے نفس عاقلہ کو پوری حکومت حاصل ہے۔ اور اسکو کامل اختیار ہے کہ خواہشات موجودہ پر نظر غائر ڈالے اور مختلف سامان حصول پر غور کرے۔ اب یہاں پر یہ سوال پیدا ہو گا کہ کون سی خواہش قابل تکمیل ہے اور کون سی خواہش لایق تردید ہے۔ جو قابل تکمیل ہے اس کی تکمیل ہوتی ہے۔ اور جو لائق تردید ہے

اس کی تردید کی جاتی ہے۔ مختصر یہ کہ حیاتِ انسانی کے دور میں نفسِ عاقلہ کو ایک شہنشاہ کی حیثیت حاصل ہے۔ اور خواہشات کی فوج اس کے زیرِ فرمان ہے۔ دونوں مذاہب میں جو اختلاف واقع ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ دو متضاد گروہ حکما ان کے حامی ہیں۔ اول الذکر نقطۂ نظر جس کا حامی داؤد ہیوم ہے یہ ہے کہ عقل بہیمیت کے تابع ہے اور ہمیشہ تابع رہیگی۔ یعنی عقلِ انسانی کا فرض صرف یہ ہے کہ مخصوص خواہشات کے حصول میں پوری مدد دے۔ یہی تخیل ترمیم شدہ صورت میں اربابِ لذتیہ کا بھی ہے۔ دوسرا نقطۂ خیال اس کی برخلاف ایک قانون کا وجود تسلیم کرتا ہے۔ جسکے ماتحت رہ کر مخصوص خواہشات ایک مرتب و منتظم شکل میں نمودار ہوتی ہیں۔ افکارِ اخلاقی کی تاریخ میں یہ قانون عموماً "قانونِ عقل" سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ جس طرح مخصوص خواہشات کے مقصود کا حصول عموماً علمائے اخلاق کے نزدیک "لذت" ہے مگر ہوبنیر کے خیال میں خواہشات کا مقصود بجائے لذت کے قوت ہے۔ بعض فلاسفہ نے قانونِ عقل کے بجائے کسی دوسرے قانون کا وجود تسلیم کیا جسکے تابع خواہشات کو ہونا چاہیئے۔ لہٰذا اس اختلاف کو ہم ذرا مختلف شکل میں پیش کرنا چاہتے ہیں جو حسب ذیل ہے:۔

**(۱۰) "راست" و "نیک"** نصب العین اخلاق کی جلوہ گری دو صورتوں میں ہوتی ہے۔ ایک کو "راست" اور دوسرے کو "نیک" کہتے ہیں۔ یہ دونوں الفاظ ذرا تشریح طلب ہیں:۔

"راست" ترجمہ ہے انگریزی لفظ ( Right ) کا جو ایک لاطینی لفظ ( Rectus ) سے ماخوذ ہے۔ اور جس کے معنی صحیح، بجا، اور مطابق اصول وغیرہ کے ہیں۔ جب ہم کہتے ہیں کہ یہ فعل صحیح ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کو مقرر کردہ اصول و قواعد سے پوری مطابقت ہے۔ "نیک" ترجمہ ہے۔ انگریزی لفظ ( Good ) کا جو جرمنی لفظ ( Gut ) کا مرادف ہے۔ جو شئے کسی مقصد کے لئے مفید ہوتی ہے۔

اس کو نیک یا محمود کہتے ہیں۔ اخلاق محمودہ سے مراد یہ ہی کہ انسان کے نصب العین کی تکمیل یا حصول مقصود کے لئے کار آمد ہے۔ یہاں پر یہ کہدینا ضروری ہے کہ لفظ "خیر" (نیک) کا اطلاق اکثر خود مقصود پر بھی ہوتا ہے مثلاً (Summum Bonum) خیر اعلیٰ سے وہ مقصود اعظم مراد ہی جو حیات انسانی کا اعلیٰ ترین نصب العین ہے۔ اِس سلسلہ میں اخلاق دو صورتوں کا نام ہے، کسی قانون یا معیار کی مطابقت یا کسی مقصود کی تلاش۔ ارباب تخیل جن کا سلسلہ ہرکلیٹس سے لیکر بذریعہ رواقیین کینٹ تک قایم ہی۔ کسی قانون یا طریقہ کو جس کی مدد سے ہمیں صحت افعال کا علم ہوتا ہے افضل سمجھتے ہیں۔ اور ماہرین اخلاق جن کا سلسلہ بذریعہ لذیتہ ڈماکریٹس سے لیکر بنتھم تک قایم ہے "خیر" (جسکو عموماً مسرت کہتے ہیں) کو مقصود انسانی سمجھتے ہیں۔ اور اسی کی مناسبت سے انکے افعال لائق ستایش و قابل سرزنش ہوتے ہیں۔ ایک گروہ (Duty) (فرض) کو اور دوسرا گروہ "Happiness" (مسرت) کو اپنا اپنا معیار اخلاق سمجھتا ہے۔ اور اسی پر اس کے فلسفۂ اخلاق کی بنیاد رکھی گئی ہے:-

## (۱۱) فرض، مسرت، کمال

فلسفۂ اخلاق میں جب دو متضاد مسائل مذکورہ فرض و مسرت کو اہمیت حاصل ہے تو مسئلہ "کمال" ( ) کو مناسب طور پر درمیانی اصول کی حیثیت سے ممیز کیا جا سکتا ہے۔ جس سے دونوں حدود میں اتصال پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ تینوں مسائل معیار اخلاق کے مختلف مسائل نہیں بلکہ یہ کہنا چاہئے کہ مختلف معیار حیات کو ان سے مطابقت ہی۔ سرمایۂ ناز حکیم کینٹ کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ اس کی زندگی سے ہمیں "فرایض کا امر مطلق" (Categorical Imperative of Duty) یاد آجاتا ہے۔ جو اس کے لئے جوہر اخلاق اور حیات کا لازمی عنصر تھا۔ وہ مجرد و تکلف آمیز زندگی بسر کرتا تھا۔ شہر کی ایک گمنام و دور افتادہ گلی میں اس کا مسکن تھا۔ گرجا کی گھڑی بھی پابندی وقت ادائے

فرض میں کینٹ سے بازی نہیں لے جا سکتی تھی۔ سحر خیزی و قہوہ نوشی، نوشت و خواند، تعلیم و تدریس، اور جملہ ضروریات زندگی کا ایک وقت مقرر تھا جس میں ایک منٹ کا بھی فرق ناممکن تھا۔ "امر مطلق" کی ادائیگی کو اپنا دستور العمل قرار دیتا تھا، جو اس کے سوانح حیات کا غیر منفک جزو تھا۔ اس ادائے فرض میں کسی صورت میں استثنا کو دخل ہی نہ تھا۔ اسی طرح بنتھم کی زندگی فلسفۂ خوش عیشی کی عملی مثال تھی۔ وہ گروہ لذتیہ میں تھا اور ذرائع مسرت و سرمایہائے عشرت کی تلاش کو فرض زندگی سمجھتا تھا۔ اوس قسم کی زندگی کے سرگروہ جسکا اطلاق "کمال" پر ہوتا ہے، افلاطون و ارسطو۔ اسپنوز اور ہیگل اور جدید فلسفی شاعر گوئٹے تھے۔ یہ طبقۂ حکما تکمیل نصب العین کو حیات انسانی کا مقصد اعلیٰ سمجھتا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ فلسفیانہ نقطۂ خیال سے اس مطمح نظر کو اول الذکر دونوں مسائل "فرض" و "مسرت" پر قطعی ترجیح حاصل ہے۔ کسی حد تک ارباب یہود و رومن و یونان بھی ان معیاروں کے حامی کہے جا سکتے ہیں۔ عبرانیوں کے نزدیک قانون راستی کو فوقیت حاصل ہے۔ رومنوں نے سرمایۂ مسرت کے حصول کو پسند کیا اور شرائط حیات کی ترتیب دی۔ اہل یونان نے صریحاً کامل ارتقائے شخصیت کے نصب العین کو مقصود زندگی سمجھا ؛

**(۱۲) مسائل پیچیدہ**

مورخین اخلاقیات کا خیال ہے کہ معیار اخلاق کے باہم موازنہ کرنے میں یہ بات ہمیشہ یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اکثر علمائے اخلاق کے مذہب کا تعین مشکل ہے۔ کبھی کبھی انکا سمند تخیل اپنے مذہب کے سبزہ زار سے گھبرا کر اپنے حریفوں کے دائرۂ مذہب میں بھی جا پڑتا ہے۔ مثلاً رواقیین مسائل "فرض و مسرت" کے درمیان آکھڑے ہوتے ہیں۔ کیونکہ گرچہ اطاعت قانون ان کا نصب العین ہے۔ مگر یہ اکثر نفس عاقلہ کی تکمیل کو بھی اپنا مطمح نظر بنا لیتے ہیں۔ یہی حال پیروان ڈیکارٹ اور کینٹ کا بھی ہے۔ اسی طرح سے "مذہب جامعہ

اخلاق" میں فرض مسرت کے ساتھ خیالات مخلوط کر دیئے گئے ہیں۔ ارتقائیین جدید مثلاً ہربرٹ اسپنسر وغیرہ مسرت وکمال کے خیالات کو ملا دیتے ہیں۔ مگر چونکہ یہاں پر مسئلہ اخلاق کی تاریخ سے نہیں بلکہ صرف مخصوص معیاروں سے بحث ہے اس لئے بلاخوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ خیر اعلیٰ کے مختلف مسائل صرف تین ہیں۔ یعنی

(۱) مسئلہ فرض (Rigonism) جس سے مراد یہ ہے کہ خیر اعلیٰ قانون اخلاق کی شدید پابندی میں مضمر ہے۔

(۲) فلسفۂ مسرت (Hedmonism) جس کے معنی یہ ہیں کہ انسان کا خیر اعظم لذت و مسرت میں مشمول ہے۔

(۳) مسئلہ کمال جس کی تعلیم یہ ہے کہ خیر اعلیٰ تکمیل نصب العین میں شامل ہے۔ یہی تینوں دراصل اساسی مذاہب اخلاق ہیں۔ جن پر انشاء اللہ جدا جدا بحث کی جائے گی۔

(باقی آئندہ)

# اسلام کا مستقبل

ذیل کا مضمون انگلستان کے مشہور علمی رسالہ "نائنٹینتھ سینچری" میں شائع ہوا ہے اور مسٹر بے سفیر انگورہ متعینہ امریکہ کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے۔ فاضل مضمون نگار نے اپنے خیالات کا اظہار جس دقتِ نظر سے کیا ہے اس سے غالباً کسی شخص کو انکار نہ ہوگا۔ البتہ یہ ہو سکتا ہے کہ مسلمانان ہندوستان کے بعض طبقوں کو اُن پر مغربیت کا رنگ غالب نظر آئے۔ دنیائے اسلام میں اس وقت ایک انقلاب رونما ہے جس میں مذہب، سیاست اخلاق ہر چیز اپنا قالب بدل رہی ہے۔ مسٹر بے نے اس انقلاب کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اکثر یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ اسلام کی اس نشاۃ الثانیہ کا تعلق اسے از سرِ نو اپنی ابتدائی صورتیں قائم کرنے سے نہیں بلکہ اس کی تبدیلِ ہیئت سے ہے۔ ہماری رائے میں یہاں مذہب سے اُن کی مراد غالباً اس نظامِ شریعت سے ہے جس نے ملت اسلامیہ کی سیاسی اور اجتماعی زندگی کے مختلف مدارج میں نشوونما پائی ہے اور جسے غلطی سے آج جزوِ مذہب سمجھا جاتا ہے۔ ہمیں اس کی تاریخی اور علمی اہمیت سے انکار نہیں لیکن اسلام کی تعلیمات اُن مذہبی اور اجتماعی تخیلات سے یقیناً بالاتر ہیں جنہیں ہر جماعت نے اپنے زمانے کی مقتضیات کے مطابق مختلف شکلوں میں ترکیب دیا ہے۔ امید ہے کہ ناظرین کرام دورانِ مطالعہ میں ان کا خصوصیت کے ساتھ لحاظ رکھیں گے۔ مسٹر بے نے اپنے مضمون کا آغاز تنسیخِ خلافت سے کیا ہے لیکن اس کے بعض حصص جن کا تعلق محض واقعات کی تفصیل سے تھا غیر ضروری سمجھ کر حذف کر دئے گئے ہیں۔ دیباچہ

منصب خلافت (ترکیہ) کی تنسیخ اور آلِ عثمان کے اخراج سے قبل کوئی شخص یہ
نہیں کہہ سکتا تھا کہ ایسا عظیم الشان واقعہ عالم اسلامی میں بغیر کسی انقلاب کے ہو جائیگا
مجلس ملیہ کے فیصلے کو ابھی زیادہ دن نہیں گزرے اور اس فیصلے کا اعلان جس غیر متوقع
طور پر یک بیک ہوا ہے اس کی یاد ابھی تک دلوں میں محفوظ ہے۔ بایں ہمہ اس سے
دنیائے اسلام میں کسی قسم کا انتشار پیدا نہیں ہوتا، شروع شروع میں البتہ مصر
وہندوستان کے مسلمانوں اور چند ترکی علماؤں کے اندر ایک ہیجان سا پیدا ہو گیا تھا لیکن
اس خفیف سے احتجاج کی حقیقت اتنے بڑے انقلاب کے سامنے کچھ بھی نہیں۔ برعکس اس کے
مسلمانانِ عالم نے اس موقعہ پر جس حزم واحتیاط اور امن وسکون سے کام لیا ہے اس سے
تمام ان خطرات کا تدارک ہو گیا جن کے متعلق خیال تھا کہ اس نازک وقت میں مسلمانوں کے
اندر ایک فتنہ وفساد برپا کر دیں گے۔

واقعہ اصل میں یہ ہے کہ حکومت انگورہ کے اس خیال سے خلافت کی تمام ظاہری
شان وشوکت خاک میں مل گئی اور اس کی حقیقت محض ایک فریب کی سی رہ گئی۔ صدیوں
تک یہ طلسم فریب قائم رہا۔ اور چونکہ یہ چیز لوگوں کے اعتقادات میں سرایت کر چکی تھی لہذا کسی کو
اس کے مٹانے یا اس پر غور کرنے کی جرأت نہ ہوئی لیکن ترکوں نے اس معاملہ میں جس بیباکی
سے قدم اٹھایا ہے اس سے یہ مسئلہ مذہبی اور تاریخی دونوں پہلوؤں سے معرض بحث میں آگیا
آج مسلمانوں کو تعجب ہوتا ہے کہ اس فریب کا اتنی مدت تک قائم رہنا کیونکر ممکن تھا۔ ہمارے
خیال میں اس کی جو وجوہات ہیں آئندہ سطور سے ظاہر ہو جائیں گی۔

خلافت کوئی مذہبی چیز نہیں لیکن جماعت اسلامی نے ابتدا ہی میں جو صورت اختیار
کرلی تھی اس کی وجہ سے یہ تدریجاً اس کا ایک لازمی جزو بن گئی۔ دراصل اس سے مقصود ایک
ایسے مذہب میں مرکزیت پیدا کرنا تھا جس کی حیثیت مذہب سے بڑھکر ایک قسم کے سیاسی اور
اجتماعی دستور العمل کی سی ہے یا بالفاظ دیگر جس میں یہ تینوں تخیل کچھ اس طرح سے خلط ملط

ہیں کہ ان کو ایک دوسرے سے علیحدہ کرنا بالکل ناممکن ہے کیونکہ صحیح معنوں میں یہ مذہب صرف اسی نظام سیاست کی شکل میں زندہ رہ سکتا ہے جس میں مذہب و سیاست کے درمیان کوئی فرق نہ کیا جائے۔ اس نظریہ کی رو سے سیاسیات کی حدود کسی طرح سے بھی مذہب کی حدود سے تجاوز نہیں کر سکتیں اور خلیفہ کو تمام عالم اسلامی کی نصرت بلکہ روحانی سیادت بھی (بذریعہ نیابت نہ کہ بذریعہ وضع قوانین) حاصل ہو گی اور یہاں پر ہے کہ بغیر ان شرائط کے کوئی شخص بھی صحیح معنوں میں خلیفہ کہلانے کا مستحق نہیں ہو سکتا۔

لیکن موجودہ زمانے میں جب کہ تمام ممالک اسلامی جنہیں بیشتر نصاریٰ کے زیر تسلط ہیں مرکز خلافت سے ہٹ کر اپنی سیاسی ہستی کو جداگانہ طور پر قائم کر چکے تھے۔ یہ منصب بے حقیقت سا ہو چلا تھا۔ ہمارے نام نہاد خلفا میں سے خواہ وہ دمشق کے اموی یا بغداد و قسطنطنیہ کے عباسی اور عثمانی خلیفے ہی کیوں نہ ہوں کوئی بھی خلافت کا مستحق نہ تھا اس لئے کہ جو ممالک ان کے دائرہ حکومت سے باہر تھے ان پر انہیں کسی قسم کا اقتدار حاصل نہ تھا۔[1] گویا تنسیخ خلافت سے ترکوں نے دراصل اس چیز کا خاتمہ کیا ہے جس کی حیثیت عربوں کے زوال کے بعد ایک شاندار خطاب کی سی رہ گئی تھی اور جس سے اگر کچھ فوائد مترتب ہوئے تو محض اس لئے کہ مغرب کے سیاسی حلقوں میں اسے بے جا طور پر غیر معمولی اہمیت حاصل تھی۔

یہ عجیب بات ہے کہ حکومت انگورہ کے اس فعل کی مذمت سب سے زیادہ اس کے دشمنوں ہی نے کی ہے۔ یہ لوگ خوش ہیں کہ ترکوں نے اپنی اس حماقت سے اس سیادت کو کھو دیا جو انہیں بزعم خود دنیائے اسلام پر حاصل تھی۔ ہمارے دشمنوں کا قول ہے کہ ترکوں کو ان گراں بہا فوائد سے محروم کر دینا جو انہیں منصب خلافت سے حاصل تھے اور پھر اس منصب کو اس وحشیانہ انداز سے منسوخ کر دینا جس نے مسلمانانِ عالم کے جذبات کو عالمی طور پر ٹھیس

---

[1] ۔ اس اعتبار سے تا عبدالملک بنی امیہ تو یقیناً منصب خلافت کے مستحق تھے۔ اس لئے کہ عالم اسلامی میں سب سے پہلے سیاسی افتراق عباسیوں کے عہد حکومت میں پیدا ہوا۔ مترجم

گی ہے وہ اصل ہماری سیاسی خودکشی کے مرادف ہے۔

لیکن شیعانِ انگورہ کے پاس اس طعن و تشنیع کا جواب صرف اس قدر ہے کہ اگر ترکوں کو مذہب اور سیاست کے درمیان کوئی امتیاز پیدا کرنا مقصود تھا جو دنیائے تہذیب میں قدم رکھنے کے لئے فی الواقعی ضروری ہے تو یہ کام بجز تنسیخ خلافت کے کسی طرح بھی پورا نہیں ہو سکتا تھا۔ رہے وہ فوائد جو ہمیں منصبِ خلافت سے حاصل تھے سو اُن سے ان عظیم الشان مادی اور اخلاقی نقصانات کی کسی طرح بھی تلافی نہیں ہو سکتی جو محض اسی منصب کی بدولت پہونچے۔ چنانچہ اس کے ثبوت میں وہ جو دلائل پیش کرتے ہیں وہ یہ ہیں۔

"یہ اسلامی یکجہتی جس کا دعویٰ بڑے زور شور سے کیا جاتا ہے اقتدارِ خلافت کی طرح محض ایک خیال ہی خیال رہے۔ ترک ایک عرصے تک یورپ سے برسرِ پیکار رہے لیکن اس میں انہیں دنیائے اسلام کی طرف سے کیا مدد ملی؟ برعکس اس کے اگر انھوں نے اپنے زورِ بازو سے کبھی دشمنوں پر کچھ فتوحات حاصل کیں تو اس نیکنامی میں ہر شخص انکا شریک بنگیا۔ مسلمانانِ عالم نے ترکوں کو اپنا خلیفہ تسلیم کرنے کے باوجود اُن سے سوائے ایک خیالی رابطے کے جس کی انتہا یہ ہے کہ موجودہ زمانہ میں انجمن ہلال احمر کو اس کی بدولت کچھ چندہ ملجاتا تھا اور کوئی تعلق نہیں رکھا۔ ان بے شمار لڑائیوں میں جو ترکوں نے عیسائیوں کے خلاف لڑی ہیں مسلمانوں نے کبھی ان کا ساتھ نہیں دیا۔ البتہ گذشتہ جنگ عظیم میں جب میں ترکوں کو محض اپنی ہستی کو قائم رکھنے کے لئے شریک ہونا پڑا تھا دشمنوں کی فوجیں مراکش۔ الجیریا۔ تونس ہندوستان اور دوسرے ممالک کے مسلمانوں سے بھری پڑی تھیں۔ یہ لوگ اچھی طرح سے جانتے تھے کہ انہیں محض ترکوں کے خلاف لڑنے کے لئے بھرتی کیا جا رہا ہے با ایں ہمہ انھوں نے اپنی اس خدمت کو جس وفاشعاری سے انجام دیا ہے ظاہر ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عارضی صلح کے بعد مسلمانانِ ہندوستان نے ترکی حقوق کی مدافعت

میں قدم اٹھایا تھا لیکن کیا اس سے ان نقصانات کی تلافی ممکن تھی جو دوران جنگ میں خود ان کے ہاتھوں ترکوں کو پہنچے تھے۔ بہرکیف مسلمانانِ ہندوستان کی یہ لعبداز وقت ہمدردی کا تعلق ترکوں سے محبت کی بجائے بہت حد تک انگلستان کی دعدہ خلافیوں سے تھا۔ بس یہی ایک چیز تھی جو ترکوں کو ان گراں قدر قربانیوں کے صلہ میں ملی جو انہوں نے اسلام کی خاطر برداشت کی ہیں۔ علاوہ ازیں اماکن مقدسہ کے تحفظ میں جن کا تسلط اقتدار خلافت کا ملزوم ہے اور جن کے باشندوں کی کیفیت ہمیشہ باغیوں کی سی رہی ہے ترکوں کو جو عظیم الشان مالی اور جانی نقصانات اٹھانا پڑے ہیں وہ ہمیشہ ان کی اندرونی ترقی میں حائل رہے۔ اس پر طرہ یہ کہ جس چیز کو منصب خلافت کا سب سے بڑا فائدہ تصور کیا جاتا تھا یعنی وہ اثر جو اقتدار خلافت کی وجہ سے ترکوں کو دنیائے اسلام پر حاصل تھا یہی چیز ان کے حق میں انتہائی مصیبتوں کا باعث ہوئی۔ اس لئے کہ ترکوں کے دشمنوں کو ہمیشہ ان سے غلط فہمی رہی اور وہ اس مزعومہ سیادت کو جو انہیں عالم اسلامی پر حاصل تھی ایک خطرناک حربہ سمجھتے رہے چنانچہ یہ خلافت ہی تھی جس کی بدولت انگلستان نے ترکوں کے خلاف ہمیشہ عداوت سے کام لیا۔ ان سب باتوں سے قطع نظر کرتے ہوئے سوال یہ ہے کہ موجودہ حالات میں جبکہ مقامات مقدسہ بھی ترکوں کے حلقہ اقتدار سے باہر ہیں انہیں کیونکر خلافت کا دعویٰ ہو سکتا ہے۔

ان تاریخی شواہد کی تصدیق ان بے شمار فرقہ آرائیوں سے بھی ہوتی ہے جو صدیوں سے عالم اسلامی میں قائم ہیں اور جنہوں نے اقتدار خلافت کو ہمیشہ پامال رکھا۔ موجودہ زمانہ میں صرف ترک ہی ایک ایسی قوم تھے جو اس بار گراں کا بوجھ اپنے کاندھوں پر اٹھائے ہوئے تھے اور اب جبکہ انہوں نے بھی اس سے کنارہ کشی کر لی ہے تو اس کی مثال اس لنگر شکستہ کشتی کی سی ہے جو عنقریب غرقاب ہوا چاہتی ہے۔

خوش قسمتی سے یہ خیالات صرف ہمیں مصطفےٰ کمال پاشا اور ان کے رفقا نے اپنی سیاسی روش

کی تصریح میں جس کا سب سے روشن پہلو مذہب و سیاست کی علیحدگی ہے مجلس ملیہ میں پیش کیا اور مجلس ملیہ نے ان کی منظوری سے نہ صرف اسلام بلکہ تمام دنیائے انسانیت پر احسان کیا ہے اس لئے کہ ترکوں نے خلافت کی زنجیروں کو توڑ کر مسلمانان عالم کے ارتقاء ذہنی میں ایک ایسی تحریک پیدا کر دی ہے جو یقیناً اس جدید اسلام کا پیش خیمہ بن کر رہیگی جس کا ظہور قطعی ہے اور جو امن و صلح اور تہذیب و ترقی کا ایک پیام بن کر ظاہر ہوگا ۔

حقیقت میں یہ صرف خلافت ہی نہیں ہے کہ جس کے اعتقادی دستور العمل چند قوانین شریعت سے بالکل مختلف واقع ہوئے ہیں بلکہ غور طلب بات یہ ہے کہ اسلام کے کسی فرقے نے بھی سیاسیات الٰہیہ کے اصول پر پورے طور سے عمل نہیں کیا۔ ترکی اور بالخصوص مصر میں اگرچہ کہنے کو اس وقت سلطنت کا قانون شریعت ہے لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ روحانی اور مادی دنیا میں جس کا تعلق زیادہ تر سیاسی اور انتظامی معاملات سے ہے برابر ایک امتیاز قائم ہو رہا ہے اور وہ بھی زیادہ تر ان باتوں سے جو مغرب سے لیگئی ہیں اور جو اسلام کی تعلیمات کے خلاف نہیں تو ان سے بعید ضرور واقع ہوئی ہیں۔

ایسے ہی اپنی معاشرتی زندگی کی تجدید میں جماعات اسلامی کے اندر جو انقلاب ہو رہا ہے اس سے اسلام دن بدن اپنی ہیئت اصلی سے دور ہو رہا ہے۔ اس بات کو ہر شخص جانتا ہے کہ مسلمانوں کی ذاتی زندگی کے جس قدر پہلو بھی ہو سکتے ہیں شریعت نے سختی کے ساتھ ان کی نگرانی کی ہے اور ان کے لئے چند قوانین وضع کر دئے ہیں۔ ان قیود کا تعلق چونکہ زیادہ تر حفظان صحت اور اخلاقی اصولوں سے ہے لہذا فی نفسہٖ تو ان میں کوئی قباحت نہیں پائی جاتی بلکہ وہ جماعت کے مفاد کے لئے ازحد نفع بخش واقع ہوئی ہیں اس لئے کہ ان سے افراد کے اندر ایک قسم کا انضباط پیدا ہو جاتا ہے لیکن زندگی کی بڑھتی ہوئی پیچیدگیوں میں چونکہ ان کی موجودگی ہر شخص کو شاق گذرتی ہے لہذا یہ ایک قدرتی امر ہے کہ مسلمان دن بدن ان پابندیوں سے آزاد ہونے کی کوشش کریں۔

چنانچہ قرآن کے اس اساسی تخیل کے رنگ سے جسے ریاست اسلامی کے لئے وضع کیا گیا ہے اور جس کا اقتضا یہ ہے کہ حکومت اسلامی کو دیہ ضروری نہیں کہ اس کی تعلیمات کو بھی) تمام دنیا میں بزور شمشیر پھیلا دیا جائے اسلام کی یہ تبدیلی ہیئت بہمہ وجوہ مکمل ہو جاتی ہے بصورت بالا میں بت پرستوں کے لئے اسلام یا موت اور اہل کتاب کے لئے اسلام یا غلامی خود ہی راہیں کھلی رہتی ہیں۔ گویا اسلام نے بنی نوع انسان کو دار الاسلام اور دار الحرب دو بڑے طبقوں میں تقسیم کر دیا ہے اور عساکر اسلامی کو اس وقت تک چین لینا حرام ہے جب تک کہ وہ تمام غیر مسلم دنیا کو اپنے زیر نگیں نہ کر لیں۔ جنگ کا یہ نا متناہی سلسلہ ہے جسے بغیر کسی عملی ضرورت کے مسلمانوں کے لئے مذہبا جاری رکھنا ضروری[1] ہے۔

لیکن عربوں اور ترکوں کی ان حیرت انگیز فتوحات کے بعد جنکو شروع شروع میں انہوں نے نہایت کامیابی کے ساتھ جاری رکھا بالآخر تسخیر عالم کی تمام ان تجاویز کی طرح جو صرف غیر معمولی حالات میں چند روز کے لئے کامیاب ہو سکتی ہیں اس۔ وش کو بھی خیر باد کہنا پڑا لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اسلام اور مسیحیت کے درمیان ایک ناقابل اختتام جنگ شروع ہو گئی اور انجام کار سیاسیات عالم کی بساط کچھ اس طرح سے الٹی کہ آج ایران وافغانستان اور ترکی یہی چند ممالک ہیں جو یورپ کی دستبرد سے آزاد ہیں۔ ہمارا مقصد بہرکیف یہ دکھلانا ہے کہ عربی قوت کے زوال کے بعد دنیائے اسلام بالآخر جن ریاستوں میں بٹ گئی انہوں نے اپنی حکومت کی بنا اس شرعی اصول پر نہیں رکھی جسے ہم اوپر بیان کر آئے ہیں۔ اس کا مطلب صاف طور پر یہ ہے کہ شریعت کو اسطرح عملا خیرباد کہہ دیئے اور اس کے بعد مذہب و سیاست کی علیحدگی سے اسلام اسلام نہیں رہا چنانچہ اس وقت سوائے ان دو باتوں کے جن کا تذکرہ آگے آئیگا۔ شریعت اسلامی میں ایک ایسا تغیر ہوتا ہے جس سے دن بدن اس کی صورت تبدیل ہوتی جارہی ہے۔

---

[1] یہ صریحاً غلط فہمی ہے قرآن سے کسی حالت میں بھی مسلمانوں پر یہ فرض عائد نہیں کیا۔ مترجم

یہ ایک عجیب اتفاق ہے کہ قوانین اسلامی سے ترک سے کہیں بھی اس کی تعلیمات کا ترک لازم نہیں آتا جیسا کہ اوپر بیان کر دیا گیا ہے۔ شریعت نہ صرف ایک قسم کا مذہبی بلکہ سیاسی اور اجتماعی دستور العمل بھی ہے۔ اس دستور العمل کی تلقین اگرچہ اعتقاداً نہایت شدومد کے ساتھ ہوتی رہی ہے لیکن اس کے متعلق کبھی یہ دعوی نہیں کیا گیا کہ یہ غلطی سے پاک ہے۔ قرآن میں لکھا ہے کہ حالات کی تبدیلی سے قوانین وضوابط بھی تبدیل ہو جایا کرتے ہیں اور چونکہ یہ وہ اساس ہے جس پر اسلامی اعتقادات کی عمارت کھڑی ہے لہذا ان میں زمانہ کی مقتضیات کے مطابق تبدیلی واصلاح کی گنجائش ہمیشہ باقی رہتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اگر مسلمانوں کو مذہب سے کچھ نقصان پہنچا ہے تو اس کو اسلام اور اس کی تعلیمات سے قطعاً کوئی تعلق نہیں بلکہ اس کے لئے انہیں سراسر اپنے جنون قدامت پسندی اور تشدد مذہبی کا شکرگذار ہونا چاہیے۔

دراصل اسلام جیسا کہ آگے چلکر ظاہر ہو جائے گا ایک ایسا نظام عمل ہے جس کے تمام پہلوؤں میں توازن موجود ہے اور جس کے صحیح مطالعہ سے مغرب کو تسلیم کرنا پڑیگا کہ اسلام اگر منجانب اللہ نہیں تو ایک نہایت ہی بلند پایہ عقلیت اور وسعت نظری کا نتیجہ ضرور ہے لیکن مصیبت یہ ہے کہ یورپ میں بہت کم مبصر ایسے پیدا ہوئے ہیں جنہوں نے کارلائل کی طرح اسلام کو سمجھنے کی کوشش کی ہو۔ برعکس اس کے وہاں سیل اور ان کے متبعین کی کثرت ہے۔ جن کا ارادہ شروع ہی میں یہ ہوتا ہے کہ کسی نہ کسی طرح اسلام میں عیب چینی کر سکیں۔

بہرکیف یہ تحریک نہایت سرعت سے بڑھ رہی ہے اور دنیا کی کوئی قوت نہیں جو اسلام کو موجودہ زندگی کی مقتضیات کے پورا کرنے سے روک سکے۔ ممکن ہے کہ فرقہ سنوسیہ اسے کچھ مدت کے لئے اپنی ابتدائی صورت میں قائم رکھ سکے لیکن اس قسم کے اسلام کے لئے جبتک کہ ساری دنیا اس کے زیرنگیں نہ ہو جائے۔ اشتراکیت کے ساتھ زندہ رہنے کا کوئی موقع نہیں اور اس کی وجہ سوائے اس کے اور کچھ نہیں کہ انسان کی طبیعت ان غیر فطری قیود کی کسی طرح متحمل نہیں ہو سکتی جو اس کی طاقت سے بالاتر ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ سیاسیات الٰہیہ کے ترک اور

چاہیے خصوصاً جبکہ یہ معترضین اسلام کے دنیا بھر کے قیمتی خیالات پر مشتمل ہیں۔ کیا یہ واقعہ نہیں ہے کہ اسلام نے انسان کی عملی زندگی کے لئے ایک ایسا مطمح نظر پیش کیا ہے جو باوجود اپنی رفعت و بلندی کے ہر طرح سے سہل الحصول اور قابل عمل ہے اور جس کی اشاعت سے نوع انسانی کی اس روز افزوں تعداد کو مادی اور اخلاقی انحطاط سے بچایا جاسکتا ہے جہاں دوسرے مذاہب کی مداخلت بالکل بیکار ثابت ہوئی ہے۔

اسلامی اخلاقیات کا سب سے روشن اور عدیم النظیر پہلو یہ ہے کہ اسلام نے حیات بعد الموت کی تیاری کے لئے انسان کی موجودہ زندگی کی آسائش اور فارغ البالی کو ممنوع نہیں ٹھہرایا اور یہ محض اس لئے کہ افراد کی ہستی کیسی ہی بے ثبات کیوں نہ ہو نوع انسانی کی زندگی بہرکیف چندروزہ نہیں ہے۔ ثانیاً اسلام نے نیکی کا جو معیار قائم کیا ہے وہ کسی طرح بھی فطرت انسانی سے بالاتر نہیں۔ انجیل کے دس احکام بلاشبہ یہودیت و نصرانیت کی طرح اسلام کا ایک جزو ہیں لیکن پہاڑی کے وعظ میں جن احکام کا نفاذ ہوا ہے وہ کسی طرح بھی اسلامی نہیں کہے جاسکتے

"کہ اگر کوئی شخص تمہارے دائیں گال پر ایک تھپڑ مارے تو تم بایاں بھی اس کی طرف پھیر دو"

یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ اخلاقیات اسلامی کی رو سے انسان کو اپنی زندگی کو جو شکل دینی ہے اس کے لئے نفس کشی یا ریاضیات کی ضرورت نہیں جو عیسویت کی جان ہیں۔ اسلام نے بھی ہر طرح سے آزادی دی ہے کہ ہم دنیا کی تمام جائز لذتوں سے متمتع ہو کر نیکی کی کوشش کریں لیکن یہ نہیں کہ ان میں منہمک ہو جائیں۔ گویا اسلام کے نزدیک انسان کی مادی زندگی کا معیار "خیر الامور اوسطہا" کا زریں اصول ہے جس سے ایک طرف حرص و مقابلہ کی روک سے جنگ کا تدارک ہو جاتا ہے اور دوسری طرف انسان اپنے اخلاقی انحطاط اور نفس پروری سے بچ سکتا ہے یہی وجہ ہے کہ دنیائے اسلام میں عیسائیت کی نسبت قول و فعل میں کہیں زیادہ تطابق رہا ہے یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ تہذیب و تمدن کی جو بڑھتی ہوئی ترقی ہے جسے دنیا کی کوئی قوت روک نہیں سکتی اس کے ساتھ بہت سی خرابیاں پیدا ہو گئی ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اخلاق انسانی میں حد درجے کی

فانیت اور نفس پرستی پیدا ہو گئی ہے چنانچہ اس کی مثالیں ہیں دنیائے عیسائیت کے ان حصص میں بکثرت ملینگی جنہیں کسی زمانہ میں زہد و تقشف کا دور رہا ہو۔ ممکن ہے کہ بعض لوگ اسے محض ایک اتفاق سمجھیں لیکن واقعہ یہ ہے کہ ذہن انسانی پر جس قدر ناواجب قیود عائد کی جائینگی ان کے خلاف ایک نہ ایک دن ردعمل پیدا ہونا لازمی ہے۔

اسلام کو آج اپنے پیروں پر جو گرفت حاصل ہے وہ در اصل ان تعلیمات کا نتیجہ ہے جن کے ماتحت ہر شخص بلا کسی دقت کے سچا مسلمان (یعنی انسان) بن سکتا ہے اور جس سے افراد کے اندر تسکین و متانت قلب اور عظمت نفس کا کچھ ایسا احساس بڑھتا ہے کہ اس سے ہر شخص کو انتہائی درجے کا سکون اور اطمینان حاصل ہو جاتا ہے چنانچہ ایشیا اور افریقہ میں اسلام کو جو کامیابی ہوئی ہے اس کا راز انہیں صاف و سادہ تعلیمات اور بلا امتیاز رنگ و خون اخوت و مساوات کے اس زندہ اور حقیقی تخیل میں مضمر ہے جو اسلام سے باہر ایک مردہ اور بے حقیقت شے رہا ہے۔

بے شک اسلام اپنی شرعی پیچیدگیوں اور ایک قسم کے نظام سیاست کی شکل میں نہیں بلکہ اپنی بے نظیر اخلاقی تعلیمات کے رنگ میں جن سے یہ ایک نہایت درجہ خالص اور پاکیزہ مذہب کی صورت اختیار کرلے گا نوع انسانی کے فائدے کیلئے ہمیشہ سرچشمہ فیض بنکر رہے گا۔ بلکہ کیا یہ ممکن نہیں کہ اپنی تشدد آمیز روش سے ہٹ کر اسلام اور عیسائیت بالآخر ایک دوسرے کے ساتھ ملجائیں گے۔ اسلام تو اس وقت بھی صلح کا ہاتھ بڑھانے کیلئے تیار ہے لیکن افسوس یہ ہے کہ یورپ کے اندر جیسا کہ گذشتہ جنگ کے واقعات سے ظاہر ہے ابھی تک صلیبی روح کام کر رہی ہے۔

بہرکیف عیسائیت کی طرف سے اس کی تمامتر ذمہ داری انگلستان اور امریکہ پر عائد ہوتی ہے اس لیے کہ برطانیہ اس وقت سب سے بڑی "اسلامی سلطنت" ہے اور امریکہ نے اپنے آپکو اس تحریک کا علمبردار بنایا ہے جس کا موقعہ دنیا بھر میں صلح و امن کی اشاعت کرنا ہے۔

آخر میں یہ عرض کر دینا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ اس وقت اسلام کے اندر جو انقلاب رونما ہوا وہ سراسر ممالک اسلامی کے جذبۂ وطنیت و قومیت کا پیدا کردہ ہے۔ یہ قومیت ہی کا تخیل تھا

میں کہ تصادم سب سے پہلے اس اقتدار سے ہوا جو مذہب کو سیاسیات پر حاصل تھا اور جس نے بعد میں فرقہ آرائی کی ایک ایسی صورت اختیار کر لی جو حس و حرکت سے خالی محض چند فرسودہ عقائد پر مشتمل تھی اور جس سے مجبور ہو کر ترکی، مصر، ایران اور بالآخر افغانستان کو ترقی کے تمام جدید خیالات کو اختیار کر لینا پڑا۔ بغیر اس کے حریت و آزادی کے ان جذبات کی تخلیق ناممکن تھی جن سے آج مشرق میں ایک ہیجان برپا ہے۔ ایشیا اور افریقہ میں اس وقت قومیت نے جو صورت اختیار کر رکھی ہے وہ کسی متعصبانہ جنون یا تنگ نظری پر مبنی نہیں جیسا کہ اس کے دشمنوں کا خیال ہے بلکہ ایک ایسا خوشگوار اور موثر جذبہ ہے جس سے مشرق نے نجات کا منہ دیکھا ہے۔ اسلام اور قومیت میں اس وقت جو کشاکش جاری ہے اس سے یہ خیال کرنا بھی شدید غلطی ہوگی کہ یہ جذبہ تعلیمات مذہب کے منافی ہے۔ حقیقت میں اس سے روحانیت کی بے بنیاد اور مسخ شدہ صورتوں کو مٹا کر اس کی اصلی اور سچی قوتوں کی تاسیس مقصود ہے۔

(نیازی)

-----

# عربی زبان عصر جاہلی میں

(نوشتہ عبدالحلیم صاحب احراری متعلم دینیات جامعہ ملیہ)

فطرت ہمیشہ تجدد اور نمو چاہتی ہے۔ ایک چیز جیسی آج ہے چند روز بعد بالکل ویسی ہی نہیں رہ سکتی اور نہ یہ ممکن ہے کہ چند روز پہلے بالکل ویسی ہی رہی ہو۔ یہ قانون ہر جگہ جاری ہے اور قوموں کی زبانیں بھی اس سے مستثنیٰ نہیں ہیں ایک زبان جس طرح آج بولی جاتی ہے۔ پانچ سو برس پہلے اس سے بہت مختلف رہی ہوگی اور اس زمانہ کا ایک ماہر زبان بھی آج دوبارہ زندہ ہو جائے تو اپنی زبان میں بہت سے اضافے اور تبدیلیاں پائے گا۔ ایسی تبدیلیاں جنکا اسے وہم و گمان بھی نہیں تھا کچھ ایسے الفاظ ملیں گے جن میں وہ بولتا تو ضرور تھا لیکن اس معنی کیلئے نہیں جس میں وہ اب استعمال کئے جاتے ہیں۔ کچھ ایسے ہونگے جن سے اس کے کان بالکل آشنا نہیں اور کچھ ایسے بھی ہوں گے جو اس کی زبان پر تو چڑھے ہوئے ہیں مگر اب ان کا پتہ نہیں۔

عربی زبان کی تاریخ پر اگر غور کیا جائے تو یہ فطری قانون مقابلۃً اس میں زیادہ نمایاں طور پر جاری نظر آئیگا۔ عربی کے ابتدائی زمانہ (عصر جاہلی) کا اگر عصر اسلامی سے مقابلہ کیا جائے یا اوائلِ عصر اسلامی کا آج کل کے زمانہ سے تو عجب نقشہ نظر آتا ہے ہزاروں الفاظ اور سیکڑوں ترکیبیں ایسی ہیں جو مختلف زبانوں سے مستعار لیگئی ہیں لیکن یہاں آکر ایسی مکمل مِل گئیں کہ اُن کی تمیز دشوار ہی نہیں بلکہ یک گونہ محال ہے۔ کسی زبان کے ابتدائی زمانہ پر نظر ڈالنے سے وہ تبدیلیاں جو اس میں دوسری زبانوں کے اختلاط سے واقع ہوئی ہیں زیادہ آسانی سے معلوم ہو سکتی ہیں۔ عرب کی تاریخ کا وہ زمانہ جو اسلام سے پہلے تھا، جاہلیت سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اِس طرف تو اس کی حد متعین ہے۔ مگر یہ مسئلہ کہ اس کی

بسند اگلے سے ہوتی ہے شکل ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جس کی تاریخ ہم تک نہیں پہنچی ہے وہ ایسی دھندلی ہے کہ باوجود نظر پر زور دینے کے کچھ دکھائی نہیں دیتا یا عصر جاہلی میں وہ زمانہ بھی شامل ہے جسے آجکل کی اصطلاح میں زمانہ قبل از تاریخ کہتے ہیں۔ یہ تو تقریباً یقینی ہے کہ عربی زبان میں اسماء۔ افعال۔ حروف اور اکثر مشتقات جزئیات کی تمیز اسی وقت ہو چکی تھی جب یہ اپنی دوسری بہنوں (کلدانی۔ عبرانی سریانی) کے ساتھ آغوش مادر (سامیہ یا آرامیہ) میں طفولیت کے ایام گذار رہی تھی یا یوں کہئے کہ جب سامیہ یا آرامیہ زبان کی تکوین اور اس کے مشتقات وغیرہ کی تعیین ایک حد تک ہو چکی تو اس کی اولاد نے ایک ایک کر کے اسے چھوڑنا شروع کیا۔ ایک فینیقی کہلائی دوسری عبرانی اور جو عرب میں آکر ایک نئے رنگ میں رنگ گئی اس کا نام عربی پڑا۔

جب عربی اپنی دوسری بہنوں سے الگ ہو کر جزیرہ نما عرب میں قیام پذیر ہوئی تو اس کی بھی شاخیں نکلنی شروع ہو گئیں۔ اہل حجاز کی زبان نے ایک طرز اختیار کیا تو اہل یمن کی زبان نے دوسرا یہانتک کہ مختلف قبائل کی زبانوں میں بیّن فرق نظر آنے لگا اور [illegible] مضر۔ قیس۔ ہذیل اور قضاعہ ہر ایک کی جداجدا لغت ہو گئی۔ ان قبائل کی زبان جو بالکل الگ تھلگ رہتے تھے یا جنھیں بیرونی لوگوں سے اختلاط کا کم موقع ملتا تھا اپنی اصل سے بہت قریب اور محدود رہی۔ بخلاف اس کے جو قبائل باہر کے لوگوں سے زیادہ ملتے جلتے رہے اُن کی زبان میں نئے نئے تغیرات اور طرح طرح کی تبدیلیاں ایسی واقع ہوئیں کہ اُن کی صورتیں بالکل بدل گئیں۔

مختلف قبائل میں سے قریش کی زبان نے جو حجاز میں رہتے تھے زیادہ ترقی کی یہانتک کہ یہی تمام عرب کی زبان سمجھی جانے لگی۔ اگر زبان کے کسی مسئلہ پر زمانہ جاہلیت میں اختلاف واقع ہوتا تھا۔ تو قریش ہی حکم ٹھیرائے جاتے تھے۔ شعرا اپنے کلام کی داد لینے قریش ہی کے یہاں (عکاظ) میں جمع ہوتے تھے اور جیسا کہا جاتا ہے قرآن بھی

قریش کی زبان میں نازل ہوا۔ وجہ اس ترقی کی ظاہر ہے۔ قریش اہل تجارت تھے اگر شمال میں وہ شام عراق اور مصر کا سفر کرتے تھے تو جنوب میں یمن کا۔ اگر مشرق میں خلیج فارس بلکہ ہندوستان تک پہونچتے تھے تو مغرب میں حبشہ تک۔ پھر کعبہ چونکہ جاہلیت میں بھی حرام تھا اور سارے عرب کا مرجع اس لئے دور و نزدیک سے لوگ ہر زمانہ میں یہاں آتے رہتے تھے اور جو خزانہ الفاظ کا اپنے ساتھ لاتے تھے اس کا کچھ نہ کچھ حصہ اپنے میزبانوں کو بھی دیجاتے تھے۔ اگرچہ اکثر نہ دینے والوں کو اس کا احساس ہوتا تھا نہ پانے والوں کو۔

چوتھی صدی عیسوی میں یعنی ظہور اسلام سے تقریباً دو سو سال قبل ذونواس یمن کا بادشاہ تھا۔ یہ مذہباً یہودی تھا اور نصاریٰ پر بہت زیادتیاں کیا کرتا تھا۔ نصاریٰ نے ملک حبشہ سے جو عیسائی تھا مدد مانگی۔ یوں اہل حبشہ یمن میں داخل ہوئے اور ذونواس کو شکست دے کر یہاں کے حاکم بن بیٹھے۔ یہ لوگ یہاں قدم جانے کے بعد حجاز کی فتح کا ارادہ رکھتے تھے۔ اور عام الفیل میں کوشش بھی کی مگر ناکام رہے۔ اسی اثنا میں پرانے یمنی [illegible] ان کے ایک شخص نے جس کا نام ذویزن تھا ایرانیوں کی مدد سے اہل حبشہ کو شکست دی اور یمن سے نکال دیا۔ اس طرح ایرانی بھی یمن میں داخل ہوئے۔ ان لوگوں کے تعلقات حجاز سے بہت گہرے تھے۔ شادی بیاہ اور تجارت کے ذریعہ سے باہمی اختلاط بڑھتا رہا عراق میں ایرانیوں کا اور شام میں رومیوں کا اثر تو بہت پہلے سے تھا ہی اب حجاز اور یمن میں بھی ان کی رسائی ہوگئی۔ اس تعلق کا اثر عربی زبان پر بہت زیادہ پڑا۔ اجنبی الفاظ اور بندشیں زبان میں بے روک ٹوک داخل ہوتی رہیں اور یوں اس کے خزانہ میں روز بروز اضافہ ہوتا رہا۔

**عربی زبان میں عجمی الفاظ** عربی زبان میں ایسے الفاظ کثرت سے پائے جاتے ہیں جن کے مثل کلدانی یا عبرانی میں نہیں ملتے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ الفاظ قبل ہیں۔ علاوہ بریں وہ الفاظ جو ادویات، آلات معادن اور مصنوعات کے لئے استعما

کئے جاتے ہیں ضرور باہر سے لئے گئے ہونگے کیونکہ اِن چیزوں کا علم قدیم عربوں کو نتھا بلکہ روم فارس اور ہندوستان سے اُن کے یہاں لائی جاتی تھیں یا پھر دینی اصطلاحیں جو یہودیوں نے عبرانیوں اور اہل حبشہ سے مستعار لی ہیں کہ یہ لوگ اہل کتاب تھے۔ اجمالاً یہ کہا جا سکتا ہے کہ عربی کے اکثر الفاظ اور اصطلاحیں اہل فارس سے حاصل کی ہیں چنانچہ علمائے لغت کو جب کسی لفظ کی اصل نہیں ملتی تو اسے فارسی کی طرف منسوب کر دیتے ہیں۔ اگرچہ ذراسی کاوش سے یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ ان میں سے اکثر فارسی الاصل نہیں ہیں مثلاً مشک۔ کافور فلفل۔ قرنفل۔ شطرنج وغیرہ۔

کسی لفظ کی اصل یا ماخذ کی تعین کیلئے صرف لفظی مشابہت کافی نہیں اس لئے کہ اکثر دو زبانوں کے الفاظ ایکدوسرے کے مشابہ ہوتے ہیں مگر در اصل اُن میں کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ صحیح طریقہ یہ ہے کہ جب دو زبانوں کے دو لفظ صورت اور معنی میں ایکدوسرے کے قریب ہوں تو دیکھنا یہ چاہیئے کہ کبھی ان دونوں زبانوں میں کوئی تجارتی یا سیاسی تعلق رہا بھی ہے یا نہیں۔ اگر رہا ہے تو یہ گمان کیا جا سکتا ہے کہ اُن میں سے ایک نے دوسری سے مستعار لیا ہوگا۔ اب یہ دریافت کرنے کے لئے کہ اُن میں سے اصل کون ہے یہ دیکھنا چاہیئے کہ یہ لفظ کس زبان میں پہلے استعمال ہوتا تھا۔ مثلاً المسک کہ یہ عربی۔ فارسی۔ لاطینی۔ سنسکرت اور اُن کی فروع میں یکساں مستعمل ہے۔ لیکن ہمیں یہ معلوم ہے کہ مشک نیپال، چین اور تبت میں پایا جاتا ہے اور پرانے زمانہ میں ہندوستانی تاجر اسے دوسری اقوام تک پہونچاتے رہے ہیں اور صرف مشک ہی نہیں بلکہ اور بھی خوشبودار چیزیں اپنی کشتیوں میں رکھ کر ساحلِ عرب سے برابر گزرتے رہے ہیں۔ اب یہ کہا جا سکتا ہے کہ عربوں نے اس لفظ کو سنسکرت سے لیا ہوگا۔ رہا فارسی اور لاطینی یا اس کی شاخوں میں وجود تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ اس لئے کہ یہ زبانیں ایک ہی اصل سے ہیں۔

اسی طرح کافور۔ عرب اسے فارسی بتاتے ہیں اور فارس والے عربی۔ یہ سنسکرت فارسی اور لاطینی میں بھی مستعمل ہے۔ تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ کافور زیادہ ترجزیرہ ملکا سے آتا ہے اور ملکی زبان میں اس کا نام کاپور ہے اس لئے اغلب ہے کہ اسی زبان سے دوسری زبانوں نے لیا ہو۔

اسی طرح زنجبیل کہ عربی لغتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ فارسی لفظ شنگبیل کی تعریب ہے حالانکہ فارسی لغت میں کوئی ایسا لفظ نہیں ملتا۔ دوسری زبانوں کی طرف نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یونانی میں اسے زنجبارس، کہتے ہیں اور لاطینی میں زنجبار ۔ ذہن فوراً جزیرہ زنجبار کی طرف منتقل ہوتا ہے کہ ممکن ہے کہ اس مقام سے اسے کوئی نسبت ہو مگر دراصل ایسا نہیں ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ یہ چیز ہندوستان سے مختلف جگہ پہونچی ہے اور سنسکرت میں اسے زنجبیرا کہتے ہیں اغلب ہے کہ یہ لفظ زنجا، سے مشتق ہو جس کے معنی سینگھ کے ہیں اور زنجبیل صورت میں سینگھ سے مشابہ ہوتی ہے۔

اسی طرح فلفل اسے بھی لوگ فارسی الاصل کہتے ہیں اسی کے مثل الفاظ لاطینی جرمنی اور انگریزی میں بھی موجود ہیں سنسکرت میں اسے پپالا کہتے ہیں اور چونکہ مرچ ہندوستان ہی سے دوسرے ممالک تک جاتی ہے اور ملابار کی مرچ سب سے اچھی بھی ہوتی ہے اس لئے بہت ممکن ہے کہ یہ لفظ ہندی الاصل ہو۔

بخلاف اس کے قہوہ، کہ عربی فارسی اور یورپ کی مختلف زبانوں میں موجود ہے لیکن چونکہ عربی میں یہ لفظ ایک قسم کی شراب کیلئے اس وقت بولا جاتا تھا جب اس قہوہ کا کہیں وجود بھی نہ تھا۔ اس لئے گمان غالب یہی ہے کہ یہ لفظ عربی سے لیا گیا ہے۔ اسی طرح ان جانوروں کے نام جو عرب سے مخصوص ہیں یہیں سے اور زبانوں میں پہنچے ہونگے۔

سنسکرت الفاظ یہ امر بہت زیادہ قرین قیاس ہے کہ عربی نے بہت الفاظ سنسکرت

سے لئے ہونگے اس لئے کہ ہندوستان اور عرب کے تجارتی تعلقات بہت قدیم ہیں اور
بلکہ عرب مغرب اور مشرق کے وسط میں پڑتا ہے اس لئے جو چیزیں ہندوستانی تاجر شام
مصر اور روم کے لئے لاتے تھے انہیں حجاز سے لیکر ضرور گزرتے تھے اور اس تجارت میں عرب کا
ہاتھ اکثر رہتا تھا۔ ایسی صورت میں وہ الفاظ جو عربی اور سنسکرت میں ایکدوسرے سے
ملتے جلتے ہیں اور جن کا وجود عبرانی وغیرہ میں نہیں ہے ضرور سنسکرت سے لئے گئے ہونگے
مثلاً کشتی اور اس کے متعلقات کے نام قیمتی پتھر ادویات اور خوشبودار چیزوں کے نام
جنکو تسابلاً عربی لغویئین فارسی الاصل قرار دیتے ہیں بعض کا بیان اوپر آچکا ہے۔

**فارسی الفاظ** ایران اور عرب کا تعلق اسلام سے پہلے بھی بہت گہرا رہا ہے چنانچہ فارسی
الفاظ نے عربی زبان میں اس طرح گھر کر لیا ہے کہ اب اُن کا الگ کرنا بالکل ناممکن ہے
اور بعض مقامات پر تو یہ تمیز کرنا بھی مشکل ہو جاتا ہے کہ یہ لفظ فارسی الاصل ہے یا عربی الاصل
رنگوں کے نام۔ طعام وسلاح کے نام۔ فرش فروش اور آلات آرائش کے نام تو
سب کے سب فارسی ہی سے لئے گئے ہیں اور بہت خفیف تغیر کے ساتھ ابتک قایم ہیں
اُن کی اتنی کثرت ہے کہ سب کا بیان کرنا ممکن ہی نہیں تاہم چند جو بادی النظر میں فارسی معلوم
ہوتے ہیں لکھے جاتے ہیں۔

الجلاب۔ الجلنار۔ البنفسج۔ الخشاف۔ الخوذة۔ الدسکرة۔ الدولاب
الدهقان۔ السرجین۔ السرداب۔ الطنبور۔ الفرسخ۔ الکوز۔ الجرة
الطشت۔ الخوان۔ الطبق۔ القصعة۔ السکرجة۔ السموسا۔ الکباب
الخاتم۔ الدیباج۔ الیاقوت۔ العنبر و ترجم۔ البلور۔ الغالوذج۔ اللوزنج
النرجس۔ النسرین۔ السوسن۔ وغیرہ

یہ ان میں سے چند ہیں جو اپنی اصل پر کم و بیش قایم ہیں۔ ان کے علاوہ ہزاروں ایسے
بھی ہیں جنکی صورتیں بالکل بدل گئی ہیں اور جیسے عربی نے صیغے مشتق کر کے بالکل اپنا کو لیا ہے

**یونانی اور لاطینی الفاظ** یونانی اور لاطینی زبانوں سے بھی عربی نے بہت سے الفاظ لئے ہیں جن میں سے بعض یہ ہیں۔

الفردوس ، القسطاس ۔ القنطار ۔ البطاقہ ۔ القرطون ۔ الغبان
الاصطرلاب ۔ القسطل ۔ البطریق ۔ التریاق ۔ القنطرہ وغیرہ ۔ زیادہ تطویل بے سود ہوگی

**حبشی الفاظ** اہل حبشہ سے جو الفاظ لئے گئے ہیں ان کی شکلیں ایسی ہو گئی ہیں کہ اب تمیز سخت مشکل ہے ۔ یہ دونوں زبانیں چونکہ ایک ہی اصل سے ہیں ۔ اسلئے الفاظ میں کچھ یوں بھی تشابہ زیادہ ہے ۔ اس میں شک نہیں کہ اس زبان سے بھی الفاظ عربی میں بکثرت آئے ہیں اور خصوصاً اصطلاحات دینیہ مثلاً منبر کہ عربی لغت میں اس کا اشتقاق نبر سے بتایا جاتا ہے جس کے معنی بلند کے ہوتے ہیں ۔ لیکن زیادہ قرین قیاس ہے کہ یہ لفظ ومبر کی بدلی ہوئی صورت ہے جسکے معنی اہل حبشہ کے یہاں کرسی یا تخت کے ہیں

اسی طرح نفاق (ظاہر ایمان اور باطناً کفر) لغویوں نے اسے نفق سے مشتق کیا ہے ۔ حالانکہ اس تکلف کی ضرورت باقی نہیں رہتی ۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ یہی لفظ حبشی زبان میں کفر یا بدعت کے معنی میں بولا جاتا ہے ۔ اور دین کے معاملہ میں اہل حبشہ عرب سے قدیم ہیں۔

اسی طرح حواری ۔ صاحب قاموس نے اسے حار ۔ (سفیدی) سے مشتق قرار دیا ہے اور لکھا ہے کہ حواری اپنی صفائی قلب اور سفید لباس کی وجہ سے اس نام سے مشہور ہو گئے حالانکہ حبشی زبان میں یہ لفظ بلا کسی تغیر کے رسول کے معنی میں مستعمل ہے پھر کیا یہ ممکن نہیں ہے کہ یہیں سے لیا گیا ہو۔

اسی طرح برہان جو عربی میں برہ (کاٹنا) سے مشتق کہا جاتا ہے اور نون کو زائد قرار دیتے ہیں ۔ اہل حبشہ کے یہاں نور اور ایضاح کے لئے بولا جاتا ہے اور عربی میں بھی اب اسی معنی میں مستعمل ہے ۔

اسی طرح مصحف بھی حبشی الاصل ہو سکتا ہے صحف کے معنی وہاں لکھنے کے ہیں تلاش سے اور بھی بہت سے الفاظ اور حیوانات یا نباتات کے نام ایسے مل سکتے ہیں جو عربی میں حبشی زبان سے مستعار لئے گئے ہیں۔

**عبرانی الفاظ** | عبرانی سے بھی بہت سی دینی اصطلاحیں عربی میں آئی ہیں لیکن چونکہ دونوں زبانوں میں لفظی اور معنوی تقارب بہت زیادہ ہے اس لئے اب اُن کی پہچان بہت مشکل ہے مثلاً الحج۔ عاشورہ۔ کاھن۔ وغیرہ۔ اسی طرح دوسری قدیم زبانوں یعنی فینیقی۔ کلدانی اور ہیروغلیفیہ (قدیم مصری) سے بھی بہت سے الفاظ عربی میں منتقل ہو کر آئے ہیں مگر زمانہ کی رفتار نے اب انھیں اس قابل نہیں چھوڑا ہے کہ الگ الگ دکھائے جاسکیں۔ عربی لفظ قبس (شعلہ) غالباً ہیروغلیفی لفظ (خبس) کی بدلی ہوئی صورت ہے جسکے معنی چراغ کے ہیں

ان الفاظ میں سے اکثر تو ایسے ہیں جو عربوں نے براہ راست لئے ہیں لیکن بعض ایسے بھی ہیں جو بالواسطہ یہاں تک پہونچے ہیں مثلاً نبی جو قدیم مصری میں رئیس یا گھر کے مالک کے لئے بولا جاتا تھا۔ یہودیوں کے ذریعہ سے عربی میں آگیا اور یہاں ایک خاص معنی کیلئے مخصوص ہو گیا۔ اسی طرح لفظ شطرنج جو سنسکرت میں چتورنگ، (چار حصے) ہے فارس کی سیر کرتا ہوا عرب پہونچا ہے۔ یہ ثابت ہو چکا ہے کہ یہ کھیل ہندی الاصل ہے اور دوسری قوموں نے یہیں سے لیا ہے۔

**اشتقاق** | عربی نے دوسری زبانوں کے الفاظ کے لینے پر ہی بس نہ کی بلکہ اُن سے مختلف صیغے بھی مشتق کئے اور اُن کے معانی میں حسب موقع طرح طرح کا تنوع پیدا کر دیا۔ اشتقاق عربی میں ایسی زبردست چیز ہے کہ اس سے ہر ضرورت کے موقع پر کام لیا جاسکتا ہے اور کسی قسم کی محتاجی باقی ہی نہیں رہتی۔ اس کی چند مثالیں غالباً یہاں بیجا نہ ہونگی

نی سے جو پہلے بتایا گیا ہے کہ حبشی لفظ ہے انبا اور منبا مشتق کیا۔ قبس سے قاموس اقتباس وغیرہ بنائے اور الجام سے جو فارسی لفظ لگام تھا الجم (لگام لگانا، الجم الدابة (جانور مطیع ہوگیا) بنایا اور آگے بڑھے تو مجاز میں بھی استعمال کرنے لگے مثلاً الجم الماء (پانی منہ تک پہونچ گیا) الفظ لجامہ (کام تھک کر چھوڑ دیا) وغیرہ مہر فارسی سے مہر اور دیوان سے دوّن - اسی طرح بہت سے الفاظ مثلاً سراب دیبہ جزاف (گزاف) ضنک (تنگ) وغیرہ

اس اقتباس میں یہ لازمی نہیں تھا کہ انھیں چیزوں کے نام لئے گئے ہوں جنکے لئے پرانی عربی میں کوئی لفظ نہ تھا بلکہ اکثر ایسا بھی ہوا ہے کہ ایک چیز کا نام موجود تھا لیکن یہ نام لوگوں کی زبانوں پر ایسا چڑھا کہ پرانے نام کا پتہ بھی نہیں چلتا۔ مثلاً آبریق کہ اس کیلئے قدیم عربی میں لفظ تاموزہ بولا جاتا تھا - اسی طرح الکظ کے لئے مقلی۔ الہاون کے لئے منحاز یا مھراس۔ المیزاب کے لئے مسک کیلئے مشموم - الباذنجان کے لئے انب - الرصاص کے لئے الصرفان وغیر ذالک۔

یہ تو وہ الفاظ ہیں جو دوسری زبانوں سے عربی میں آئے ہیں۔ اب اگر ہم قطع نظر اور زبانوں کے صرف عربی ہی کو پیش نظر رکھیں تو معلوم ہوگا کہ ایک لفظ جو ابتداً ایک محدود معنی کے لئے بولا جاتا تھا - جوں جوں زمانہ گزرتا گیا۔ مختلف معنوں کے لئے مستعمل ہونے لگا۔ مثلاً دو سو سے زیادہ الفاظ عربی زبان میں ایسے ہیں جو تین مختلف معنی دیتے ہیں۔ سو سے زیادہ ایسے ہیں جو چار معنی اپنے اندر پنہاں رکھتے ہیں۔ اسی طرح اکثر ایسے ہیں جو پانچ پانچ چھ چھ تو کیا پچیس پچیس معنی کے لئے بولے جاتے ہیں مثلاً حمیم - القن - الطیس اور الخال کہ ۲۷ معنی دیتا ہے العین جو ۳۵ اور عجوز جو ۶۰ معنی کے لئے مستعمل ہے۔

اگر ایک طرف الفاظ میں معانی کی کثرت نظر آتی ہے تو دوسری طرف ایک معنی کیلئے الفاظ کی فراوانی بھی ملاحظہ ہو۔ مثلاً دودھ اور شہد کیلئے عربی میں ۱۲ لفظ بولے جاتے ہیں سال کیلئے ۲۴۔ شمس کے لئے ۲۹۔ سحاب کے لئے ۵۰۔ بارش کے لئے ۶۴۔ پانی کیلئے ۱۷۔ کنویں کے لئے ۸۸۔ شراب، سانپ اور اونٹ میں سے ہر ایک کے لئے ۱۰۰ اونٹنی کے لئے ۲۵۵ اور شیر کے لئے ۳۵۰۔ وغیرہ وغیرہ۔ اسی طرح صفات کے لئے بھی مثلاً نور کیلئے ۲۱۔ ظلمات کے لئے ۵۲۔ طویل کے لئے ۹۱ قصیر کیلئے ۱۶۰ وغیرہ (*)

ایک اور خصوصیت جس میں عربی زبان کے ساتھ شاید ہی کوئی زبان شریک ہو یہ ہے کہ اس میں ایک ہی لفظ دو متضاد معنوں کے لئے بولا جاتا ہے مثلاً قعد بیٹھنے کے لئے بھی اور کھڑے ہونے کے لئے بھی۔ نقع پیاس کے لئے بھی اور سیرابی کے لئے بھی۔ ذاب بہنے کیلئے بھی اور جمنے کے لئے بھی۔ افسد جلدی کرنے کے لئے بھی اور دیر کرنے کے لئے بھی۔ اقوی۔ افتقار کے لئے بھی اور استغنا کے لئے بھی۔ اشتری خریدنے کے لئے بھی اور بیچنے کے لئے بھی۔

یہ تو کارنامہ ہے اس زمانہ کا جب لوگوں کو بالارادہ زبان کو ترقی دینے کا ایک ذرا سا بھی خیال نہ تھا بلکہ الفاظ خود بخود زبان پر چڑھتے جاتے تھے۔ اگر ابتدائی اسلامی زمانہ کا یا آجکل کے زمانہ کا مطالعہ کیا جائے جنہیں طرح طرح کی اصطلاحیں تراشی گئی ہیں اور قسم قسم کی ترکیبیں اور معانی بالارادہ پیدا کئے گئے ہیں تو دخیل الفاظ اور تغیرات معانی کا ایک بحر بے پایاں موجیں مارتا ہوا نظر آئے گا۔ جس کی شناوری ہر خاص و عام کا کام نہیں۔ عربی زبان میں ضرورت زمانہ کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لینے اور دوسری جگہوں سے علوم کو لے کر اپنے اندر جذب کرنے کا جو مادہ موجود ہے وہ مشکل سے کسی اور

(*) الفاظ کی اصل اور اشتقاق وغیرہ کے متعلق جو بحث اس مضمون میں کی گئی ہے۔ اس کا زیادہ حصہ جرجی زیدان کی کتاب تاریخ اللغۃ العربیہ سے ماخوذ ہے۔

زبان میں پایا جائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ اس کے ساتھ کی اور زبانیں بغیر کسی استثنا کے مردہ ہو چکیں۔ نہ انکا آپ کو کوئی سمجھنے والا نظر آتا ہے نہ بولنے والا۔ اس میں شک نہیں کہ اپنے اپنے زمانہ میں ان میں سے بعض عربی سے زیادہ وسیع رہی ہیں مگر اس ترقی کی دوڑ میں اس سے کوئی بھی بازی نہ لیجا سکی۔ عربی اگر پرانے زمانہ کے جملہ لوازم اپنے اندر رکھتی ہے تو آجکل کے سائنٹفک اکتشافات اور اختراعات میں بھی کسی سے پیچھے نہیں ہے۔ بغور مطالعہ کرنے والوں کیلئے عربی زبان میں ایسی ایسی دلچسپیاں اور ایسے ایسے نکات پوشیدہ ہیں کہ ان کا وہم بھی کسی باہر والے کو نہیں ہو سکتا۔ فلسفۂ لغت اور تاریخ لغت کے ماہرین اس زبان کی رفتارِ ترقی کو دیکھ کر ششدر رہ گئے ہیں۔ جسطرح عرب قوم تاریکی سے نکل کر آنِ واحد میں ساری دنیا پر سکّہ جما لیا تھا۔ اسی طرح اُن کی زبان نے تمام زبانوں کو اپنے سامنے سے ہٹا دیا۔ اور اب کوئی نہیں ہے جو مقابلہ کی ہمت کر سکے۔

--·--(·×·)--·--

# ادبیات

(رباعیات حضرت شاد عظیم آبادی)

کیا مفت کا زاہدوں نے الزام لیا — تسبیح کے دانوں سے عبث کام لیا
یہ نام وہ تھا کہ جس کو بے گنتی لیں — کیا لطف جو گن گن کے ترا نام لیا

---

خوابیدۂ خلوتِ عدم نکلیں گے — ذی روح ہیں جس قدر ہم نکلیں گے
برسات میں جس طرح نکل آئیں درخت — محشر میں یونہی زمیں سے ہم نکلیں گے

---

چالاک ہیں سب کے سب بڑھے جاتے ہیں — افلاک ترقی پہ چڑھے جاتے ہیں
مکتب بدلا، کتاب بدلی لیکن — ہم اب بھی وہی سبق پڑھے جاتے ہیں

---

آنکھوں میں بھڑک بھڑک کے دل پہونچا تھا — مینا مرے لب کے متصل پہونچا تھا
ساقی نے زمیں پر گرا دی ہے وہ مے — معلوم نہیں کون مُخِل پہونچا تھا

---

ناموس پہ نثار ہونے والا ہوں میں — اِس سوگ میں جان کھونے والا ہوں میں
سب کے تو اجل نے آکے آنسو پونچھے — اگلوں کا اب ایک رونے والا ہوں میں

---

مذکور زباں پہ صبح و شام اُس کا ہے — منقوش ہر ایک دل پہ کلام اُس کا ہے
جینے کے زمانہ میں تو سب جیتے ہیں — جو مر کے جئے جہاں میں نام اُس کا ہے

# عقدۂ دل

ازحضرت آزاد عظیم آبادی

ظلمت ہوئی کافور جو چمکا اسلام — پھر ہے اسی ظلمت کا دھندلکا اسلام
کعبے سے بتوں کو کیا نکالا تو نے — خود بتکدہ ہو گیا خدایا اسلام

---

کیا فرق ہے کفر و دینِ حق کے مابین — لازم ہے کہ یہ فرق رہے نصب العین
اے وائے ہے کس قدر مقامِ عبرت — قبریں بتِ مسلم ہیں بشنید حرمین

---

کیا عالمِ اسلام ہوا آہ تباہ — جو صبحِ امید تھا وہ ہے روزِ سیاہ
اشنان سے پاپ جس طرح دھلتے ہیں — دھلجاتے ہیں یوں ہی آبِ زمزم سے گناہ

---

توحید کی وہ اصل غرض ہے مقصود — طاعت سے مدعا ہے ذاتی بہبود
کعبے سے غرض نہیں ہے ربِّ کعبہ — انجام مدام ہے مآل و مقصود

---

کیا صوم و صلوٰۃ و خطبۂ آدینہ — توحید کا آئینہ نہیں جب سینہ
کیا ایسی عبادتوں میں خیر و برکات — دنیا طلبی کا حق پرستی زینہ

---

کیونکر توحید شرک پر ہو غالب — مقصد میں تو ٹھہرے دونوں ہی ہم جانب
جو کچھ کہ خدا سے مانگتے ہیں کفار — مسلم بھی ہیں خدا سے اسی کے طالب

ظاہر میں تو اسمائے خدا وردِ زباں　　دل میں وہی کافروں کے دل کے ارماں
اولاد و اقبال عمر دولت نصرت　　عقبیٰ نہ رضائے حق کا کچھ نام و نشاں

---

گنجائشِ ضلالت رہی کیا باقی　　آنکھوں کا نہ رہا کوئی پردہ باقی
جب کہہ دیا مَا سَعیٰ خدا نے خود صاف　　کیا حقِ طلب رہا خدارا باقی

---

کیا تجھ کو دیا خدا نے رتبۂ مسلم　　تجھکو یہ پرستش نہیں زیبا مسلم
طاعت میں خلوص کے فلسفے کو سمجھ　　کیا بت کی طرح خدا کو پوجا مسلم

---

# نغمۂ زندگی

(ڈاکٹر سعید الرحمن صاحب)

---

نہ کہو مجھ سے کہ ہے روح بس اک خواب کا نام　　کیونکہ جو محوِ تغافل ہیں وہ مردہ ہیں تمام
اصل اشیاء یہ نہیں جو انھیں آتی ہے نظر　　اسی باعث سے وہ بنتے ہیں شکارِ ابہام

---

روح کی منزلِ آخر نہیں زندانِ لحد　　روح جوہر ہے بھلا اس کو فنا سے کیا کام
"خاک ہونا ہے تجھے خاک کا پتلا ہے تو"　　تھا یہ فرمان حقیقت میں برائے اجسام

---

آفرینش سے ہماری نہیں مقصود کہ ہم　　خوگرِ رنج ہوں یا طالبِ عیش و آرام
بلکہ فطرت کا تقاضا ہے ترقی کرنا　　تاکہ ہر صبح سے بہتر ہمیں پائے ہر شام

---

توسنِ عمر دواں، کام کا انبار گراں — دارِ فانی نہیں اے غافلو جائے آرام
کوسِ رحلت کی صدا ہے یہ دھڑکنا دل کا — چل کے دنیا سے ہمیں بستر میں کرنا ہے قیام

---

عرصۂ رزم ہے سب کہتے ہیں دنیا جس کو — زندگی ہے فقط اس جنگ میں دو روزہ قیام
مردِ میداں بنو، ہمت کرو، خود آگے بڑھو — لطف ہی کیا ہے ہنکائے گئے مثلِ دد و دام

---

معتبر کچھ نہیں مستقبلِ امید افزا — یادِ ماضی کو بھی چھوڑو کہ یہ سودا ہے خام
وقتِ موجودہ میں کچھ کام کرو، کام کرو! — دل میں ہو جوش زباں پر ہے اللہ کا نام

---

قابلِ فخر بنا سکتے ہیں ہم اپنی حیات — ہمیں تاریخ مشاہیر یہ دیتی ہے پیام
یہ بھی ممکن ہے کہ ہم چھوڑ کے جائیں پس مرگ — اپنے کچھ نقشِ قدم زینتِ ریگِ ایام

---

تاکہ آئے جو مسافر کوئی بشکستہ جہاز — بحرِ ہستی کے سفر میں جو رہا ہو ناکام
دیکھ کر ایسے نشاں اُس کی بندھے پھر امید — تازہ دم ہو کے کرے پھر سفرِ زیست تمام

---

ہاں تو پھر آؤ اٹھیں اور رہیں مشغول بکار — خواہ تقدیر سے پھر کچھ بھی ہو اُس کا انجام
کبھی تکمیلِ مقاصد پہ قناعت نہ کریں — محنت و صبر سے جاری ہی رہے سعیِ دوام

(ترجمہ)

---

# تاکید وفا

(لسان الاحرار مولانا عبد اللہ صاحب تپش خورجوی مرحوم)

قلتشنہ دیر خواب اٹھ صبح ہے ہوشیار ہو     وقتِ سرور وکیف ہے مست ہو میگسار ہو
نعمتِ بزمِ میکشی مجھکو پلا تو خود بھی پی     جرم سہی خطا سہی آج تو ہمکنار ہو
غنچہ دہان و گلبدن گلرخ و شوخ و خندہ زن     گلشنِ انبساط میں گلبن لالہ بار ہو
جانِ چمن چمن کو چل پھول میں کھل صبا سے مل     بو میں سما کے ہو نہاں رنگ میں آشکار ہو
سبزۂ و گل میں کر حلول شاخ میں پھل کلی میں پھول     روح درِ روانِ برگ و بار ناصیۂ بہار ہو
آتشِ گل سے دل کباب یا غزل سے جاں خراب     عالمِ سوز و ساز میں نغمہ سرا ہزار ہو
موجِ نسیم تا بہ سر غرقِ تبسم رہگذر     زورقِ سبزہ زار پر عمرِ رواں سوار ہو
سرو و قیام رہگذر نرگسِ چشم انتظار     آرزوئیں امید وار بہرِ خداد دیار ہو
جلوۂ طور گلزمیں خندۂ برق یاسمیں     تیرے فروغِ حسن سے منظرِ نور و نار ہو
غربت و انکسار میں حالتِ زار زار میں     دامنِ کوہسار میں شعبدۂ شرار ہو
آفتِ روزگار ہا زلزلۂ دیار ہا     خطرۂ رہگذار ہا مشعلِ جلوہ زار ہو
وحشتِ دل پہ کر نظر شورِ فغاں سے درگذر     جوشِ جنوں مرا اگر قابلِ اعتبار ہو
اصل و اساس ہست و بود علتِ ہستی وجود     غائتِ غیبت و شہود تیرا رخِ نگار ہو
جوہرِ خلق و امرِ رب عرضِ علایق و سبب     تو جو نہ ہو تو زندہ کب آدمِ خاکسار ہو
جورِ فراق دیدہ ہوں شاخِ زبن بریدہ ہوں     بیکس و غم رسیدہ ہوں مونس و غمگسار ہو

آئی صدائے دلنواز حجلۂ طرازِ ناز کی     بوالہوس فریب کار گرم نہ یار یار ہو

داغِ جگر سے بے نصیب داغ کی جستجو تو کر
منکرِ ذوقِ مرہمِ دل زخم کا خواستگار ہو

ذرۂ آفتاب جوش تجھکو سکوں سے کیا غرض
حسنِ سحر کے سر فروش مضطر و بیقرار ہو

ہوئے خروش ہو بدست ہائے خمارِ بازگشت
بیخودِ نغمۂ الست عہد پہ استوار ہو

---

اے دلِ نامراد سن اپنی فغاں کی داد سن
شرم و حیا کے گورکن نادم و شرمسار ہو

بندۂ نفس دیو دوں واژوں پست و سرنگوں
روئے زمیں پہ ہو ذلیل سارے جہاں میں خوار ہو

---

فکر یہ ہے کہ کیا کریں قصد یہ ہے کہ مر رہیں
بخت اگر مدد کرے وقت جو سازگار ہو

زیست عذابِ نار ہے مژدۂ مرگ کس لئے
بارِ خدا دراز تر عمرِ گناہگار ہو

دفن ہیں اپنے گھر میں ہم زیرِ ہجومِ یاس و غم
کیوں نہ ہماری زندگی بیکسیِ مزار ہو

طاقتِ زیست برطرف رخصتِ جانکنی نہیں
جبر کی بندشوں میں کیا دعوئے اختیار ہو

ہو چکیں خاکساریاں حائزِ مقصدِ عروج
ذرّہ بھی جب غبار کا چشمِ فلک میں خار ہو

بخلِ غنا کا ہے علاج وز دکفن ہو احتیاج
سعیِ گداگری پہ کیوں رزق کا انحصار ہو

کچھ بھی سہی تپش حزیں ترکِ وفا روا نہیں
عہد پہ استوار رہ عہد پہ استوار ہو

---

ایضاً

# غزل

نہ سہی تو درخورِ استوا تو ورائے عرشِ بریں سہی
یہ یقین دل ہے کہ جانِ دل ترے ساتھ ہیں تو کہیں سہی
غرض اپنی مشقِ سجود ہے نہ تعینات کی بندگی
کسی در کی خاک ہو فرق پر کسی آستاں پہ جبیں سہی
غمِ نار سے نہ ستا مجھے کہ فدائے مقدمِ یار کو
نہیں اور کچھ تو نہیں سہی فقط اپنی جانِ حزیں سہی
مجھے اپنے کام سے کام ہے کوئی دم میں کام تمام ہے
انھیں میرے حالِ تباہ کی جو نہیں خبر تو نہیں سہی
کششِ جنوں وہ اثر نہیں کہ محل ہوں انھیں تہ نشیں
سوئے دشت آئیں گے برملا وہ ہزار پردہ نشیں سہی
ہوئے لب بہ بوسۂ تیغ سے لب خونچکاں تو شہید کے
دہنِ جراحتِ خندہ زن کو یہ ذائقہ نمکیں سہی
یہ سکون ہے محل اسے تپشِ دلِ بیقرار کی خاک کو
سرِ آسماں پہ نہیں گذر تو غبارِ روئے زمیں سہی

# مطبوعات جدیدہ

**لباب التاویل** | ہمارے محترم دوست مولانا حافظ حاجی محمد یوسف صاحب جےپوری نے اس نام سے قرآن مجید کی ایک تفسیر لکھنی شروع کی ہے جس کا پہلا حصّہ جو صرف سورۂ فاتحہ کی تفسیر ہے اور ۱۱۲ صفحات پر پھیلا ہوا ہے شائع ہو کر ہمارے پاس بغرض تنقید موصول ہوا ہے۔

ہم تفسیروں کے ساتھ کچھ خوش اعتقاد نہیں واقع ہوئے ہیں بلکہ کسی جماعت میں اُس کی کثرت کو موجب ضرر سمجھتے ہیں۔ ہر شخص اٹھتا ہے اور مشاعرہ کی طرحی غزلوں کی طرح اپنے رنگ خیال اور مذاق کے مطابق ایک تفسیر لکھ مارتا ہے۔ اس طرح پر قرآنِ کریم جو ایک عملی کتاب ہے محض علمی مشغلہ رہ جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جس قدر تفاسیر کی کثرت ہوتی گئی اسی قدر اُمتِ اسلامیہ کو قرآن سے بعد ہوتا گیا۔

بدقسمتی سے اردو زبان میں آجکل گھر گھر تفسیریں لکھی جا رہی ہیں۔ لیکن ضرورت غرض و غایت کیا ہے؟ وہی جو مشاعرہ میں طرحی غزل لکھنے والوں کی ہوتی ہے۔ نہ معانی قرآنی پیش نظر ہیں۔ نہ اُن کو اقرب سلائے الفہم کرنا مقصود ہے۔ نہ قرآن پر عمل کرانے کی غرض ہے۔ صرف اپنی تصنیف کا رنگ دکھانا ہے۔ محض غیروں کے جمع کئے ہوئے خیالات پریشاں کی گرد آوری ہے اور اپنی مستعار بضاعت کی نمائش۔ کہیں حنفیت کے ماتحت قرآن کی تفسیر ہو رہی ہے۔ کہیں قادیانیت کا راگ الاپا جا رہا ہے۔ کہیں تصوف کا رنگ دکھایا جا رہا ہے اور طرح طرح کے عملیات نقوش قرآن سے نکالے جا رہے ہیں اور کہیں اعتزال غالب ہے اور معجزات و آیات کی تاویلاتِ رکیکہ سے کلام الٰہی کی صورت مسخ کیجا رہی ہے۔ الغرض ایک طوفان ہے کہ برپا ہے اور مفسرین کی طولِ طویل

جو العموم جوہیت سے اسی قدر نا آشنا ہیں جس قدر حقائق قرآنی سے ایک ایسی بوالعجب فضا پیدا ہوگئی ہے جس پر دین روتا ہے عقل ہنستی ہے اور علم لرزتا ہے ۔ الا ماشاء اللہ۔

قرآن ، نبی مبین ہیں ہے ۔ قرآن کتاب مفصل ہے اور وہ اپنی تاویل میں کسی انسانی خیال کا محتاج نہیں ہے ۔ قرآن مسلمانوں کی تمام ضروریات کے لیے کافی ہے ۔ قرآن سے بالاتر کوئی چیز نہیں ہے جو اس پر قاضی ہو بلکہ وہ خود قول فیصل اور فرقان بین الحق والباطل ہے ۔ کیا یہ اصول موضوعہ بھی کوئی مفسر پیش نظر رکھتا ہے ؟ ہمارے دوست نے قرآن کی تاریخ ۔ فضائل اور رموز و اوقاف کی بحثوں کے علاوہ ہر ایک آیت کی عقلی و نقلی تفسیر لکھی ہے ۔ شان نزول ۔ لغوی بحثیں ۔ نحوی اور صرفی توضیحیں کرنے کے بعد خواص و عملیات بھی تفصیل سے بیان کئے ہیں اور ہزاروں قسم کی تعویذیں بتائی ہیں ۔ کوئی بیماری نہیں جس کا علاج آیات سے نہ لکھا ہو ۔ کوئی آسیب نہیں جس کا دفیعہ قرآن سے نہ بتایا ہو ۔ ہر مشکل کو اس سے حل کر لیجئے اور ہر قسم کے جنات گرفتار کر کے جلا دیجئے دو دادا اور ضاد ۔ آمین بالجہر اور قرأۃ الفاتحہ خلف الامام کے متعلق طویل الذیل بحثیں ہیں جن سے پوری پوری غیر مقلدیت کا اظہار ہوتا ہے لیکن تعویذوں اور خواص کے بیان میں اس غیر مقلدیت کا کہیں پتہ نہیں لگتا ۔ میں اپنے دوست کی اس دورنگی پر سخت حیران ہوں ۔ کیا ان غیر متعلق امور کے لیے صرف تفسیر ہی کے اوراق رہ گئے تھے ؟ ۔

میں مولانا کو مشورہ دیتا ہوں کہ وہ پہلے غور و فکر کے ساتھ تفسیر کے اصول اور حدود متعین کر لیں اس کے بعد اس وادی میں قدم رکھیں ورنہ اس کی مسئولیت بہت سخت ہے ۔

میں ان کے علم کی قدر اور ان کی ذات کا احترام کرتا ہوں لیکن ارشاد اور ہدایت دینی کے معاملہ میں حق گوئی کو فریضۂ اسلامی سمجھتا ہوں ۔

کتاب کی لکھائی چھپائی اچھی ہے ۔ کاغذ بھی عمدہ ہے ۔ قیمت عـہ ۔ مطبع محبوب المطابع دہلی میں چھپی ہے ۔

---

"سرحد" پر ایک اردو رسالہ پشاور سے زیر ادارت جناب [illegible] جاری ہوا ہے۔ یہ رسالہ صوبہ سرحد کا سب سے پہلا رسالہ ہے۔ اس سرزمین نے آئین پر سرکار انگریزی کی خاص نظر عنایت رہی ہے اور اس کی سب سے بڑی دلیل یہی ہے کہ باوجود تعلیم کی نشر و اشاعت کے اس صوبہ سے اب تک کسی کی یہ ہمت نہ ہوئی کہ کوئی روزانہ اخبار یا رسالہ جاری کر سکے۔ رسالہ سرحد کو جاری کرنے والی جماعت یقیناً قابل مبارکباد ہے کہ انھوں نے نہایت ہمت کر کے اس ذمہ داری کو اپنے سر لیا ہے۔ اس رسالہ کا مقصد سرحد اور ماوراء سرحد کے پٹھانوں کی اصلاح و تہذیب ہے اور اسی لئے اس کا ایک حصہ پشتو کے مضامین کے لئے وقف رہیگا تاکہ وہ لوگ بھی جو اردو سے ناواقف ہیں اس اصلاحی تحریک سے فائدہ اٹھا سکیں۔ اگرچہ علمی و ادبی نقطۂ نظر سے سرحد کے مضامین کا معیار زیادہ بلند نہیں اور ابھی رسالہ سے اس قسم کی کوئی توقع رکھنا بیکار بھی ہے کیونکہ اس کا مقصد صوبہ سرحد کے پٹھانوں میں ایک اصلاحی تحریک کی بنیاد قائم کرنا اور نیز صوبہ سرحد کے حالات سے اردو داں پبلک کو مطلع کرنا ہے۔

رسالہ سرحد کی پالیسی قومی ہے اور یہ خوشی کی بات ہے کہ اس کے مقاصد میں ایک مقصد یہ بھی ہے کہ صوبہ سرحد کے ہندوؤں اور مسلمانوں میں اچھے تعلقات قائم کرے۔ اس سے انکار نہیں کہ اس قسم کے ایک رسالہ کی صوبہ سرحد کے لئے عرصہ سے ضرورت محسوس کی جارہی تھی کیونکہ دوسرے صوبوں کے فرقہ وار اخبار سرحد کے ذرا ذرا سے واقعات کو بے معنی مذہبی رنگ دیکر تمام ملک میں فساد کے بیج بوتے ہیں۔ چنانچہ اس معاملہ میں ہم رسالہ مذکور کے ایڈیٹر صاحب کی رائے ذیل میں درج کرتے ہیں جس کا اظہار انھوں نے اپنے مضمون "کانگریس اور صوبہ سرحد" میں کیا ہے:-

"ہم ہندوستان کے اخبارات سے درخواست کرتے ہیں کہ وہ سرحد کے واقعات کے متعلق نہایت احتیاط سے اپنے قلم کو حرکت دیا کریں۔ یہاں کی ہمدردی اور اخلاق کا ثبوت ملیگا۔

ہمارا خیال ہے کہ رسالہ سرحد اس قومی پالیسی پر عمل پیرا ہو کر ملک کی سب سے بڑی خدمت

انجام دیگا۔ ماہ جولائی کے نمبر میں خاصیت الصلوٰۃ صاحب المشرقی کا مضمون "الصلوٰۃ اور ہم" دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ باقی اور مضامین اور نظمیں متوسط پایہ کی ہیں۔ رسالہ کا سالانہ چندہ للعہ ہے لکھائی چھپائی معمولی ہے۔ امید ہے کہ آئندہ نمبروں میں لکھائی چھپائی کی طرف خاص توجہ کی جائیگی۔

---

**مولوی۔** مولوی احمد المتقی صاحب کے زیر ادارت یہ رسالہ دہلی سے جاری ہوا ہے۔ اس کا مقصد عام لوگوں میں مذہبی اشاعت کرنا اور ان تمدنی و معاشرتی برائیوں کو دور کرنا ہے جو مذہبی ناواقفیت کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں اور جن کا نتیجہ قومی زوال کی شکل میں رونما ہوتا ہے۔ اس رسالہ کے مقصد سے ظاہر ہے ہر مسلمان کو اتفاق ہوگا۔ لیکن ہمیں ڈر ہے کہ دوسرے رسالوں کی طرح کہیں یہ رسالہ بھی سیدھے سادے مذہبی اصول کی اشاعت کی بجائے ہندوؤں مسلمانوں کے فرقہ وارانہ جھگڑوں میں نہ پھنس جائے۔ تبلیغ مذہب کا ہمارے خیال میں یہ بہت برا طریقہ ہے کہ اپنے مذہب کی خوبیاں بتلانے کے لئے دوسرے مذہبوں پر ناروا حملے کئے جاتے ہیں اور اپنے مذہب کی حقانیت دکھانے کے لئے یہ ظاہر کرنا ضروری سمجھا جاتا ہے کہ دوسری جگہ مطلق سچائی کا شائبہ بھی نہیں۔ اس قسم کے پروپیگنڈے سے ہمارے ملک میں فرقہ وارانہ کشمکش پیدا ہوتی ہے اور اس کی روک تمام محب وطن کا فرض ہونا چاہئے۔

ہمارے خیال میں اس رسالہ کے نام کے انتخاب میں زیادہ غور و فکر نہیں کیا گیا ورنہ بآسانی اس سے زیادہ اچھا اور موزوں نام مل سکتا تھا۔ رسالہ کا سالانہ چندہ صرف ایک روپیہ ہے۔ کاغذ معمولی اور کتابت اچھی خاصی ہے۔ نمونہ کا پرچہ مدیر رسالہ مولوی کوچہ چیلان دہلی سے مفت طلب کیا جا سکتا ہے۔

---

# شذرات

جامعہ کا تعلیمی سیشن جولائی میں بجائے علی گڑھ کے دہلی میں شروع ہو گیا - باضابطہ تعلیم کا سلسلہ بھی شروع ہو چکا ہے - طلبہ آہستہ آہستہ آ رہے ہیں یقین ہے کہ عنقریب معتدبہ اضافہ ہو جائیگا - جامعہ کی عمارتیں خاص شہر سے دو ڈھائی میل کے فاصلہ پر قرول باغ میں واقع ہیں - اراولی کا کوہستانی سلسلہ یہاں سے شروع ہوتا ہے - چاروں طرف پہاڑیوں کے خوشنما مناظر قدرت ہیں اور صحت کے لحاظ سے یہ پُرفضا مقام ایک تعلیم گاہ کے لئے نہایت موزوں ہے جامعہ کی سب عمارتیں ایک دوسرے سے متصل ہیں اور تمام طلبہ ایک ہی دارالاقامہ میں رہتے ہیں - علی گڑھ میں یہ ایک بڑی دشواری تھی کہ کرایہ کی کوٹھیاں جن میں طلبہ رہتے تھے ایک دوسرے سے فاصلہ پر تھیں - اس لئے "بورڈنگ لائف" نہیں پیدا ہو سکتی تھی لیکن بحمداللہ کہ اب وہ دشواری رفع ہو گئی اور تمام طلبا رجامعہ ایک ہی جگہ رہتے ہیں، ایک ہی جگہ ساتھ کھانا کھاتے ہیں، نمازیں پڑھتے ہیں - غرضیکہ دہلی آکر ہماری جامعہ کی زندگی کی ایک بڑی کمی دور ہو گئی -

---

ہمارے ناظرین پر یہ امر پوشیدہ نہ ہوگا کہ گذشتہ چار پانچ مہینوں میں متعلقین جامعہ کو کس قدر پریشانیاں رہیں - گذشتہ مارچ میں جب سنڈیکیٹ نے یہ فیصلہ کیا کہ جامعہ کو دہلی منتقل کر دیا جائے تو ہمارے بعض دوستوں نے قطعی طور پر کہدیا تھا کہ دہلی جانا محض ایک بہانہ ہے اور عملی طور پر گویا جامعہ سنڈیکیٹ کے اس اعلان کے ساتھ ہی ختم ہو گئی - لیکن آئندہ واقعات نے ان کے اس خیال کو غلط ثابت کر دیا - سچ تو یہ ہے کہ ارباب جامعہ کے دلوں میں آج پہلے سے بھی زیادہ جامعہ کو کامیاب بنانے کا جوش اور ولولہ موجود ہے - اور

ناشناعد حالات سے ان کے ارادوں اور منصوبوں کو مضبوط اور ان کے حوصلوں کو پہلے سے زیادہ بلند کر دیا ہے۔ قوم کی سرد مہری نے ان کی ہمتوں کی گرمجوشی میں اور بھی اضافہ کر دیا ہے کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ قومی تعلیم ہی ہمارے ان تمام قومی و ملی امراض کا واحد علاج ہے جن کا نتیجہ ہماری موجودہ قومی سرد مہری اور عدم احساس کی شکل میں ظاہر ہوا ہے۔ عرفی کا یہ شعر ان کے عمل کی سچی تصویر ہے ؎

نوا را تلخ تر می زن چو ذوق نغمہ کم یابی
حدی را تیز تر می خواں چو محمل را گراں بینی

---

جامعہ ہماری بعض قومی ضرورتوں کو پورا کرنے کی غرض سے وجود میں آئی ہے۔ بلاشبہ سرسید احمد خاں صاحب مرحوم اور ان کے ساتھیوں کی تحریک علی گڑھ ہماری اجتماعی زندگی کی تاریخ میں ایک اہم باب ہے لیکن اس کے یہ معنی تو ہرگز نہیں کہ ہم جو قدم نصف صدی پیشتر اٹھا چکے بس اس کے بعد ہر قسم کی حرکت اور ہلنا ڈلنا بھی بند کر دیں۔ ایسے ہی سکوت کو تو موت کہتے ہیں۔ زندگی فطری قوانین سے مطابقت کا نام ہے۔ اگر افراد اور جماعتیں زمانہ اور حالات گرد و پیش سے مطابقت نہ کریں گی تو زندگی کی دوڑ میں پیچھے رہ جائیں گی۔ تحریک علی گڑھ آج سے پچاس سال پہلے کے لئے ممکن ہے مبارک ہو لیکن آج زمانہ بہت ترقی کر چکا ہے۔ اب ہندوستان صدیوں کی گہری نیند سے بیدار ہو چکا ہے۔ ہر طبقہ میں خودداری کا احساس پیدا ہو رہا ہے۔ غیروں کی اندھی تقلید سے بیزاری اور اپنے پیروں پر کھڑے ہونے کی دعوت دی جا رہی ہے۔ لیکن ہمارے ہم قوم تحریک علی گڑھ کے حامی، وہی بے وقت کی شہنائی اور وہی پرانے راگ کو آج بھی الاپ رہے ہیں۔ جامعہ دراصل ہماری قومی ضروریات کا اظہار ہے۔ اور اس کا نصب العین مذہب و وطن کی خدمت ہے

جو مسلمانوں کی قوم کی زندگی میں شامل ہیں اس کی ضرورت کو محسوس کر رہے تھے لیکن جامعہ کے وجود میں آنے کا وقت مقرر تھا اور وہ یہی تھا کہ جب ملک میں ہر جگہ بیداری تھی جبکہ ہندوستان کے اس سرے سے اس سرے تک ایک ہلچل مچی ہوئی تھی۔ ظاہر ہے کہ ایسے زمانہ میں جبکہ سکون و اطمینان قومی کارکنوں کے لئے ناپید تھا، اپنے نصاب کے مطابق تعلیم کا سلسلہ شروع کر دینا ارباب جامعہ کا بڑا کارنامہ ہے۔

---

یہ خیال کہ جامعہ محض عارضی سیاسی و مذہبی ضروریات کو پورا کرنے کی غرض سے وجود میں آئی، بالکل غلط ہے۔ جامعہ ایک مستقل تعلیم گاہ ہے اور اس کی غرض و غایت ان کمیوں کو پورا کرنا ہے جو کہ دوسری اسلامی درسگاہیں گذشتہ نصف صدی میں پورا نہ کر سکیں۔ یہ تو محض اتفاق تھا کہ جامعہ تحریک ترک موالات کے زمانہ میں قائم کی گئی، عرصہ سے اس کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ مدتوں اس کا تخیل مختلف دماغوں میں پرورش پاتا رہا اور بالآخر اس تخیل نے جامعہ ملیہ اسلامیہ کی شکل اختیار کی۔ دنیا کا ہر انسٹیٹیوشن پہلے پہل ایک یا چند اشخاص کے دماغ میں خیال ہوتا ہے۔ یہ خیال گرد و پیش کے حالات کی بدولت قائم ہوتا ہے اور بالآخر وہی خیال انسٹیٹیوشن کی صورت میں دنیا میں ظاہر ہوتا ہے۔ ہمارا تو خیال ہے کہ سرسید مرحوم کا تعلیمی تخیل وہی تھا جو کہ آج جامعہ کا نصب العین ہے۔ لیکن خارجی حالات کی وجہ سے وہ اپنے تخیل کو عملی جامہ نہ پہنا سکے اور اس کے نتائج آج ہماری بدبخت قوم بھگت رہی ہے۔

---

کیا یہ کوئی تعجب کی بات ہے کہ جامعہ کے بانی اور قائم کرنے والے وہی لوگ ہیں جو خم خانہ قدیم کے بادہ خوار رہ چکے ہیں؟ دنیا میں اکثر اور بیشتر ایسا ہی ہوا ہے

دنیا کا ہر مصلح جس سوسائٹی کے اسی طبقہ میں پیدا ہوتا ہے جس کی خرابیوں کو وہ درست کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ کسی سوسائٹی کی خرابیوں کو وہی شخص اچھی طرح سمجھ سکتا ہے جو خود اس میں رہ چکا ہو اور اس کی ہر جزوی بات سے آگاہ ہو۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ جامعہ کے تمام بانی تحریک علی گڑھ کے کسی زمانہ میں ممتاز رکن رہ چکے ہیں چونکہ دوسروں کی نسبت ان کا احساس قوی تھا اور ان کی فطرت سلیم تھی اس لئے بہت جلد انہوں نے محسوس کر لیا کہ اس پرانے راستہ پر قوم صدیوں میں بھی منزل مقصود کو نہیں پہنچ سکتی ہے

ترسم نہ رسی بہ کعبہ اے اعرابی
کیں رہ کہ تو میروی بہ ترکستان است

---

رسالہ جامعہ 'جامعہ ملیہ کا آرگن ہے' ظاہر ہے کہ گذشتہ پانچ چھ مہینوں میں جامعہ کے متعلقین کو جن دشواریوں کا سامنا رہا' اس کا اثر ضرور تھا کہ ہمارے رسالہ 'جامعہ' پر بھی پڑے' یہی وجہ ہے کہ گذشتہ مارچ کے مہینے سے اب تک رسالہ جامعہ کا کوئی نمبر نہیں نکل سکا۔ اب جامعہ کے تمام شعبوں نے پہلے کی طرح اپنا کام شروع کر دیا ہے اور انشاء اللہ آئندہ سے رسالہ جامعہ بھی نہایت پابندی کے ساتھ ماہوار نکلتا رہیگا اس مہینے کے نمبر کا ہم نے کچھ حجم بڑھا دیا ہے۔ لیکن اس سے ہرگز گذشتہ چھ ماہ کی تلافی نہیں ہو سکتی۔ تاہم امید ہے کہ ناظرین ہماری دشواریوں اور پریشانیوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ہماری معذرت کو قبول کریں گے۔ ہم ان کو آئندہ کے لیے یقین دلاتے ہیں کہ انشاء اللہ اب ایسا موقع پیش نہ آئے گا کہ ان کو رسالہ جامعہ کا اتنے عرصہ تک انتظار کرنا پڑے۔ ہمیں خدا کی ذات سے امید ہے کہ ہماری دشواریاں اور آزمائشوں کا زمانہ' جہاں تک کہ جامعہ کا تعلق ہے' ختم ہو چکا' جامعہ ملیہ کے شاندار

مستقبل کے ساتھ ہمیں رسالہ جامعہ سے بھی بڑی بڑی امیدیں [illegible] اور اس کے علمی مشن کی کامیابی کی جھلک ہمیں آج بھی نظر آرہی ہے۔

خدا ہماری اُمیدوں کو پورا کرے۔

آمین

---

"محمد ... مطبع ... پریس ... میں چھپوا کر ... جامعہ قرول باغ دہلی سے شائع کیا"



# جامعہ

جامعہ ملیہ اسلامیہ دھلی

کا

ماہوار علمی رسالہ


مرتبہ

اسلم جیراجپوری

و

یوسف حسین خاں بی-اے (جامعہ)



قیمت سالانہ چار روپیہ (عہ)

# مکتبہ جامعہ کا رعایتی اعلان

جامعہ کے یوم تاسیس (۲۹ر اکتوبر ۱۹۲۵ء) کی خوشی میں مکتبہ جامعہ نے ایک مہینہ ے لئے (۲۹۔ اکتوبر تا ۲۹ نومبر ۱۹۲۵ء) اپنی کل کتابوں کی قیمت میں تخفیف کر دی ہے۔

الیقین علم اِس موقعہ سے فائدہ اٹھائیں۔

) مطبوعات جامعہ پر پبلک کو ۴ر فی روپیہ رعایت کیجائے گی۔

(باستثناء دیوان غالب مطبوعہ جرمنی)

) شرکت کاویانی برلن کی کتابوں پر ۲ر فی روپیہ کمیشن دیا جائے گا۔

۲) دیگر جملہ کتب۔ مندرجہ فہرست مکتبہ پر ۱ر فی روپیہ کمیشن دیا جائے گا۔

## دیوان غالب مطبوعہ جرمنی

جامعہ نے دیوان غالب جرمنی سے نہایت اہتمام سے چھپوایا تھا۔ جو ملک میں بہت قبول ہوا اور اُس کا دوسرا اڈیشن چھپوانے کی ضرورت ہوئی۔ دوسرے اڈیشن میں صارف پہلے سے ڈیوڑھے ہوگئے ہیں اور اِس لئے اُس کی قیمت بجائے ہے کے للعہ ر دی گئی ہے۔

لیکن رعایتی اعلان کے بموجب اُس پر ۲ر فی روپیہ کمیشن دیا جائے گا۔ کاغذ نہایت دہ اور پائدار طباعت و ٹائپ نہایت دیدہ زیب۔ جلد اور کنارے سنہری۔

بقیہ کتب کی مختصر فہرست اخیر کے صفحوں پر ملاحظہ فرمائیے۔ فہرست کتب مفت طلب کیجئے

پتہ

منیجر مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

# فہرست مضامین

# جامعہ

جلد ۵ | ماہ اکتوبر ۱۹۲۵ء مطابق ماہ ربیع الثانی ۱۳۴۴ھ | نمبر ۱۰

## قبۂ خضرا

### علیٰ ساکنہا الف الف سلام

اس وقت جبکہ ہندوستان کے مسلمانوں میں قبوں کی بحث چھڑی ہوئی ہے سرورِ عالم کے مزار کے قبّے کی تاریخ دلچسپی سے خالی نہ ہوگی۔ اِس لئے میں اِس کا مختصر حال بیان کر دینا مناسب سمجھتا ہوں۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے بعد مدینہ منورہ میں جب مسجد تعمیر فرمائی تو اُس کے متصل ازواج مطہرات کے لئے حجرے بھی بنوائے۔ مسجد سے ملا ہوا حضرت عائشہؓ کا حُجرا تھا جو کچی اینٹوں سے بنایا گیا تھا۔ اور اوپر کھجور کے پتّے تھے۔ اِس کا طول زیادہ تھا اور عرض علیٰ اختلاف روایات سات یا آٹھ ہاتھ۔ اور بلندی صرف اِس قدر تھی کہ متوسط قد کا آدمی کھڑا ہو سکے۔ امام حسن بصری کا بیان ہے کہ سن بلوغ کے قریب جب میں اس حجرے میں گیا تھا تو میں نے ہاتھ سے اُس کی چھت چھولی تھی۔ اُس کے ایک دروازہ میں عرعر کی لکڑی کا صرف ایک پٹ کا کواڑ لگا ہوا تھا۔ دوسرا دروازہ مسجد میں تھا۔

اسی حجرے میں سرورِ عالم نے انتقال فرمایا اور اسی میں لوگوں نے جنازہ کی نماز فرداً فرداً

ادا کی۔ ایک دروازہ سے داخل ہوتے تھے اور جنازہ پڑھکر دوسرے سے نکل جاتے تھے اور اسی میں دفن بھی کئے گئے۔

اس کے بعد حجرہ کے دو حصّے کردئے گئے۔ ایک میں حضرت عائشہ رہتی تھیں۔ دوسرے میں قبر شریف تھی حضرت عمرؓ نے بعض لوگوں کو دیکھا کہ وہ تبرکاً روضہ کی مٹی اٹھاتے ہیں اس لئے انکی حفاظت کے واسطے ایک دیوار بنوا دی۔ پھر اُسی میں حضرت ابوبکر صدیق اور اُن کے بعد حضرت عمر فاروق بھی دفن کئے گئے۔ رضی اللہ عنہما۔ یہ تینوں قبریں ایک سطر میں واقع نہیں ہیں بلکہ معتمد بیان کے مطابق حضرت ابوبکرؓ کا سر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دوش مبارک کے مقابل میں ہے اور حضرت عمر کا سر صدیق اکبر کے پہلو میں۔ اسی وجہ سے حضرت عمرؓ کے پاؤں حجرہ کی دیوار کے اندر آگئے

اِن تینوں قبروں کے بعد ایک قبر کی جگہ ابھی اور اُس میں باقی ہے جہاں بنی ہاشم امام حسنؓ کو دفن کرنا چاہتے تھے۔ لیکن اُن کو اجازت نہ دی گئی اور وہ جگہ خالی رہی۔ اسی کی بابت روایات میں پیشین گوئی ہے کہ یہاں عیسیٰ یا مہدی دفن ہوں گے۔ خلفاء بنی امیہ نے اس خیال سے کہ مبادا پھر بنی ہاشم کوئی جھگڑا کریں اس حجرہ کو ہر طرف سے بند کرا دیا اور کوئی کھڑکی یا دروازہ نہیں رکھا۔

۸۸ھ میں ولید بن عبدالملک اُموی خلیفہ نے حضرت عمر بن عبدالعزیز والیِ مدینہ کو حکم دیا کہ مسجد نبوی کو بڑھائیں اور امہات المومنین کے حجرے بھی اس میں شامل کرلیں۔ اہل مدینہ نے ہر چند واویلا کی کہ یہ حجرے بدستور قایم رکھے جائیں تاکہ اطراف عالم سے جو مسلمان زیارت کو آئیں وہ دیکھیں کہ اُن کے نبی نے کس سادگی کے ساتھ دنیا میں اپنی زندگی گذاری ہے لیکن کسی نے اُن کی فریاد کو نہ سنا اور بجز حجرۂ عائشہ کے تمام حجرے مسجد میں ملا لئے گئے۔

حجرۂ عائشہؓ کو جس میں رسول اللہ اور شیخین کی قبریں ہیں مسجد کا جزو نہیں بنایا اور ابتک

سے کہ نماز میں وہ مصلیوں کے سامنے نہ پڑے ایک پنج گوشہ کج حظیرہ اس کے گرد کھینچ دیا۔ حظیرہ کی تعمیر کے وقت تینوں قبریں نمایاں ہوئیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر سطح زمین کے برابر تھی اور شیخین کی قبریں کسی قدر مرتفع تھیں۔ چونکہ ان کے اوپر چھت سے خس وخاشاک گرا تھا اور خاک پڑی ہوئی تھی عمر بن عبدالعزیز نے ارادہ کیا کہ اس کے جھاڑنے کی سعادت حاصل کریں۔ ان کو دیکھ کر قاسم بن محمد بن ابوبکر نے بھی شرکت کے لئے اپنا دامن چڑھایا۔ امام زین العابدین بھی تیار ہوئے۔ اور سالم بن عبداللہ بن عمر بھی اٹھے۔ ابن عبدالعزیز نے دیکھا کہ اس مرقد پاک پر یہ ہجوم ادب کے خلاف ہوگا۔ اس لئے خود بھی بیٹھ گئے اور ان لوگوں کو بھی روک دیا۔ اور اپنے خادم غلام مزاحم کو حکم دیا کہ اندر جا کر احتیاط سے صفائی کردو۔ لیکن ابن عبدالعزیز کو اپنی اس محرومی پر سخت افسوس رہا۔

جب اس حظیرہ کی بنیادیں کھودی جارہی تھیں تو یکایک دو پاؤں نمودار ہو گئے۔ کھودنے والا جس کا نام وردان تھا دیکھ کر بے ادبی کے خطرہ سے سہم گیا اور نکل کر الگ کھڑا ہو گیا۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز بھی گھبرا اُٹھے۔ اس وقت وہاں عروہ بن زبیر بھی موجود تھے۔ انھوں نے کہا کہ یہ دونوں پاؤں حضرت عمر کے ہیں جن کے لئے حجرہ کی دیوار کو کھود کر جگہ نکالی گئی تھی۔ پھر ان کو بدستور مٹی سے چھپا دیا اور ہٹ کر دیوار بنوائی اور حسب سابق کوئی دروازہ نہیں رکھا کہ قبروں کو لوگ دیکھ سکیں۔ اس حظیرہ کی دیواریں سقف مسجد تک نہ تھیں اور نہ اس پر کوئی چھت تھی۔ صرف سال کی لکڑی ڈال کر اوپر سے موم جامہ کا پردہ اُڑھا دیا گیا تھا۔

مدتہای دراز کے بعد چھٹی صدی کے وسط میں حجرۂ شریفہ میں اندر کی جانب دیوار کا ایک حصہ ٹوٹ گیا اور اس کے گرنے کی آواز باہر سنائی دی۔ خلیفہ بغداد کو اطلاع کی گئی۔ اس نے علماء و فقہا سے مشورہ لیا انھوں نے کہا کہ کوئی متقی صالح مسجد کی اوپر کی کھڑکی سے حجرہ کے اندر اتارا جائے تاکہ جو کچھ

ادا کی۔ ایک دروازہ سے داخل ہوتے تھے اور جنازہ پڑھکر دوسرے سے نکل جاتے تھے اور اسی میں دفن بھی کئے گئے۔

اس کے بعد حجرہ کے دو حصّے کردئے گئے۔ ایک میں حضرت عائشہ رہتی تھیں۔ دوسرے میں قبر شریف تھی حضرت عمرؓ نے بعض لوگوں کو دیکھا کہ وہ تبرکاً روضہ کی مٹی اٹھاتے ہیں اس لئے اُنکی حفاظت کے واسطے ایک دیوار بنوادی۔ پھر اُسی میں حضرت ابوبکر صدیق اور اُن کے بعد حضرت عمر فاروق بھی دفن کئے گئے۔ رضی اللہ عنہما۔ یہ تینوں قبریں ایک سطر میں واقع نہیں ہیں بلکہ معتمد بیان کے مطابق حضرت ابوبکرؓ کا سر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دوش مبارک کے مقابل میں ہے اور حضرت عمر کا سر صدیق اکبر کے پہلو میں۔ اسی وجہ سے حضرت عمرؓ کے پاؤں حجرہ کی دیوار کے اندر آگئے

اِن تینوں قبروں کے بعد ایک قبر کی جگہ ابھی اور اُس میں باقی ہے جہاں بنی ہاشم امام حسنؓ کو دفن کرنا چاہتے تھے۔ لیکن اُن کو اجازت نہ دی گئی اور وہ جگہ خالی رہی۔ اسی کی بابت روایات میں پیشین گوئی ہے کہ یہاں عیسیٰ یا مہدی دفن ہوں گے۔ خلفاء بنی اُمیہ نے اس خیال سے کہ مبادا پھر بنی ہاشم کوئی جھگڑا کریں اِس حجرہ کو ہر طرف سے بند کرادیا اور کوئی کھڑکی یا دروازہ نہیں رکھا۔

۸۸ھ میں ولید بن عبدالملک اُموی خلیفہ نے حضرت عمر بن عبدالعزیز والیِ مدینہ کو حکم دیا کہ مسجد نبوی کو بڑھائیں اور امہات المومنین کے حجرے بھی اِس میں شامل کرلیں۔ اہل مدینہ نے ہر چند واویلا کی کہ یہ حجرے بدستور قایم رکھے جائیں تاکہ اطراف عالم سے جو مسلمان زیارت کو آئیں وہ دیکھیں کہ اُن کے نبی نے کس سادگی کے ساتھ دنیا میں اپنی زندگی گذاری ہے لیکن کسی نے اُن کی فریاد کو نہ سنا اور بجز حجرۂ عائشہ کے تمام حجرے مسجد میں ملا لئے گئے۔

حجرۂ عائشہؓ کو جس میں رسول اللہ اور شیخین کی قبریں ہیں مسجد کا جزو نہیں بنایا اور اِرتفع من

سے کہ نماز میں وہ مصلیوں کے سامنے نہ پڑے ایک پنج گوشہ حظیرہ اس کے گرد کھینچ دیا۔ حظیرہ کی تعمیر کے وقت تینوں قبریں نمایاں ہوئیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر سطح زمین کے برابر تھی اور شیخین کی قبریں کسی قدر مرتفع تھیں۔ چونکہ ان کے اوپر چھت سے خس وخاشاک گراتھا اور خاک پڑی ہوئی تھی عمر بن عبدالعزیز نے ارادہ کیا کہ اس کے جھاڑنے کی سعادت حاصل کریں۔ ان کو دیکھ کر قاسم بن محمد بن ابوبکر نے بھی شرکت کے لئے اپنا دامن چڑھایا۔ امام زین العابدین بھی تیار ہوئے۔ اور سالم بن عبداللہ بن عمر بھی اٹھے۔ ابن عبدالعزیز نے دیکھا کہ اس مرقد پاک پر یہ ہجوم ادب کے خلاف ہوگا۔ اس لئے خود بھی بیٹھ گئے اور ان لوگوں کو بھی روکدیا۔ اور اپنے خادم غلام مزاحم کو حکم دیا کہ اندر جاکر احتیاط سے صفائی کردو۔ لیکن ابن عبدالعزیز کو اپنی اس محرومی پر سخت افسوس رہا۔

جب اس حظیرہ کی بنیادیں کھودی جارہی تھیں تو یکایک دو پاؤں نمودار ہوگئے۔ کھودنے والا جس کا نام وردان تھا دیکھکر بے ادبی کے خطرہ سے سہم گیا اور نکل کر الگ کھڑا ہوگیا۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز بھی گھبرا اُٹھے۔ اس وقت وہاں عروہ بن زبیر بھی موجود تھے۔ انھوں نے کہا کہ یہ دونوں پاؤں حضرت عمر کے ہیں جن کے لئے حجرہ کی دیوار کو کھود کر جگہ نکالی گئی تھی۔ پھر ان کو بدستور مٹی سے چھپا دیا اور ہٹ کر دیوار بنوائی اور حسب سابق کوئی دروازہ نہیں رکھا کہ قبروں کو لوگ دیکھ سکیں۔ اس حظیرہ کی دیواریں سقف مسجد تک نہ تھیں اور نہ اس پر کوئی چھت تھی۔ صرف سال کی لکڑی ڈال کر اوپر سے موم جامہ کا پردہ اُڑھا دیا گیا تھا۔

مدتہائے دراز کے بعد چھٹی صدی کے وسط میں حجرۂ شریفہ میں اندر کی جانب دیوار کا ایک حصہ ٹوٹ گیا اور اس کے گرنے کی آواز باہر سنائی دی۔ خلیفہ بغداد کو اطلاع کی گئی۔ اس نے علماء وفقہا سے مشورہ لیا انھوں نے کہا کہ کوئی متقی صالح مسجد کی اوپر کی کھڑکی سے حجرہ کے اندر اتارا جائے تاکہ جو کچھ

ٹوٹا ہو اس کو درست کر دے ۔ اس زمانہ میں عباسی خاندان میں بدر ضعیف نامی ایک عابد و زاہد شیخ تھے وہ اندر اتارے گئے۔ چند اینٹیں گری تھیں وہ مسجد کی مٹی سے تیار کی گئیں جن سے اس شکست کی مرمت ہوئی۔

حجرہ کے اندر گارا ڈھونے کا ایک کٹھرا جو پہلی تعمیر کے وقت کا پڑا ہوا تھا ملا۔ اس میں وہاں کی خاک پاک بھر کر بطور تحفہ کے خلیفۂ بغداد کے لئے روانہ کی گئی۔ جس روز وہ بغداد پہونچی ہے اس کے استقبال کے لئے خلیفہ اور امراسے لیکر عام مخلوق کا اس قدر ازدحام تھا کہ کبھی اس سے پہلے دیکھا نہ گیا۔ شہر کے تمام کاروبار اس روز بند ہوگئے۔

اقوام کے فلسفۂ عروج وزوال کا یہ بھی ایک اہم مسئلہ ہے کہ جب کسی جماعت پر دماغی موت طاری ہوجاتی ہے تو وہ عقیدت کے نمائشی مظاہروں پر قانع رہتی ہے اور دین کا حقیقی جذبہ جو محرک عمل تھا ان کے دلوں سے نکل جاتا ہے ۔ چنانچہ اسی زمانہ میں شام میں صلیبی جنگ ہو رہی تھی اور غازی نورالدین شہید والئے حلب تھوڑی سی فوج لئے ہوئے صلیبی فدائیوں کے ٹڈی دل کے مقابلہ میں اپنا خون اور پسینہ ایک کئے ہوئے تھا لیکن یہ بغدادی اور خلیفہ مستضئی باللہ اس طرف رخ بھی نہیں کرتے تھے اور جس رسول کے خاک مزار کی محبت کا یہ جوش و خروش دکھایا تھا اس کے دین کی امداد کے لئے ان کی رگِ حمیت ذرا بھی نہیں پھڑکتی تھی۔

تھوڑے ہی زمانہ کے بعد پھر روضہ کے اندر سے کچھ گرنے کی آواز آئی ۔ مدینہ کا امیر قاسم بن مہنی حسنی تھا۔ اس نے کہا کہ کوئی بزرگ تلاش کرو تو میں اس کو اندر اترنے کی اجازت دوں۔ اس زمانہ میں صوفیہ کے شیخ الشیوخ موصل کے عمر نسائی تھے جنہوں نے مجاورت رسول کی غرض سے مدینہ میں سکونت اختیار کرلی تھی۔ لوگوں نے انھیں کو منتخب کیا مگر سلسل البول اور ریاح کے عارضے کی وجہ سے انھوں نے انکار کیا کہ کہیں روضۂ شریف کی بے ادبی نہ ہو جائے لیکن لوگوں کے سخت اصرار

کی وجہ سے اُن کو راضی ہونا پڑا۔ آخر وہ تین دن بھوکے اور پیاسے رہے۔ اس کے بعد مسجد کی چھت کے متصل جو روشندان ہے اُس سے لٹکائے گئے۔ حجرہ کے اندر جاکر انھوں نے شمع جلائی گِرے ہوئے حصہ کی مرمت کی اور قبروں پر جو گرد پڑی ہوئی تھی اُس کو اپنی داڑھی سے جھاڑا۔

صلیبی جنگ کے دوران میں ۵۵۵ھ میں دو رومی عیسائی مغربی حاجیوں کے بھیس میں مدینہ میں داخل ہوئے وہاں اُنھوں نے محبت رسول اور دینداری کا اظہار کیا اور کہاکہ ہم تو صرف اس لئے ترکِ وطن کرکے یہاں آئے ہیں کہ جوارِ رسول میں رہیں اور عبادت کریں۔ اہلِ مدینہ نے جب اُن کے اظہارِ محبت وعبادت اور بالخصوص اُن کی خیرات ومبرات کو دیکھا تو گرویدہ ہوگئے اور اُن کی خواہش کے مطابق حجرہ شریفہ کے متصل اُن کو ایک مکان رہنے کے لئے دیا۔ اُن دونوں نے اس مکان سے روضۂ اطہر کی طرف سرنگ کھودنی شروع کی۔ رات کو کھودتے اور صبح سویرے مٹی کو مشک میں بھر کر شہر کے باہر لیجاکر پھینک دیتے۔ اور دن بھر اردگرد کے نخلستانوں اور قبأ وغیرہ کی زیارتگاہوں میں گھوم گھوم کر پانی پلاتے۔

اِس زمانہ میں عرب سلطان نورؔالدّین شہید کے زیرِ اثر آچکا تھا۔ اُس نے ایک رات سرورِعالم کو خواب میں دیکھاکہ آپ دو گورے آدمیوں کی طرف اشارہ کرکے فرمارہے ہیں کہ یہ دونوں کتّے مجھے ستا رہے ہیں اور تو خبر نہیں لیتا۔ سلطان یہ خواب دیکھکر چونک پڑا اور صبح کو علماء کو بلاکر تعبیر پوچھی لیکن وہ صحیح بات سمجھنے سے قاصر رہے۔ متواتر تین رات اُس نے یہی خواب دیکھا۔ اور اب اُس کو یارائے تحمل نہ رہا اور یہ خیال کرکے کہ مدینہ میں ضرور کوئی حادثہ گذرا ہے وہ اپنے وزیر جمالُ الدّین موصلی اور بیس سواروں کو لے کر روانہ ہوگیا اور بر جناحِ استعجال سولہ روز میں مدینہ پہونچ گیا۔ لوگ اُس کے یکایک اس طرح آجانےسے متعجب ہوئے۔ امیر مدینہ نے آنے کا سبب دریافت کیا۔ اُس نے تنہائی میں لیجاکر اس سے خواب کا واقعہ بیان کیا۔ اور پوچھاکہ روضہ شریف

میں کوئی جدید امر تو ظہور پذیر نہیں ہوا۔ اس نے کہا کہ نہیں۔ پھر سلطان کو بھی لیجا کر معائنہ کرا دیا۔ سب چیزیں بدستور تھیں۔ لیکن سلطان کو اطمینان نہ ہوا۔ تب امیر نے کہا کہ خواب میں جو دو شکلیں آپ کو دکھلائی گئی ہیں اُن کو آپ پہچان سکیں گے؟ اس نے کہا کہ یقیناً کیونکہ متواتر تین راتیں میں نے اُن کو دیکھا ہے۔ امیر نے کہا کہ اس کی آسان صورت یہ ہے کہ آپ مسجد نبوی میں بیٹھ جائیں ہم ملاقات اور سلام کے بہانہ سے سارے اہل مدینہ کو سامنے سے گذار دیتے ہیں۔ چنانچہ یہی کیا گیا لیکن وہ دونوں صورتیں نظر نہ آئیں۔ سلطان نے کہا کیا کوئی اور باقی نہیں رہا۔ امیر نے کہا نہیں صرف دو مغربی حاجی ہیں جو بقیع میں پانی پلاتے رہتے ہیں۔ اگر آپ حکم دیں تو اُن کو بھی بلالیں۔ فرمایا کہ ہاں۔ اتنی دیر میں کہ وہ آئیں اہل مدینہ میں سے اُن لوگوں نے جو اُن کے زیر بار احسان تھے اُن کی تعریفوں کے پل باندھ دئے۔ جب وہ آگئے تو سلطان جو گھڑی بھر سے اُن کی مدح وثنا اور دینداری اور تقویٰ کی تعریف سن رہا تھا حیران ہوگیا۔ امیر نے جب پوچھا تو اس نے جواب دیا کہ ہیں تو یہی دونوں سلطان نے احترام کے ساتھ اُن سے ہاتھ ملایا اور گفتگو شروع کی۔ باتیں کرتا ہوا اُن کے ساتھ اس گھر میں گیا جس میں وہ مقیم تھے۔ گو در پردہ بہت غائر نگاہ سے دیکھا لیکن وہاں کوئی خاص بات نظر نہ آئی۔ جب واپس آنے لگا تو فرش کے نیچے پاؤں تلے کوئی چیز ہلتی ہوئی معلوم ہوئی۔ فرش کو اٹھوا دیا دیکھا کہ ایک لکڑی کا تختہ ہے۔ اس کو ہٹایا تو اندر سرنگ نظر آئی جو روضہ کی طرف کھودی جارہی تھی۔ اسی وقت اُن دونوں کو گرفتار کیا۔ اور اُن سے ٹھیک کیفیت دریافت کی۔ ان دونوں نے اعتراف کیا کہ ہم اپنی حکومت کی طرف سے اس لئے بھیجے گئے تھے کہ رسول عربی کی نعش کو نکال کر روم میں لیجائیں۔ اس کے بعد وہ دونوں حجرہ کے متصل جالی والی دیوار کے نیچے قتل کردئے گئے۔

سلطان اس انعام پر کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اس کام کو لیا اور اس کا اہل بنایا دیر تک روتا رہا۔

اس کے بعد کثیر مقدار میں سیسہ جمع کیا اور حجرہ کی بنیادوں کو ہر طرف سے کھدوایا ۹ ذراع پر پہنچکر جب پانی نکلنے لگا تب نیچے سے سطح زمین تک اُن میں وہی سیسہ پلوا دیا تاکہ آئندہ اس قسم کی تباشوں سے محفوظ رہے پھر بدستور اُن بنیادوں پر دیوادیں تعمیر کرادیں

اس واقعہ سے پہلے اسی طرح کا ارادہ مصر کے فاطمی خلیفہ حاکم بامر اللہ نے بھی کیا تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور شیخین کی نعشوں کو مدینہ سے مصر میں منتقل کرالے تاکہ اس کا پایہ تخت مقبول انام اور زیارت گاہ خاص و عام بنجائے۔ اس کام کے لئے اُس نے اپنے ایک درباری، ابو الفتوح کو مدینہ میں بھیجا۔ اہل مدینہ مضطرب اور بے قرار ہو کر اُس کے پاس جمع ہوئے اور اُس کو اِس سے باز رکھنے کے لئے منت سماجت کی۔ لیکن شاہی حکم تھا وہ اِس پر مُصر رہا۔ اِس مجمع میں ایک قاری زلبانی نامی تھا اُس نے قرآن کی یہ آیت سنائی۔

اَلَا تُقَاتِلُونَ قَوۡمًا نَّكَثُوٓا اَيۡمَانَهُمۡ وَهَمُّوۡا بِاِخۡرَاجِ الرَّسُوۡلِ وَهُمۡ بَدَءُوۡكُمۡ اَوَّلَ مَرَّةٍ‌ ؕ اَتَخۡشَوۡنَهُمۡ‌ ۚ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنۡ تَخۡشَوۡهُ اِنۡ كُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ‏۝

تم ان لوگوں سے کیوں نہیں لڑتے جنہوں نے اپنی قسمیں توڑ ڈالیں اور رسول کے نکالنے کا ارادہ کیا۔ انھوں نے تمہارے ساتھ پہلے چھیڑ شروع کی۔ کیا تم ان سے ڈرتے ہو پس اگر ایمان رکھتے ہو تو اللہ زیادہ حقدار ہے کہ تم اُس سے ڈرو۔

اِس کے سننے سے مجمع میں اس قدر جوش پیدا ہو گیا کہ اگر وہ مصری حکومت کے ماتحت نہ ہوتے تو یقیناً ابو الفتح کو مار ڈالتے۔ اِس سے اُس کی آنکھیں کھل گئیں کہ وہ کسقدر سخت مہم پر بھیجا گیا ہے کیونکہ جب ابھی سے یہ حالت ہے تو جب قبر کھدنی شروع ہو گی اُس وقت کیا ہو گا۔ اِس لئے ڈر گیا۔ اسی روز شام کے وقت ایک نہایت خطرناک آندھی آئی - جس کو لوگوں نے اس ناپاک ارادہ کی نحوست قرار دیا - ابو الفتوح ان سب باتوں سے خوف زدہ ہو کر واپس چلا گیا اور حاکم بامر اللہ[1] کو اس فعل کے انجام سے ڈرایا

---

[1] خلفاء فاطمیہ کی تاریخ یوں تو بالعموم افسوسناک ہے لیکن حاکم بامر اللہ کی داستان تو سفاکیت اور طاغوتیت

حجرہ شریفہ پر عقیدتمندوں نے سونے اور چاندی کی بے شمار قندیلیں ریشمی اور اونی پردے چڑھائے تھے جو سب کے سب وہاں اسباب خانہ میں رکھے ہوئے تھے ۶۵۴ھ میں جب وہاں آگ لگی تو یہ سب سامان جل گیا۔ ساری مسجد نبوی بھی بجز اُس تبرک خانہ کے جس میں مصحف شریف رکھا ہوا تھا اور جو صحن مسجد کے متصل واقع تھا جل گئی۔ حجرہ کی دیواریں جا بجا سے شق ہو گئیں۔ اور سقف مسجد کا جلا ہوا ملبہ اس میں بھر گیا۔ لوگ سوء ادبی کے خیال سے جرات نہیں کرتے تھے کہ اُس کو اندر سے نکال دیں۔ جب مسجد کی مرمت شروع ہوئی تو ۶۵۵ھ میں خود خلیفہ مستعصم باللہ کو لکھا گیا کہ وہ بہ نفسِ نفیس آکر اُس کو صاف کرے۔ لیکن یہ خط وہاں اُس وقت پہونچا جب ہلاکو محاصرہ کے لئے آرہا تھا۔ اس لئے لوگوں نے اس کو بدستور اسی حالت میں چھوڑ دیا

---

بقیہ صفحہ ۲۹۷۔

طاغوتیت کا ایک عبرت انگیز افسانہ ہے۔ مورخین نے اس کو مصر کا فرعون ثانی قرار دیا ہے کیونکہ اس نے بھی خدائی کا دعویٰ کیا تھا اور حکم دیا تھا کہ جب خطبہ میں میرا نام آئے تو لوگ صفیں باندھ کر کھڑے ہو جائیں۔ راستہ میں مجھے دیکھیں تو سجدے کریں اپنے لقب حاکم بامراللہ کو حاکم بامرہ کر لیا تھا۔ کسی باطنی نے اُس کو ایک کتاب لکھکر دی تھی جس میں یہ بیان تھا کہ روحِ الٰہی حضرت آدم میں آئی۔ اُن سے حضرت علی میں منتقل ہوئی۔ پھر حاکم میں اس کا ظہور ہوا۔ یہ کتاب اُس کے حکم سے جامع ازہر میں سنائی گئی۔ لوگ اس قدر برہم ہوئے کہ شورش کا اندیشہ ہوا۔ اس لئے حاکم نے اُس کو جبل دروز میں بھیجکر جہاں کے لوگ اُس کو خدا مانتے تھے آج بھی وہ یہی اعتقاد رکھتے ہیں اور حضرت علی کو خدا ماننے والے نصیریوں کی طرح اکثر اُن کی توہم پرست نگاہیں بھی حاکم کو بادلوں کے تخت پر فضائے آسمانی میں سیر کرتا ہوا دیکھتی ہیں۔ اُس کے ظلم کا یہ عالم تھا کہ ایک بار راستہ سے گذرتے ہوئے کسی حمام سے کچھ شور سنائی دیا فوراً اس کو منہدم کرا دیا اور کسی کو نکلنے بھی نہ دیا۔ بیسیوں عورتیں اور بچے دبکر مر گئے۔ اکثر اپنے پسندیدہ غلاموں کو ساتھ لیکر دریا کی طرف جاتا اُن میں سے ایک کو پکڑ کر ذبح کرتا اور اُس کے جگر اور دل وغیرہ نکالتا۔ لوگ یہ وحشیانہ فعل دیکھ کر دور دور سے کترتے۔ ایکبار محل میں چھری لیکر ایک نو عمر کنیز کی کھال کھینچنی شروع کی وہ چیختی اور کراہتی ہوئی مر گئی۔ کبھی کبھی احتساب کیلئے شہر میں نکلا کرتا تھا۔ اگر کسی دکاندار کے پیمانہ میں کمی دیکھتا تو اپنے غلام مسعود نامی کو حکم دیتا وہ خلیفہ کے سامنے بر سر بازار فاحشہ کبریٰ کا ارتکاب کرتا۔ شعرا نے اسی مسعود کی بابت بہت سے نہایت فحش قطعات لکھے ہیں۔ ۴۱۱ھ میں اپنی بہن پر تہمت لگا کر اُس کے قتل کا ارادہ کیا

صرف ارد گرد پردہ کی ایک دیوار بنا دی۔

ابتک حجرۂ شریفہ پر کوئی قبہ نہیں بنایا گیا تھا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قبہ پر سخت ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا تھا۔ سنن ابو داؤد میں ہے کہ آپ نے ایک انصاری کے مکان پر قبہ دیکھا۔ صحابہ سے پوچھا یہ کس کا گھر ہے؟ لوگوں نے اس کا نام بتایا۔ آپ کا دل اس کی طرف سے بیزار ہو گیا۔ جب وہ خدمت میں حاضر ہوتا تو اس کی طرف سے منہ پھیر لیتے۔ اس نے لوگوں سے ذکر کیا۔ جب معلوم ہوا کہ قبہ کی وجہ سے یہ خفگی ہے تو جا کر اس کو توڑ ڈالا۔ پھر جب دوسری بار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ادھر سے گذر ہوا تو اس قبہ کو نہ دیکھا۔ صحابہ سے دریافت فرمایا۔ انھوں نے کہا یا رسول اللہ جب اس مالک مکان کو معلوم ہوا کہ آپ اسے ناپسند فرماتے ہیں تو اس نے گرا دیا۔ اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یاد رکھو ہر ایک عمارت بنانے والے پر وبال ہے بجز اس کے جس سے چارہ نہو۔

لیکن ۶۷۸ھ میں ایک رئیس احمد بن برہان نے فرط عقیدت کے جوش اور تحصیل ثواب کی امید میں حجرہ پر قبہ تعمیر کرا دیا۔ اہل مدینہ بدعت سمجھکر اس سے سخت ناراض ہوئے کیونکہ علاوہ ازیں کہ قبہ کو آنحضرت ناپسند کرتے تھے۔ قبر شریف پر معماروں اور مزدوروں کے چڑھنے سے اس کی بے حرمتی ہوئی۔

اتفاقاً اسی دوران میں کسی معاملہ میں دربار سے اس پر خفگی ہوئی اور امیر علم الدین شجاعی کے نام حکم آیا کہ اس کو پٹیو اور اس کا سارا مال ومتاع ضبط کرو۔ اس نے اس حکم کی تعمیل کی۔ مدینہ والے احمد کی اس مصیبت کو روضۂ اطہر کی بے ادبی کی سزا سمجھتے تھے۔

حجرۂ شریفہ کے ساتھ جو مقصورہ ہے، جس میں لوگ زیارت کے لئے جاتے ہیں وہ ملک ظاہر

---

بقیہ مضمون صفحہ ۲۹۸۔ لیکن اُسے خبر لگ گئی۔ اس نے پیشقدمی کرکے اسی کو قتل کرا دیا۔

کے زمانہ میں مسجد کا ایک حصہ لیکر بنایا گیا ہے۔ اہل مدینہ اسی وجہ سے اس کو ہمیشہ سے ناپسند کرتے رہے۔ توشہ خانہ اِس کے بعد بنا ہے۔

سنہ ۸۸۱ھ میں حجرہ شریفہ کی پھر از سرِ نو تعمیر ہوئی۔ کیونکہ بیرونی دیوار خراب ہو گئی تھی جب وہ گرائی گئی تو اندر کی دیواروں میں بھی شگاف نظر آئے۔ جلی ہوئی لکڑیاں اور اینٹوں کا انبار بھی دکھائی دیا۔ ان سب کو نکالکر رو صاف کیا اور حسب سابق معہ گنبد کے پھر تعمیر کر دیا۔

سنہ ۸۸۶ھ میں پھر آتشزدگی کا حادثہ ہوا۔ اس میں حجرۂ شریفہ خراب ہو گیا اور مقصورہ بالکل جل گیا ملک اشرف قائتبائی نے سنگ رخام سے پھر تعمیر کرایا پیتل کا محجر اُس کے بعد بنایا گیا۔ حجرہ کی موجودہ شکل ملک اشرف ہی کی تعمیر ہے۔ بجز اِس کے کہ سلاطین عثمانیہ کی طرف سے کبھی کبھی مرمت اور رنگ آمیزی ہوتی رہی۔

اسلم

# عشق و رقابت

اقلیم حسن و عشق کی گرم بازاری جناب رقیب کی ذات سے اِس قدر وابستہ ہے کہ اگر حضرت کے وجود کو درمیان سے خارج کر دیا جائے تو عشق کی ہنگامہ زا داستانیں اور حسن کے عالم آشوب افسانے اونچی دوکان کے پھیکے پکوان کی طرح بدمزہ ہو کر رہ جائیں۔ یہ حضرتِ رقیب ہی کا وجود گرامی ہے جن کے دم قدم سے دنیائے عشق و عاشقی میں ایک قسم کی ہلچل پائی جاتی ہے اور زندگی کے آثار نظر آتے ہیں۔

اقلیم حسن و عشق کی یہ ہنگامہ آرائیاں جو ہر ایک صاحب ذوق کے لئے جاذب نظر بنی ہوئی ہیں فی الحقیقت یہ حضرت رقیب ہی کے قدموں کی برکت سے آپ کو نظر آ رہی ہیں۔ عشاق کی محفلیں اور مہ جبینوں کی مجالس حسن سونی پڑ جائیں اگر کلیتہً شرکتِ غیر سے خالی رہیں۔ غور سے دیکھئے تو جنابِ رقیب کا وجود دنیائے عاشقی کے لئے ایک نعمتِ غیر مترقبہ ہے۔ سوز و گداز جو جانِ عاشقی ہے اور شکوہ سنجی و گلہ طرازی جن کے بغیر عشق و محبت کی کہانیاں بے کیف ہوتی ہیں۔ ہجر یار کی پرسوز کیفیتیں اور وصل دوست کی تمام رنگینیاں اور رعنائیاں اِن سب کے ساتھ جناب رقیب کا گہرا تعلق ہوتا ہے اور اُن کے تعلق ہی سے رنج و راحت کی کیفیات میں عاشقانہ رنگینی و رعنائی پیدا ہو جاتی ہے۔ فراق یار خواہ کسی قدر جانگسل کیوں نہ ہو مگر اس میں بھی ایک لذت ہوتی ہے اور راحتِ وصل کی فراوانی کبھی کیف پرور نہیں ہوسکتی۔ اگر وہم غیر کی خلشِ پنہاں کارفرما نہ ہو یہی وجہ ہے کہ دنیا کے تمام رنج و غم کیف و لذت سے خالی ہوتے ہیں اور رشتۂ مناکحت کے بعد عیش و وصال کی کیف انگیزیاں بھی ختم ہو جاتی ہیں۔ اِس لئے کہ خوفِ رقیب اور دخلِ غیر سے ہمیشہ کے لئے اُن کی محفلِ عیش محروم ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آزاد اور وارستہ مزاجوں کی اصطلاح

میں عقدِ نکاح کو ہادم اللذات سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

غرض یہ ہے کہ اگر غور سے دیکھا جائے تو اقلیمِ حسن اور دنیائے عاشقی کی تمام کیف انگیزیاں اور سرور افزائیاں رقیب کی رہینِ منت نکلیں گی۔ انھیں کی کافر ماجرا ہستی ہے جس کی کرشمہ سازیاں رنج و غم اور عیش و مسرت کی صحبتوں اور محفلوں کے لئے سرمایۂ کیف لذت بہم پہونچاتی ہے اگر حضرت رقیب اپنا قدم درمیان سے ہٹا لیں تو سودائے عشق بھی ایک بے کیف پزنس ہو کر رہ جائے۔

جناب رقیب کا دوسرا احسان دنیائے شعر و سخن پر ہے۔ آپ کی ذات صنفِ غزل کے لئے بہت کچھ سرمایہ بخش آہ اور واہ بنی ہے اور شعرا کی جولانیٔ طبع اور پروازِ تخیل کے لئے بہت سی نئی راہیں اور نئی فضائیں اِن بزرگ کی وجہ سے مہیا ہوگئی ہیں چمنستانِ نظم کے کتنے گل بوٹے اور ریاضِ سخن کے کتنے ہی پھول پتے ایسے ہیں جو اپنی نشو و نما کے لئے رشک و رقابت کی آبیاری اور جنابِ رقیب کی نخل بندی کے منت پذیر ہیں۔ اگر اِن کا وجود نہ ہوتا تو گلزارِ شعر و بوستانِ سخن کے اِن بہت سے گلہائے رنگا رنگ سے جو ذاقِ سلیم کے لئے آج وجہ کشش و جاذب نظر بنے ہوئے ہیں دنیا محروم رہ جاتی۔

یہ صحیح ہے کہ جہاں باغ شعر و سخن میں بہت سے خوش رنگ اور خوش نکہت پھول کھلے وہیں بعض ایسے بدزیب اور بدبودار پھول پتے بھی اُگ آئے جو بجائے مشام جاں کو معطر کرنے کے ذوقِ سلیم کے لئے باعثِ امتلا ہیں وہ اپنے رنگ و روپ کے لحاظ سے بھی جراحت افزائے ذوقِ نظر ہیں اور باعتبار نکہت و خوشبوئی کے بھی شامہ شکن اور امتلا آور ہیں۔ مگر اِس قسم کی فروگذاشتیں ہر صنفِ شعر میں موجود ہیں۔ جذبات رشک و رقابت پر منحصر نہیں معشوق کے سراپا میں موئے کمر تنگیٔ دہن اور درازیٔ زلف وغیرہ کے تذکرے بعض اوقات سخت مضحکہ خیز ہوتے ہیں۔ یا ناتوانی وضعف کی یہ انتہا کہ شکن بستر میں بھی نظر نہیں آتے کس درجہ مکروہ ہے۔

غرضکہ اس عیب کو نظر انداز کر دینے کے بعد دیکھا جائے تو تعجب اور رشک و رقابت کے تذکرے نے شعری دنیا کو کچھ نہ کچھ فائدہ ہی بخشا ہے۔ نقصان نہیں پہونچایا۔

اب ذرا اس رشک کو ملاحظہ فرمائیے۔ وحید قمی فرماتے ہیں:۔

سراغ یار میگیرم ، بہر کس میرسم - اما
بخود آہستہ میگویم کہ یارب بے خبر باشد

تلاش یار میں مارے مارے پھر رہے ہیں اور لذتِ جستجو ہر شخص کے پاس لئے پھرتی ہے لیکن جب کسی سے ملتے ہیں تو جذبۂ رشک دل ہی دل میں کہتا ہے کہ خدا کرے یہ ناواقف ہو اور میرے محبوب کو اس نے نہ دیکھا ہو۔

شرف جہاں قزوینی جس کے متعلق اکثر فارسی تذکرہ نویسوں کا فتویٰ ہے کہ وہ جذبات رشک و رقابت را بخوبی ادا میکند" انھوں نے اس خوف سے کہ مبادا بے خیالی میں یار دلنواز کا تذکرہ کہیں زبان پر نہ آجائے لوگوں سے گفتگو کرنی ہی چھوڑ دی ہے۔ یعنی یہ بھی گوارا نہیں کہ فسانۂ یار سے کسی غیر کے گوش آشنا ہوں۔ فرماتے ہیں:۔

بہیچ کس نہ شوم ہم سخن از آں ترسم
کہ بے خبر رودم بر زباں حکایت تو

اس میں ایک یہ پہلو بھی ہے کہ محبت اگرچہ چھپائے سے نہیں چھپتی مگر اس کو پوشیدہ اور مخفی رکھنے کا جذبہ ضرور کار فرما رہتا ہے۔

عرفی رقیبانہ جذبات کو ایک خاص قسم کی دلاویزی کے ساتھ ظاہر کرتا ہے۔ لکھتا ہے:۔

میروی با غیر و میگوئی بیا عرفی تو ہم
لطف فرمودی برو کایں پائے را رفتار نیست

لطف فرمودی برو" کا ٹکڑا جذبہ رشک کے سنجیدہ اظہار کے لئے اس موقع پر کس قدر موزوں ہے حقیقت یہ ہے کہ اس موقع پر کہ محبوب رقیب کے ساتھ کہیں جا رہا ہے اور محض رسماً عاشق کو بھی دعوت ہمراہی دیدے یہی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے جس کا اظہار عرفی نے کیا اور اس جذبہ کے اظہار کے لئے عرفی نے جو انداز بیان اختیار کیا اس سے بہتر اس موقع پر اندازِ گفتگو اختیار کرنا مشکل تھا ۔ موز محبت کے آشنا قلوب ہی اس "لطف فرمودی برو" کے ٹکڑے سے کیف اندوز ہو سکتے ہیں ۔ پھر ہمراہ نہ جانے کی جو وجہ بیان کی ہے وہ بھی لطف سے خالی نہیں ۔ واقعی ایسی حالت میں اگر پیروں کی قوت رفتار سلب ہو جائے تو کیا تعجب ہے ۔

رقیب کی جان کے سب ہی دشمن ہوتے ہیں اور ہمیشہ عشاق کی یہی خواہش رہتی ہے کہ محبوب اس پر بھی جور و جفا کرے لیکن بعض اس کو پسند نہیں کرتے غیرتی نے شاید اپنی طبیعت رشک پسند کی مناسبت سے تخلص بھی غیرتی رکھا ہے ۔ وہ فرماتے ہیں ۔

می بری از حد جفا با غیر و می ترسم کہ او
رفتہ رفتہ یابد آخر ذوق بیداد ترا

ان بزرگ کو یہ بھی گوارا نہیں کہ رقیب پر ظلم و ستم حد سے زیادہ کیا جائے اس لئے کہ اس صورت میں آپکو یہ اندیشہ ہے کہ کہیں رقیب بھی ذوقِ آشنائے بیداد ہو جائے اور ستم یار میں لذت نہ محسوس کرنے لگے ۔ دنیائے عاشقی میں محبوب کی جانب سے لطف و کرم ہو یا جور و ستم ہر ایک لذت افزائے ذوقِ عشق ہے اس لئے اُن کو یہ بھی گوارا نہیں کہ بیچارا رقیب ذوق بیداد سے بھی آشنا ہو نظیری نیشاپوری اسی قسم کی ایک اور کیفیت کا اظہار کرتے ہیں فرماتے ہیں ۔

خوش دل از غیرم کہ در بزم وصال او نیافت
ذوق درد اضطراب و لذت تغییر را

حضرت میرزا مظہر جانجاناں جو اپنے اندر ایک گردش نگاہ یار کی بھی طاقت نہیں پاتے پھر بھی یہ خواہش ہے کہ محبوب اپنے تمام ناز و انداز آپ ہی پر ختم کر دے اور دوسرا اس کیفیت سے محروم رہے فرماتے ہیں :-

اگرچہ طاقت یک گردشِ نگاہم نیست
خدا کند ہمہ نازش یکان من باشد

آپ کی غیرت عشق کا یہ حال ہے کہ غیر کی سفارش سے حاصل شدہ کرم یار سے بھی خوش نہیں -

کردی نظر بہ گفتۂ غیرے بحال ما
خندد شب فراق بروز وصال ما

دیکھئے کس خوبی سے شبِ فراق کو ایسے روزِ وصال پر ترجیح دی ہے جو سفارشِ غیر سے نصیب ہوا ہے۔ شب فراق کے زہر خند نے روز وصال کو کسقدر بے حقیقت کر دیا ہے۔

جذبات رشک کے لئے جو پیرایۂ ادا ان بزرگوں نے اختیار کیا وہ بڑی حد تک پرکتا یہ تھا مگر اب تند و تیز جذباتِ رقابت کی فراوانی بھی ملاحظہ فرمائیے -

شیخ جمالی دہلوی اپنے رقیب کے ساتھ کیا سلوک کرنا چاہتے ہیں ذرا اُسے بھی سن لیجئے -

زلفِ نگار و توبۂ ما و سرِ رقیب
ایں ہر سہ را کہ نام شنیدی شکستہ بہ

یہ بزرگ رقیب کے کاسۂ سر ہی کی فکر میں ہیں لیکن اپنی توبہ اور زلفِ نگار کی شکستگی کے ساتھ ذکر کر نیسے اس میں ایک حسن پیدا ہو گیا ہے - لیکن رقیب بھی آفت کا پرکالہ ہوتا ہے ایسی ایسی ترکیبیں غریب عاشق کو جلانے اور ستانے کی نکالتا ہے کہ الٰہی توبہ۔ ملاحظہ فرمائیے

وحید قمی

گوید رقیب کاں ہمہ یادِ تو کرد اِمروز

مقصود شرا اینکہ دانم در بزم یار بودہ است

بزم یار میں اپنی رسائی اور حاضر باشی کی اطلاع دے کر بیچارے عاشق کو انگاروں پر تڑپانا مقصود ہے مگر اس کو کیسی خوبی کے ساتھ ادا کیا ہے کہ آج تم کو یار دلنواز نے یاد فرمایا تھا۔

تیر حضوری کو بیتاب اور مضطرب بنانے کے لیئے رقیب روسیہ نے اور زیادہ گہری چال چلی۔ ملاحظہ کیجئے:۔

مضطرب زانم کہ گوید از زبانِ او رقیب

آنچناں حرفے کہ یاد از صحبتِ پنہاں دہد

پتہ کی باتیں کہکر غریب کو کیسا مضطرب کر دیا ایک اور ترکیب ملاحظہ فرمائیے:۔

کند غیر از زبان من نصیحت آں جفا جو را

باین تقریب میخواہد بمن دشمن کند اورا

عاشق کی جانب منسوب کر کے نصیحت کرنا اِس کے معنی اِس کے سوا اور کیا ہو سکتے ہیں کہ معشوق کو دشمن بنا دیا جائے۔ ایک تو نصیحت یوں ہی ناگوار گذرتی ہے۔ پھر عاشق کی نصیحت معشوق کو کسی حالت میں برداشت نہیں کر سکتا۔

لیکن بعض بعض عشاق بھی کچھ کم کائیاں نہیں ہوتے وہ بھی رقیب کو ناکام رکھنے کی فکر میں رہتے ہیں۔

حسن فراہانی کی ہوشیاری ملاحظہ فرمائیے۔

بہ بزم غیر ازاں میروم کہ آں بدخو

مرا بہ بیند و بے اختیار برخیزد

چونکہ حضرت کو محبوب کی بیزاری کا حال معلوم ہے کہ وہ آپ کی صورت دیکھنی بھی گوارا نہیں کرتا لہٰذا اُس سے یہ فائدہ اٹھایا کہ بزمِ غیر میں جا دھمکے تاکہ آپ کی شکل دیکھتے ہی اُٹھ کھڑا ہو اور رقیب جو لطف صحبت اور دیدارِ یار سے لذت اندوز ہو رہا ہے وہ بھی محروم ہو جائے۔

میر حضوری نے بھی اِسی قسم کی چال چلی ہے مگر ذرا فرق کے ساتھ :۔

با امیدے کہ شاید غیر ہم بر خیزد از مجلس
پس از عمرے کہ در بزمش نشینم زود بر خیزم

خدا معلوم اِن بزرگ کو رقیب کو بزمِ یار سے اٹھانے میں کامیابی بھی ہوئی۔ یا وہ اِس قدر ڈھیٹ نکلا کہ وہ آپ کے اُٹھنے پر بھی جما بیٹھا ہی رہا۔

بعض احباب و ہمنشین بھی غریب عاشق کو دھوکا دیا کرتے ہیں۔ بظاہر تو ہمدرد و غمگسار ہوتے ہیں مگر پردہ ہی پردہ میں مارِ آستین ثابت ہوتے ہیں۔ چنانچہ شرف جہاں کو اِس کا تلخ تجربہ ہو چکا ہے۔ غریب کہتا ہے :۔

اے ہمنشیں رقیبِ منِ زار بودۂ
من غافل و تو نیز گرفتار بودۂ

لیکن یہی حضرت جن کو اپنے ہمنشین سے شکایت ہے دراں حضرت کا کائیاں پن ملاحظہ فرمائیے کہ رقیبوں کے جور و جفا سے بھی اپنے ڈھب کا کام لے لیا۔ فرماتے ہیں۔

با جفاہائے رقیباں خوش دلم در کوئے تو
تا بہ تقریبِ شکایت ہر دم آیم سوئے تو

رقیبوں کی ڈپٹ اور اُن کی زیادتیاں اِس لئے برداشت کرتے ہیں کہ اِس تقریب سے شکایات لے کر حضورِ یار میں حاضر ہونے کا موقع ملجاتا ہے اور چونکہ اس سلسلہ میں دیدار یار نصیب اور شرفِ تکلم

دور دراز اور دشوار گذار مسافت طے کر کے خود جائے وقوع پر آیا ہو اور حالات کی تفتیش بذاتِ خود کی ہو۔

لیکن انصاف پسند، حق شناس اور منصف مزاج حکمرانوں سے یہ کوئی بعید نہیں۔ خلافت راشدہ کے زمانہ میں حضرت عمر فاروق اعظمؓ کے متعلق کتنے واقعات اسی قسم کے مشہور ہیں جن کی تاریخی صحت عام طور پر تسلیم کر لیگئی ہے پھر بعد میں خلیفہ ہارون الرشید کے متعلق بھی اسی طرح کے کتنے قصے مشہور ہیں جو تاریخی حیثیت سے مسلم سمجھے جاتے ہیں۔ پھر یہاں پر شک وشبہ کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی۔

غرض اِس زمانہ کے حکمرانوں کے ایسے طریقہ کار کو آج صرف بعید الفہم ہونے کی بنا پر رد نہیں کیا جا سکتا۔ تفحص و تلاش کے بعد یقین ہے کہ اِس قصہ کی مضبوط تاریخی بنیاد کا پتہ لگایا جا سکتا ہے آرام و آسائش کا جس قدر احساس اس زمانہ کے حکمرانوں کو ہوتا تھا اُس کی بنا پر یہ کوئی تعجب کی بات نہیں ہے کہ راجہ جے سنگھ نے بلا امتیاز مذہب عقیدہ یہ طرز عمل اختیار کیا۔ ثبوت پیش کرنے کے لئے برتن میں سمندر کا پانی لانا یہ بھی کوئی عجیب بات نہ معلوم ہونی چاہئے۔ مذہب کے معاملہ میں بڑی سے بڑی منطقی دلیل بے کار ہو جاتی ہے۔ اس بنا پر راجہ اپنے جانے کے ثبوت میں مخالفین کے قائل کرنے کے لئے اِس سے بہتر کوئی دوسرا بیّن اور مسکت ثبوت پیش نہیں کر سکتا تھا ممکن ہے کہ واقعتًا ایسا نہ ہوا ہو لیکن اس سے اِس قدر تو قیاس کیا جا سکتا ہے کہ راجہ یا حکمراں اِس زمانہ میں اپنی انصاف پسندی اور حق جوئی کے اظہار کے لئے ایسے موثر طریقے اختیار کرتے ہوں گے یہ ہے اِس قصے کی تاریخی وقعت جسے باوجود مبالغہ اور تخیّل کی آمیزش کے کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔

---

**نوٹ** - یہ دونوں قصے "جامع الحکایات" مصنفہ محمد عوفی سے لئے گئے ہیں۔ جس کے ایک حصہ کا ترجمہ ایلیٹ کی "تاریخ ہند" جلد دوم میں موجود ہے۔

# ادبیات

(حضرت شاد عظیم آبادی)

تجھ میں پوشیدہ دِلا نالہ غماز بھی تھا — کیا سمجھتے تھے کہ اک خانہ برانداز بھی تھا
جاؤ بیجا شبِ غم میں کئے ناحق نالے — یہ نہ سمجھے کہ کوئی گوش برآواز بھی تھا
سادگی تھی مجھے اس نامہ کے ہر فقرے میں — کچھ ادائیں تھیں کچھ انداز تھا کچھ ناز بھی تھا
شاد چپکی سی لگی رہتی ہے برسوں اب تو
وہی میں ہوں کہ کبھی زمزمہ پرداز بھی تھا

ایضاً

کسی طرح سے تو آئے انھیں خیال اپنا — ضرور چاہئے اُن سے بیانِ حال اپنا
نگاہِ ناز نے تفصیل تک نہ کرنے دی — ہزار حیف کہ مجمل رہا بیان اپنا
امیدِ وصل نے کس کس کے گھر کئے نہ تباہ — مگر ہمیں بخدا کچھ نہیں ملال اپنا
کبھی تو دیر تک اے چشم اشکِ خوں رو لے — بخار کچھ تو خدا کے لئے نکال اپنا
کوئی تو روئے گا اے شاد اپنی محنت پر
کوئی تو یاد کرے گا کبھی کمال اپنا

ایضاً

نگاہِ غیر سے تا چند یار ہم دیکھیں — اٹھا نقاب کہ خود بار بار ہم دیکھیں
خدا کی شان کہ اے ترک تیرے دامن پر — اسی نگاہ سے خونِ شکار ہم دیکھیں

کراہنے میں گزاری پھر آج ساری رات	کہاں ہے چوٹ دلِ بے قرار ہم دیکھیں
یہ دھن ہے اب کہ تری جلوہ گاہ میں جاکر	ہزار آنکھیں ہوں اور سب سے یار ہم دیکھیں

یقیں ہے ہمیں خود اپنی سخت جانی کا
مُڑی نہ ہو ترے خنجر کی دھار ہم دیکھیں

# آنسو

(پروفیسر محمد اکبر منیر صاحب ایم اے)

دیدۂ و دل کی ضیا حسنِ رخِ غم آنسو	شبِ تاریک کی تنہائی کا ہمدم آنسو
گردِ عصیاں رخِ فطرت سے مٹانیوالا	لالۂ دل کے لئے قطرۂ شبنم آنسو
دلِ انساں کی شرافت کی خبر دیتا ہے	جوہرِ محبتِ فرزندیِ آدم آنسو
طرب افروز بھی ہے اور جگر سوز بھی ہے	سحرِ عید ہے یا شامِ محرم آنسو
رحم ہو غم ہو، محبت ہو مسرت ہو کہ درد	کونسا جذبہ ہے جس کا نہیں محرم آنسو

پردۂ شب میں ستارہ ہے کہ گر جاتا ہے
یا فرشتہ ہے کہ گردوں سے اُتر آتا ہے

اشک سوزاں سے جو دھل جاتی ہے کبھی پیکرِ چشم	غیرتِ چشمۂ خورشید بنے منظرِ چشم
عشق کے سوز سے اٹھتے ہیں شرارے دل میں	اشک بنتے ہیں بلندی پہ یہی اخترِ چشم
منعکس ہوتے ہیں آنسو میں ہزاروں عالم	حسنِ فطرت کا چمن ہے ورقِ دفترِ چشم
عالمِ قدس سے اک قطرہ کا ہوتا ہے نزول	صدفِ دل میں وہ پلتا ہے کہ ہو گوہرِ چشم
ساقیِ عشق جو پیاتا ہے کبھی شیشۂ دل	توڑ کر اس کو بناتا ہے نئے ساغرِ چشم

دل ہے جو اشک کی صورت میں نکل آتا ہے
جذبۂ شوق لہو بن کے ٹپک جاتا ہے

قطرۂ اشک بنا دردِ محبت کیلئے
غمِ الفت کیلئے سوزشِ فرقت کیلئے

یہ گرانمایہ گہر ہے اسے برباد نہ کر
یہ نہیں شمع ہر اک کنج کی ظلمت کیلئے

اس کے آئینہ میں رقصاں ہی حیاتِ ابدی
آب ہے، یہ دمِ شمشیرِ شجاعت کیلئے

گوہرِ اشکِ ندامت کو اٹھاکر قدسی
کہتے ہیں ہر یہ ہی یہ شاہدِ رحمت کیلئے

نذرِ مظلومیِ بیکس ہو تو یہ دُرِّ یتیم
شمع ہے محفلِ عالم کی ہدایت کیلئے

نور پھیلاتی ہیں ہر سمت شعاعیں اُس کی
لطفِ حق لیتا ہے رہ رہ کے بلائیں اس کی

---

## تپش مرحوم

(از حضرت آزاد عظیم آبادی)

وہی دل، وہی تو ہیں ولولے تپش اب نہیں تو نہیں سہی
تری روح عرش نشیں تو ہے تنِ زار زیرِ زمیں سہی

کوئی تازہ جلوہ دکھا مجھے کوئی تازہ نغمہ سُنا مجھے
تو بتا کچھ اپنا پتہ مجھے تو کہاں ہے اب وہ کہیں سہی

نہ بہار باغ و ایاغ میں نہ قدح کشوں کے سراغ میں
مرے دل میں آ مرے داغ میں جو دگر چہ خلدِ بریں سہی

نہ ہوا کہ آنکھیں ہوں بہرہ ور تری عیدِ دید سے اک نظر
گئی بات روزِ قیام پر جو یہاں نہیں تو وہیں سہی

ق

ترے بول زیورِ سامعہ تری فکر رونقِ جامعہ
وہ ضیائے لمعۂ لامعہ یہ شعاعِ شمعِ یقیں سہی

تری کاوشیں تری جستجو وہ کلامِ پاک کی شست و شو
تری شاعری ہمہ رنگ و بو ثمرِ بہشتِ بریں سہی

نہ سنیں گے اب ترے بول ہم جو نہ اٹھ سکے یہ وہ ہے ستم
کہ علی الدوام جو چشم نم تو مدام طبع حزیں سہی

ق

یہ کہاں کہ حوروں میں شاد ہو تجھے جامعہ کی نہ یاد ہو
کبھی وجہ ترکِ وداد ہو کوئی فتنۂ دل و دیں سہی

تو جو نور ہے تو نظر میں آ جو نظر سے دور ہے دُور ہی میں آ
جو سرور ہے تو جگر میں آ دلِ ناتواں کے قریں سہی

---

نوٹ۔ جامعہ کے پچھلے نمبر میں جناب آزاد عظیم آبادی کی رباعیوں کی کتابت میں چند غلطیاں رہ گئی تھیں جو اہلِ نظر پر پوشیدہ نہ رہی ہوں گی۔ ہم جناب آزاد سے اس کے معذرت خواہ ہیں۔ مدیر

# دامنِ گلچیں

کسی قوم کے ادب کی ترقی کے لئے یہ ضروری نہیں کہ اس میں شاعروں کی تعداد زیادہ ہو۔ شاعر جتنے کم ہوں اتنا اچھا ہے۔ ہاں ضرورت اس کی ہے کہ عام طور پر افراد میں مذاقِ سلیم موجود ہو اور وہ دادِ سخن دیں۔ ہم نے اسی خیال کو ملحوظ رکھتے ہوئے اس کا ارادہ کیا ہے کہ آیندہ سے "جامعہ" میں اساتذۂ سلف کا کلام جو ابتک منظرِ عام پر نہیں آیا ہے۔ ہدیۂ ناظرین کریں۔ اس مرتبہ غالب کا کلام نسخۂ حمیدیہ میں سے منتخب کر کے اور میر صاحب کے چند اشعار پیش کئے جاتے ہیں۔

## اسد اللہ خاں غالب

تماشائے گلشن، تمنائے چیدن — بہار آفرینا! گنہگار ہیں ہم
نہ ذوقِ گریباں، نہ پروائے داماں — نگاہ آشنائے گل و خار ہیں ہم
اسد! شکوہ کفر و دعا ناسپاسی — ہجومِ تمنا سے لاچار ہیں ہم

---

بقدرِ حوصلۂ عشق جلوہ ریزی ہے — وگرنہ خانۂ آئینہ کی فضا معلوم
بہار در گروِ غنچہ شہر جولاں ہے — طلسمِ ناز بجز تنگیِ قبا معلوم
اسد فریفتۂ انتخابِ طرزِ جفا — وگرنہ دلبریِ وعدۂ وفا معلوم

ہوں گرمیِ نشاطِ تصور سے نغمہ سنج — میں عندلیبِ گلشنِ نا آفریدہ ہوں
میں چشمِ وا کشادہ و گلشن نظر فریب — لیکن عبث کہ شبنمِ خورشید دیدہ ہوں
سر پر مرے وبالِ ہزار آرزو رہا — یا رب میں کس غریب کا بختِ رسیدہ ہوں
کی متصل ستارہ شماری میں عمر صرف — تسبیحِ اشکہائے ز مژگاں چکیدہ ہوں

## میر تقی میر

دمِ آخر ہی کیا نہ آنا تھا — اور بھی وقت تھے بہانے کے
اس کدورت کو ہم سمجھتے ہیں — ڈھب ہیں یہ خاک میں ملانے کے
دل و دیں ہوش و صبر سب ہی گئے — آگے آگے تمہارے آنے کے

موئے سہتے سہتے جفاکاریاں — کوئی ہم سے سیکھے وفاداریاں
ہماری تو گزری اسی طور عمر — یہی نالہ کرنا یہی زاریاں
نہ بھائی ہماری تو قدرت نہیں — کھنچیں میر تجھ سے ہی یہ خواریاں

یہ جو چشمِ پر آب ہیں دونوں — ایک خانہ خراب ہیں دونوں
ایک سب آگ ایک سب پانی — دیدہ و دل عذاب ہیں دونوں
آگے دریا تھے دیدۂ ترِ میر
اب جو دیکھو سراب ہیں دونوں

# مطبوعاتِ جدیدہ

**رسالہ نقّاد** یہ رسالہ اسی مہینے سے جناب کوثر لکھنوی کے زیرِ ادارت دار المصنفین لاہور سے شایع ہوا ہے۔ اِس وقت ہمارے پیشِ نظر اکتوبر کے مہینہ کا پہلا نمبر ہے۔ اِس رسالہ کے سرپرست اردو ادب سے خاص دلچسپی لینے والوں میں سے ہیں۔ جن میں علیہ حضرت بیگم صاحبہ بھوپال کا نامِ نامی خاص طور سے قابلِ ذکر ہے۔

اِس رسالہ کے مضامین کا معیار بلند ہے۔ جناب سجاد حسین صاحب مرحوم کا مضمون "شاعر اور فلاسفر" اور جناب حکیم سید ناصر نذیر صاحب فراقؔ دہلوی کا مضمون "نکہت گل" خاص طور پر ذکر کے لایق ہیں۔ اِن دونوں مضمونوں کے علاوہ خود جناب کوثر صاحب کا طویل لیکن پر از معلومات مضمون فنِّ شاعری پر ایک مستقل مقالہ ہے۔ اِس مضمون میں اردو صرف و نحو، علم عروض، تذکیر و تانیث و متروکات لغات پر نہایت محققانہ طور پر بحث کیگئی ہے۔

بلاشبہ یہ ایک بڑی مبارک تحریک ہے کہ جہاں تک ممکن ہو زبان سے ہر قسم کا سقم دور کیا جائے۔ لیکن ساتھ ہی اِس حقیقت کو بھی کبھی نظر انداز نہ کرنا چاہئے کہ زبان انسانی تخیل کے اظہار کے لئے ایک ذریعہ ہے۔ جتنا زندگی کی پیچیدگیوں میں اضافہ ہوتا جاتا ہے، ظاہر ہے کہ اُس کے ساتھ ساتھ انسانی تخیل بھی نئے نئے الفاظ اپنے اظہار کے لئے ڈھونڈتا رہتا ہے اور اسی طرح زبان کی ترقی کا سلسلہ قایم رہتا ہے۔ اِس لئے ضرورت اس کی ہے کہ زبان کی صفائی، سلاست اور شستگی کے ساتھ ساتھ انسانی تخیل کے اظہار کے لئے کسی قسم کی قید یا رکاوٹ نہ حائل ہونی چاہئے۔

بہرحال رسالہ نقاد کے اِس مقصد میں کہ زبانِ اردو کی پاکیزگی اور شستگی کو برقرار

رکھا جائے، ہر اس شخص کو جو زبان اردو سے ذرا بھی دلچسپی رکھتا ہے، اتفاق ہوگا۔ لیکن اردو زبان کو دنیا کی دوسری زبانوں سے ابھی بہت کچھ حاصل کرنا ہے اور یہ جبتک ممکن نہیں کہ قدامت پرستی کو ترک کرکے زبان کو ہر قسم کے علمی مسائل ادا کرنے کے لئے وسعت نہ دیجائے۔

رسالہ نقاد کے مضامین کا معیار بلند ہے لکھائی چھپائی معمولی ہے۔ حجم ۱۴ صفحے۔ قیمت سم سالانہ ہے۔ رسالہ دفتر سفیر سخن و دارالمصنفین لاہور سے مل سکتا ہے۔

---

حلقۂ مسموم | مترجمہ مولوی نصیر احمد صاحب عثمانی۔ بی۔ایس۔سی معلم طبیعات جامعہ عثمانیہ حیدرآباد

ترجمہ کے لئے سب سے غیر ضروری چیز ناول ہے۔ صرف اسی حالت میں ناول یا افسانوں کا ترجمہ جائز ہوسکتا ہے جب کہ وہ پبلک کے لئے اخلاقی یا معاشرتی حیثیت سے سبق آموز ہوں یا مصنف نے اس میں کوئی خاص خیال ایسا پیش کیا ہو جس کی واقفیت کسی غیر اہل زبان کیلئے بھی مفید ہو ورنہ اس قسم کے ترجمہ سے تضیع اوقات کے سوا کچھ بھی حاصل نہیں۔ ادب لطیف کی یہ ایک خصوصیت ہے کہ اس کا لطف صرف اصلی زبان میں ملتا ہے۔ جو لوگ دوسری زبان کی خصوصیات کو اپنی زبان کے قالب میں ڈھالنا چاہتے ہیں وہ عموماً کامیاب نہیں ہوتے۔ اردو کا طرز بیان انگریزی اور انگریزی کا عربی سے بالکل مختلف ہوگا۔ اگر آپ انگریزی کی عبارت کے نامانوس جملوں سے خواہ وہ اپنی زبان میں موتی کی لڑیاں کیوں نہ معلوم ہوں اردو داں اصحاب کو محظوظ کرسکیں تو گویا آپ اس فطری اختلاف مذاق کو چشم زدن میں دور کرنے کے خواہشمند ہیں جنکا ملک، آب و ہوا، طرز معاشرت، رسم و رواج اور خیالات کی اجنبیت سے طبایع میں ہونا ناگزیر ہے

ترجموں کا شوق اردو کیلئے فال نیک ہے۔ اسی روز افزوں شوق ترجمہ کا نتیجہ "حلقۂ مسموم" بھی ہے۔ یہ انگلستان کے مشہور ناولسٹ سر آرتھر کانن ڈائل کی تصنیف "پائزن بلٹ" کا ترجمہ ہے۔ "علمی قصہ" ہونے کے باعث اُن لوگوں کے لئے دلچسپ ہوسکتا ہے۔ جو اس کو بخوبی سمجھ سکیں۔ بعض بعض جگہ اس قسم کے حوالے ہیں جو صرف انگریزی تعلیم یافتہ حضرات ہی سمجھ سکتے ہیں۔ ترجمہ بالکل لفظی ہونیکے باعث بہت سے نامانوس الفاظ اور جملوں سے پُر ہے۔ تاہم مجموعی حیثیت سے یہ کتاب بہت سے ترجمہ شدہ مضمون اور ناولوں سے بہتر ہے۔ کاغذ لکھائی چھپائی اوسط۔ مطبع جامعہ ملیہ علیگڑھ میں طبع ہوئی ہے۔ حجم ۱۲۲ صفحے۔ قیمت ۸/

ملنے کا پتہ

سید کمال احمد ترمذی۔ برہنگان پروفیسر محمد نصیر احمد صاحب عثمانی۔ توپ کا سانچہ، حیدرآباد دکن

# شذرات

ہمارے ملک کی موجودہ تعلیمی پستی کا سبب ایک بڑی حد تک ہماری غلامی ہے، دنیا کے تما
یافتہ ملکوں میں بچوں کی ابتدائی تعلیم انسانیت کے حقوق فطری میں شمار کی جاتی ہے اور ریاست کا
فرض خیال کیا جاتا ہے کہ وہ ریاست کے ہر رکن کے لئے تعلیم کا انتظام کرے، کیونکہ اچھا شہری بن
ضروری ہے کہ انسانوں کے دماغی قوی کی اچھی طرح تربیت ہوئی ہو جو بغیر تعلیم کے ناممکن ہے
تمام ترقی یافتہ ملکوں میں ابتدائی تعلیم کا انتظام ریاست کرتی ہے اور ہر بچہ کم سے کم اتنی تعلیم حا
کرلیتا ہے کہ وہ لکھ پڑھ سکے اور اخبار سمجھ سکے اور مذہبی و اخلاقی کتابوں سے فائدہ حاصل کرسکے۔ آج ا
کا ہر مزدور جانتا ہے کہ اس کے ملک میں کیا ہو رہا ہے، اور عام طور پر رفتارِ عالم کیا ہے۔

---

اس کے برخلاف ہمارے ملک کی حالت یہ ہے کہ عام طور پر بچوں کی تعلیم و تربیت کی طرف
بالکل توجہ نہیں کی جاتی۔ ظاہر ہے کہ گورنمنٹ کو کیا پڑی ہے کہ وہ اتنی دردسری اپنے سر مول
اور تمام ملک میں ابتدائی تعلیم کا انتظام کرے۔ تعلیم کے رواج کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ لوگ گورنمن
کی بے انصافیوں کے خلاف آواز بلند کرنا شروع کردیں گے اور اپنی قومی حالت کے سدھارن
کی طرف متوجہ ہوں گے۔ چنانچہ گورنمنٹ تو اتنی بے وقوف نہیں کہ اتنی بڑی ذمہ داری کو اپ
سر لے اور وہ بھی ایسی حالت میں کہ جبکہ اس کے نتائج خود اس کے مفاد کے خلاف واقع ہو
بہرحال ایک بیرونی گورنمنٹ سے اتنی توقع رکھنا ہی بیکار ہے۔ اب ضرورت اس کی ہے کہ غی
سرکاری جماعتوں کی طرف سے ابتدائی مدارس کا جال تمام ملک کے طول و عرض میں بچھا دیا ج
میونسپلٹیاں جو تقریباً غیر سرکاری جماعتیں ہیں اس کام کو بطریق احسن پورا کرسکتی ہیں۔

مسٹر گوکھلے آنجہانی نے امپیریل کونسل میں آج سے تقریباً پندرہ سال قبل پرائمری ایجوکیشن بل پیش کیا تھا۔ اُس کا منشا بھی یہی تھا کہ ابتدائی تعلیم کا انتظام ریاست کی طرف سے ہونا چاہیئے۔ اِس پر گورنمنٹ کی طرف سے مالی حالت سقیم ہونے کا جو عذر لنگ پیش کیا گیا تھا، نہایت ہی مضحکہ خیز ہے۔ اگر کسی آزاد ملک کی گورنمنٹ کی طرف سے ایسی ضروری تجویز کے متعلق یہ جواب دیا جاتا تو ظاہر ہے کہ اُس کا نتیجہ کیا ہوتا۔ لیکن بیچارے ہندوستانی کس برتے پر اِس فیصلہ پر صدائے احتجاج ملند کرتے۔ گورنمنٹ ہند کا یہ قصور نہیں کہ اُس نے مسٹر گوکھلے کی تجویز کو رد کر دیا۔ اصل قصور تو خود ہمارا ہے کہ اس تجویز کے پیش ہونے سے قبل ہم نے اتنی قوت کیوں نہ بہم پہونچالی کہ گورنمنٹ کو اپنی رائے کے منظور کرنے پر مجبور کر سکتے دنیا میں زبردست ہونا کوئی قصور کی بات نہیں، کمزور وناتوان ہونا سب سے بڑا جرم ہے۔ جس کی سزا بھگتنی پڑتی ہے۔

---

اس میں شک نہیں کہ جہاں تک ابتدائی تعلیم کو کامیاب بنانے کا سوال ہے غیر سرکاری جماعتیں اگر چاہیں تو بہت کچھ کر سکتی ہیں۔ ابتدائی تعلیم کی ضرورت اور اہمیت سے تو کسی کو بھی انکار نہیں۔ کیونکہ جب تک ہمارے ملک کی نئی نسل کے دماغوں سے جہالت اور توہم کی تاریکی دور نہ ہو جائے۔ یہ ناممکن ہے کہ وہ قوم و وطن کے مفاد کو سمجھ سکیں۔ اس وقت خصوصاً محبان وطن کی جماعت کے لئے سب سے زیادہ ضروری کام یہی ہے کہ وہ ابتدائی تعلیم کے رواج دینے کی کوشش کریں اور اس طرح نئی نسل کے دماغوں پر پوری طرح تسلط حاصل کریں۔ کیونکہ بغیر اس ذہنی انقلاب کے ہماری موجودہ حالت کے سدھرنے کی بہت کم امید ہے۔ قوموں کی حالت بدلنا کوئی آسان کام نہیں۔ تاوقتیکہ کوئی ایسی شخصیت ہو جو اپنے اثر سے فوری انقلاب

## تصانیف مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری

**تاریخ الامت** ۔ ابتدائے اسلام کی مکمل و مسلسل تاریخ جو نہایت تحقیق کے ساتھ سلیس اردو میں لکھی گئی ہے۔

حصہ اول ۔ سیرۃ الرسول ... ... ... عہ؍
" " مجلد ... ... عاہ؍
حصہ دوم ۔ خلافت راشدہ ... ... ... عاہ؍
" " مجلد ... ... عہ؍
حصہ سوم ۔ خلافت بنی امیہ ... ... ... عہ؍
" " مجلد ... ... عاہ؍
حصہ چہارم ۔ خلافت عباسیہ ... ... ... عاہ؍
" " مجلد ... ... عہ؍
حصہ پنجم ۔ عباسیہ بغداد ... ... ... عاہ؍
" " مجلد ... ... عہ؍

**تاریخ القران** ۔ ابتدائے نزول سے قران کریم کے آج تک کے متعلق ۔ تاریخی حالات اور علمی تحقیق قیمت عہ
مجلد ... ... ... ... عہ؍

**سیرۃ عمرو بن عاص** ۔ مشہور صحابی ۔ فاتح مصر و طرابلس کے حالات ۔ اور ان کے مجاہدانہ و مدبرانہ کارنامے قیمت ... ... ... ... عہ

**حیات حافظ** ۔ خواجہ حافظ شیرازی کی دلکش سوانحعمری عہ؍

**حیات جامی** ۔ مولانا جامی کے حالات اور ان کی تصانیف و شاعری پر مفصل تبصرہ ۔ قیمت ... ...

**الوراثۃ فی الاسلام** ۔ فن وراثت میں مولانا کا بے نظیر مجتہدانہ کارنامہ ۔ عربی زبان میں ... ... ۸؍

**محجوب الارث** ۔ مسئلہ نہا کی ناقابل انکار دلائل سے تردید ۱۲؍

**جواہر علمیہ** ۔ مولانا کی ان دس بے نظیر علمی و تاریخی نظموں کا مجموعہ جو قومی نصاب میں رکھی گئی ہیں ۔ ... ... ۲؍

**علوم عرب** ۔ جرجی زیدان کی تاریخ تمدن اسلام کے حصہ سوم کا ترجمہ جس میں مسلمانوں کی علمی ترقی کا حال ہے عہ؍

## تصانیف خواجہ عبد الحی صاحب فاروقی

### شیخ التفسیر جامعہ

**الخلافۃ الکبریٰ** سورۂ بقر کی مکمل و مبسوط تفسیر مع دیباچہ مجلد عہ

**الصراط المستقیم** ۔ سورۂ انفال و توبہ کی تفسیر شروع میں جہاد پر مقدمہ قیمت عاہ مجلد ... ... عہ؍

**بیان** ۔ سورۂ آل عمران کی تفسیر عہ مجلد ... عہ؍

**سبیل الرشاد** ۔ سورۂ حجرات کی تفسیر

**ذکریٰ** ۔ تیسویں پارہ یعنی پارۂ عم کی تفسیر

**بصائر** ۔ حضرت موسیٰ و فرعون کے واقعات ... ۶؍

## تصانیف مولانا محمد السورتی صاحب

### ادیب جامعہ

**ازہار العرب** ۔ عربی کی ادبی اور اخلاقی سہل نظموں کا مجموعہ جو جامعہ کے نصاب درس میں ہے ... ... ۸؍

**قواعد عربی** (حصہ اول علم صرف) اس کتاب میں صرف کے تمام اشکال رفع کر دئیے گئے ہیں ۔ ابتک عربی صرف میں اس سے بہتر کوئی کتاب اردو میں نہیں لکھی گئی ۔ عاہ؍



# جامعہ

جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

اسلم جیراجپوری

و

یوسف حسین خاں بی اے (جامعہ)

پرنٹر [illegible] کے جید برقی پریس بلیماران دہلی میں چھپوا کر [illegible] شائع کیا

# مطبوعات مکتبہ جامعہ ملیہ

**مبادی معاشیات** ۔ اکنامکس پر سلیس و فہمیدہ ترجمہ ۔ از پروفیسر ذاکر حسین خاں صاحب استاد جامعہ ۔ کتابت و طباعت اور کاغذ عمدہ ۔ تقریباً ۰۵ صفحے ۔ قیمت ... ... ... ... ... عمر

**انتخاب جوہر** ۔ طلبائے جامعہ کے قلمی رسالہ جوہر کا دلکش مجموعہ ۔ مع تازہ فوٹو مولانا محمد علی صاحب ... عہ

**انتخاب میر** ۔ میر تقی میر کے کلام کا بہترین انتخاب مع مقدمہ و مشتمل بر حالات میر و کلام میر از نور الرحمن بی اے ۔ مجلد ... عہ

**اورنگ زیب عالمگیر** ۔ سائز ۱۸×۲۲/۸ ۔ حجم ۱۲۵ صفحے ۔ کاغذ سفید ۔ طباعت و کتابت عمدہ ۔ ٹائٹل آرٹ پیپر رنگین و دیدہ زیب ... ... ... ... ... ... ... ... ۱۲

**دیوان غالب** ۔ سائز ۲۰×۳۰/۸ ۔ حجم نفیس و خوبصورت اور مضبوط جلد کے ساتھ ... ... [illegible]

**مسدس حالی** ۔ سائز ۲۰×۳۰/۸ ۔ طبع نفیس و خوبصورت و مضبوط جلد کے ساتھ ... ... عمر

**ہمارے نبی** ۔ سلف اسلام کے سبق آموز حالات ۔ بچوں ہی کے لئے ۔ از پروفیسر سید نواب علی ... ۸ر

**ترکوں کی کہانیاں** ۔ بچوں میں محبت و غیرت پیدا کرنے والی چند ترکی بچوں کی سچی کہانیاں ... ۴ر

**مقدمہ شعر و شاعری** ۔ سائز ۲۰×۳۰ کاغذ و طباعت دیدہ زیب ... ... ... ۸ر

**اسلامی تہذیب و قومی تعلیم** ۔ ڈاکٹر سر پی سی رے کا خطبہ جلسہ دوم تقسیم اسناد جامعہ ملیہ ... ۴ر

" " " " ۔ (اصل انگریزی) مع مقدمہ عبد المجید خواجہ صاحب ... ... ۱۰ر

**خطبہ شیخ الہند مرحوم بتقریب افتتاح جامعہ** ... ۲ر ۔ **خطبہ مسیح الملک صاحب بتقریب جلسہ دوم اسناد جا** ۔ ۲ر

**تاریخ ہند قدیم** ۔ از مسٹر ایم کے پانیکار ۔ ایم اے (آکسن) اڈیٹر ہندوستان ٹائمز کا سلیس اردو ترجمہ عمر

**ملنے کا پتہ ۔ مکتبہ جامعہ ملیہ قرول باغ دہلی**

مفصل فہرست ایک آنہ کا ٹکٹ بھیج کر طلب کیجئے



# جامعہ

## جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

اسلم جیراجپوری

و

یوسف حسین خاں بی اے (جامعہ)

جید برقی پریس بلیماران دہلی میں طبع ہوا

# مطبوعات شرکت کاویانی برلن (جرمنی)

وجہ دین:- حکیم ناصر خسرو کی مشہور تصنیف مسائل اسلامی پر فلسفیانہ تنقید اور مفصل بحث بمعہ سوانح حکیم ناصر خسرو وحالات تصانیف ............ للعہ

زاد المسافرین:- حکیم ناصر خسرو کی عدیم المثال و نادر الوجود تصنیف۔ فلسفہ و حکمت اسلامی پر پہلی بار کمال اہتمام و شان سے چھپی ہے۔ حجم ۴۰۰ صفحات سے زائد قیمت۔ ـے ر

سفر نامہ ناصر خسرو:- حکیم مرحوم کے چشم دید حالات اور چوتھی ہجری کے مفید معلومات مع مثنوی روشنائی نامہ و سعادت نامہ۔ طباعت و کاغذ اعلیٰ ترین۔ سرنامہ مطلا و رنگین قیمت ............ ے۔

تذکرہ شاہ طہماسپ:- شاہ موصوف کا خود نوشتہ تذکرہ نہایت دلچسپ۔ قیمت ............ عہ

طہران مخوف:- فارسی کا نہایت دلچسپ ناول مصنفہ مرتضیٰ مشفق کاظمی۔ قیمت ......... عہ

دستور تار:- علم موسیقی میں ستار کا درجہ سب سے بلند ہے اس کتاب میں ایرانی اور یورپی طریقہ ساز علیحدہ علیحدہ دیے ہوئے ہیں۔ اور ہر شہر کے متعلق نقشے دیئے گئے ہیں۔ عہ

حمائل:- چھوٹا سائز۔ اصل نسخہ حافظ عثمان کا فوٹو لیکر جست کی پلیٹوں پر چھاپی گئی ہے۔ کاغذ سبزی مائل نہایت خوبصورت جلد مطلا۔ قیمت ............ للعہ

بدائع سعدی:- سیر یوکس وائٹ کنگ سی ایس آئی۔ ایل ایل ڈی۔ پروفیسر فارسی لندن یونیورسٹی نے بدائع سعدی کا فارسی سے انگریزی میں ترجمہ کیا ہے۔ قیمت .... صہ

**دیوان غالب مطبوعہ کاویانی پریس**

مکتبہ جامعہ نے دیوان غالب جرمنی سے چھپوایا تھا بہت مقبول ہوا۔ اور تھوڑے عرصہ میں ختم ہوگیا۔ دوسرا ایڈیشن نہایت اہتمام سے چھپوایا گیا ہے۔ مگر جرمنی کی گرانی کی سے اخراجات پہلے سے ڈیوڑھے آئے ہیں۔ اس۔ اسکی قیمت ـے کی بجائے للعہ کردی گئی ہے۔

تیاتر:- مرزا ملکم خاں کے جن کی قلمی و علمی جد و جہد۔ ایران دوبارہ زندہ ہوا۔ تین نثر ڈراموں کا دلکش مجموعہ قیمت ............ عہ

موش و گربہ:- عبید زاکانی مشہور ہجو گو کی تصنیف چوہے بلی کی کہانی ہے۔ ماہتاب عصر کی ہجو تلمیح اور عہد حاضر سے تطبیق۔ ہر صفحہ رنگین و لطیف مضحک بلاکس سے مزین نہایت دلچسپ۔ قیمت ........ ۵ر

رہنمای پسران:- فارسی جدید کے نمونے اور بچوں کو خط و کتابت کے پیرایہ میں مفید نصائح۔ از مرزا محمود خان قیمت۔ ............ عہ

تلگراف بے سیم:- بے تار کی تار برقی کے متعلق کارآمد معلومات معہ چند نقشوں اور بلاکس کے۔ عہ

لغات المانی بفارسی:- فارسی و جرمنی زبان کے لغت کا جرمنی ایڈیشن قیمت .... عہ

دوست داران بشر:- بعض مردم صفت خاتونوں کی ملی و ملکی خدمات۔ بطور سوانحات۔ نہایت مستند مفید معلومات۔ قیمت ........ عہ

ملنے کا پتہ۔ مکتبہ جامعہ ملیہ قرول باغ دہلی

# فہرست مضامین

# جامعہ

| جلد ۵ | ماہ نومبر سنہ ۱۹۲۵ء مطابق ماہ جمادی الاول سنہ ۱۳۴۳ھ | نمبر ۱۱ |
|---|---|---|


## معاہدۂ نبوی

### کوہ طور کے راہبوں کے ساتھ

۲۹۔ اکتوبر سنہ ۱۹۲۵ء کے اخبار روزانہ "ہمدرد" دہلی میں ڈاکٹر انصاری صاحب نے اپنے مکتوب میں ایک معاہدہ کا ترجمہ شائع کیا ہے جس کی نسبت لکھا گیا ہے کہ اُس کو سرورِ کائنات نے خود ۳۔ محرم سنہ ۲ھ کو لکھوایا تھا۔

اِس کے متعلق کئی صاحبوں نے مجھ سے استفسار کیا اور بعض احباب نے یہ بھی خواہش کی کہ میں تفصیلاً اس کے اوپر اپنی رائے ظاہر کروں جن میں خود ڈاکٹر انصاری صاحب بھی تھے۔ اِس لئے میں نے مناسب سمجھا کہ "جامعہ" میں اس پر تاریخی حیثیت سے نظر ڈالوں۔

اخبار ہمدرد میں یہ عہد نامہ جس عبارت میں چھپا ہے حسب ذیل ہے۔

محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) کا پروانہ جو انھوں نے کوہ طور کے راہبوں اور عالم عیسائیوں کو مرحمت فرمایا۔

" وہ خدا بڑا ہے اور احکم الحاکمین ہے۔ اُسی کے پاس سے تمام پیغمبر پیام لانے میں کیونکہ

" انسان کو جو نعمتیں عطا ہوئی ہیں اُن میں اُس کی حکومت کے متعلق کسی قسم کی ناانصافی "
" نہیں کی گئی ہے۔ "

" میں محمد بن عبداللہ نے (صلی اللہ علیہ وسلم) جو خدا کا رسول ہوں اور تمام دنیا "
" کے لئے ہادی ہوں یہ پروانہ اُن سب لوگوں کے لئے لکھ دیا ہے جو میری قوم اور مذہب "
" کے ہیں تاکہ یہ عیسائیوں کے لئے اور نصرانیوں کے تمام رشتہ داروں کے لئے ایک حفاظتی "
" پروانہ کا کام دے۔ خواہ وہ شریف ہوں یا رذیل۔ معزز ہوں یا ذلیل "

" دفعہ ۱۔ میری امت کا جو کوئی اس وعدہ اور قسم کو توڑے گا جو اس اقرار نامہ میں آیا ہے "
" وہ خدا کے وعدہ کو توڑے گا۔ اور قسم کے خلاف کرے گا۔ اور دین کا مخالف ہوگا جس سے "
" خدا پناہ میں رکھے۔ کیونکہ وہ خواہ بادشاہ ہو یا غریب آدمی یا کوئی اور شخص بہر صورت لعنت "
" کا مستحق ہو جائے گا۔ "

" دفعہ ۲۔ جب کوئی راہب اپنے سفر کے دوران میں کسی پہاڑ۔ پہاڑی۔ گاؤں یا کسی "
" اور قابلِ استقامت جگہ پر سمندر میں یا جنگل میں یا کسی گرجا۔ خانقاہ یا عبادت کدہ میں ٹھہرے گا "
" تو میں روحانی طریقہ پر اُن کے ساتھ ہوں گا۔ تاکہ اُن کے جان و مال کی حفاظت کروں۔ "
" اور اس مدد اور حفاظت میں میری تمام امت میرے ساتھ ہوگی۔ کیونکہ وہ بھی میری "
" امت کا ایک جزو ہیں اور میرے لئے باعثِ عزت۔ "

" دفعہ ۳۔ علاوہ ازیں میں تمام افسروں کو حکم دیتا ہوں کہ اُن سے کسی قسم کا خراج "
" یا محصول نہ لیں۔ کیونکہ اُن کو اس قسم کی کسی بات پر مجبور نہ کیا جائے گا۔ "

" دفعہ ۴۔ کوئی اُن کے منصفوں یا حاکموں کے بدلنے کا خیال نہ کرے گا بلکہ وہ "
" اپنے عہدوں پر بغیر معزولی کے قائم رہیں گے۔ 

دفعہ ۵ ۔ جب وہ راستوں پر سفر کرتے ہوں گے تو کوئی اُن کو دق نہ کریگا

دفعہ ۶ ۔ جسقدر گرجے اُن کے قبضے میں ہیں اُن سے کوئی انھیں محروم نہ کریگا۔

دفعہ ۷ ۔ جو کوئی میرے اِن احکام کو منسوخ کرے گا اُسے معلوم ہونا چاہئیے کہ وہ خدا کے احکام کی نافرمانی کریگا۔

دفعہ ۸ ۔ علاوہ ازیں نہ اُن کے منصف نہ حاکم نہ راہب نہ خادم نہ مریدین نہ کوئی اور لوگ جو ان کے دست نگر ہوں کسی قسم کا خراج دیں گے نہ اِس سبب سے انھیں ستایا جائے گا۔ کیونکہ میں اُن کا محافظ ہوں ۔ خواہ وہ کہیں بھی ہوں خشکی پر یا سمندر میں شرق میں یا مغرب میں ۔ شمال میں یا جنوب میں ۔ کیونکہ وہ خود اور جو کچھ بھی اُن سے متعلق ہو وہ میرے اِس وعدے اور قسم میں شامل ہے ۔

دفعہ ۹ ۔ اور اُن لوگوں میں سے جو خاموش اور خلوت میں پہاڑوں میں رہتے ہیں وہ نہ تو معمولی خراج ادا کریں گے ۔ نہ اپنی آمدنی کا دسواں حصہ ۔ نہ کوئی مسلمان اُن کے مقبوضات میں حصہ لگائیگا کیونکہ وہ صرف اپنی زندگی قایم رکھنے کیلئے محنت کیا کرتے ہیں ۔

دفعہ ۱۰ ۔ جب کبھی زمین کی پیداوار بکثرت ہوگی اور وقت پر ہوگی تو باشندگان شہر کے لئے لازمی ہے کہ ہر ناپ میں سے تھوڑا سا اُن کو دیں ۔

دفعہ ۱۱ ۔ جنگ کے زمانہ میں بھی انھیں اُن کے گھروں سے نہ نکالا جائیگا ۔ نہ انھیں لڑائی پر جانے کیلئے مجبور کیا جائیگا اور نہ اُن سے کوئی خراج لیا جائے گا ۔

مندرجہ بالا گیارہ دفعات میں تمام مواعید راہبوں کے متعلق ہیں ۔ بقیہ سات دفعات میں وہ باتیں ہیں جو عام عیسائیوں کے متعلق ہیں ۔

دفعہ ۱۲ ۔ وہ عیسائی جو شہر کے باشندے ہیں اور اپنی دولت و تجارت کی بدولت

محاصل ادا کرنے کے قابل ہیں وہ بارہ درہم سے زیادہ ادا نہ کریں گے۔

دفعہ ۱۳۔ اِس کے علاوہ عیسائیوں سے اور کچھ نہ مانگا جائے گا کیونکہ اللہ تعالیٰ صاف طور پر فرماتا ہے کہ "اُن لوگوں کو مت ستاؤ جو اُن کتابوں کی عزت کرتے ہیں جو خدا کی طرف سے نازل ہوئی ہیں بلکہ بہتر یہ ہے کہ ازراہ لطف اپنی اچھی چیزیں اُن کو دیدو اور اُن سے گفتگو کرو اور ہر ایک کو انھیں ستانے سے روکو"۔

دفعہ ۱۴۔ اگر کوئی عیسائی عورت کسی مسلمان سے شادی کرے تو وہ مسلمان اپنی بیوی کے گرجا جانے پر معترض نہوگا اور اپنی مذہبی عبادت اور رسوم کے ادا کرنے سے نہ روکیگا۔

دفعہ ۱۵۔ کوئی شخص انھیں گرجاؤں کی مرمت سے نہ روکیگا۔

دفعہ ۱۶۔ جو کوئی میرے اِس پروانہ کے خلاف کریگا یا کسی اور بات کو ترجیح دیگا وہ خدا اور اس کے رسول کے نزدیک کافر ہوگا۔ کیونکہ یہ تمام حقوق حفاظت اُن کو میں نے دئے ہیں۔

دفعہ ۱۷۔ کوئی اُن کے خلاف ہتھیار نہ اٹھائیگا بلکہ اِس کے برخلاف اُن کی حفاظت کے لئے مسلمان لڑیں گے۔

دفعہ ۱۸۔ اور اِس کے ذریعہ سے میں یہ حکم دیتا ہوں کہ میری امت میں سے کوئی اِس وعدہ کی خلاف ورزی قیام دنیا تک نہ کریگا۔

**گواہان** ۔ علی ابن ابی طالب ۔ عمر بن خطاب ۔ زبیر ابن العوام ۔ لیث بن معاذ ثابت بن ..... ۔ ..... بن حسن ۔ ..... ۔ آذر بن ..... ۔ ابوبکر بن قحافہ ۔ عثمان بن عفان ۔ ..... بن مسعود ۔ ..... ۔ طلحہ ..... ۔ سعد بن عباس ..... ۔ عبداللہ بن عمر

(بعض نام انگریزی میں بالکل بدل گئے تھے وہ سمجھ میں نہ آسکے اس لئے چھوڑ دئے گئے)

بیان کیا گیا ہے کہ اس پروانہ کے کاتب حضرت علیؓ تھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد نبوی میں اس پر اپنے ہاتھ سے نشان بنایا تھا اور اس کی تاریخ ۳ محرم سنہ ۲ھ ہے۔

یہ پروانہ میتھ کے بشپ رچرڈ پوکاک کی کتاب "مشرق اور دیگر ممالک کا بیان" کی پہلی جلد سے نقل کیا گیا ہے جو ۱۷۴۳ء میں طبع ہوئی تھی۔ غالباً اصل کتاب مگھی زبان میں لکھی گئی تھی اور وہیں طبع ہوئی ہے۔ ہندوستان میں اس کی کوئی کاپی موجود نہیں ہے کہ اصل عبارت پر بحث ہو سکے۔ مگر پھر بھی ترجمہ میں اصل مقصد کی کہاں تک تحریف ہو سکتی ہے اس لئے اس پروانہ کے مضمون پر تحقیقی نظر ڈالنا کچھ بیجا نہ ہوگا۔ مگر اس سے پہلے یہ بھی دیکھ لینا ہے کہ آیا صدر اسلام کی صحیح تاریخ کی رو سے جو ہم تک پہونچی ہے اس قسم کے کسی پروانہ کا محرم سنہ ۲ھ میں امکان بھی ہے یا نہیں؟

نمبر ۱۔ ہجرت کے بعد مدینہ میں مسلمان اپنے قدم جما رہے تھے اور قریش کے دسائس اور منافقین کے فتنوں سے ہر طرف نرغہ میں تھے۔ ۲ محرم سنہ ۲ھ تک کفار سے کوئی جنگ نہیں بھی نہیں ہوئی تھی۔ جس سے مسلمانوں کی کوئی ہیبت قائم ہو جاتی۔ کیونکہ سب سے پہلی جنگ مدینہ میں آکر جو ہوئی ہے وہ غزوہ ودّان ہے جو صفر سنہ ۲ھ کا واقعہ ہے۔ اس لئے محرم سنہ ۲ھ تک مسلمان کوئی ملکی عزت نہ حاصل کر سکے تھے۔ نہ انھوں نے جہاد و قتال میں قدم رکھا تھا۔ نہ حربی مستامن اور ذمی کے مسائل پیدا ہوئے تھے۔ نہ جزیہ۔ خراج اور عشر کا کوئی ذکر تھا۔ بلکہ زکوٰۃ بمعنی حق بیت المال بھی نازل نہیں ہوئی تھی۔ نہ نصاریٰ سے کسی قسم کا مقابلہ اور مقاتلہ ہوا تھا۔ ایسی حالت میں کوئی شخص جس کے سر میں دماغ اور دماغ میں عقل ہے یہ وہم بھی نہیں کر سکتا کہ کوہ طور کے راہب آکر آنحضرت سے جزیہ عشر اور خراج کی معافی کا پروانہ لکھائیں۔ اور سرورِ عالم اس مراعات خسروانہ کے ساتھ ان کو عہد نامہ لکھ کر

عطا فرماویں۔

نمبر ۲۔ صدر اسلام کے حالات میں جو مبسوط تاریخیں مورخین اسلام نے لکھی ہیں اور جن میں جزئی سے جزئی باتیں بھی فرو گذاشت نہیں ہوئی ہیں وہ قاطبتہً اس پروانہ کے ذکر سے خالی ہیں اور ان میں سے کسی ایک میں بھی اس کا ذکر نہ تصریحاً ہے نہ اشارتاً نہ کنایتاً۔ اس لئے اس کے جعلی اور مکذب ہونے میں کسی قسم کا شبہ نہیں ہو سکتا۔

نمبر ۳۔ شام کے عیسائیوں کے ساتھ اسلام کے مقابلہ کی تاریخ جو شروع ہوتی ہے وہ ۶ھ سے پہلے نہیں ہوتی۔ سب سے پہلا غزوہ دومۃ الجندل کا ہے جس میں حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ کو سات سو مسلمانوں کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تبلیغ اسلام کے لئے بھیجا تھا یہ مقام مدینہ سے تیرہ مرحلہ اور دمشق سے ۷ منزل پر ہے۔ اس میں کسی قسم کا کوئی عہدنامہ نہیں ہوا۔ صرف اُن کا سردار اصبغ بن عمر کلبی اسلام لایا۔

دوسرا سریہ ذات السلاسل ہے جو عمرو بن عاص کی قیادت میں بنی قضاعہ پر مشارفِ شام میں بھیجا گیا تھا۔ اس کے ساتھ بھی کسی قسم کا معاہدہ نہیں ہوا۔

تیسرا سریہ ذات اطلاح ہے جو کعب بن عمیر غفاری کی سرکردگی میں گیا تھا۔ اس میں کل پندرہ آدمی تھے جو سب کے سب مارے گئے۔ صرف ایک شخص جو زخمی ہو گیا تھا بجگر کسی صورت سے مدینہ واپس آسکا۔

چوتھا سریہ موتہ ہے جو غسانیوں کے مقابلہ میں بھیجا گیا تھا۔ اس میں حضرت زید بن حارثہ۔ عبداللہ بن رواحہ۔ اور جعفر طیار رضی اللہ عنہم شہید ہوئے۔ خالد بن ولید اُس کو ورطۂ ہلاکت سے نکال لائے۔ کیونکہ مسلمان صرف ۳ ہزار تھے اور کفار کی تعداد ایک لاکھ تک ہو گئی تھی۔ اس میں بھی کسی قسم کا عہد یا پروانہ نہیں لکھا گیا۔

پانچواں غزوہ تبوک ہے جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بہ نفسِ نفیس تشریف لیگئے تھے اور تیس ہزار صحابہ ہمراہ تھے۔ اس میں یحنہ بن روبہ والی ایلہ کے ساتھ صلحنامہ ہوا۔ جس کی عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللہ اور اس کے رسول و نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے یحنہ بن روبہ۔ اہل ایلہ۔ ان کے اسقف۔ اور ان کے تمام لوگوں کو جو خشکی یا تری میں ہیں امان ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے نبی اور وہ تمام لوگ جو نبی کے ہمراہ ہیں خواہ شامی ہوں یا یمنی اس امان کے ذمہ دار ہیں۔ ان میں سے جو شخص کوئی خلاف ورزی کریگا اس سے فدیہ نہیں قبول کیا جائیگا۔ بلکہ اس کی سزا قتل ہے اور اس کا مال حلال ہے یہ مسلمانوں کے کسی کام میں حائل نہ ہوں گے۔ اور خشکی یا تری کسی راستہ میں ان کو نہ روکیں گے۔ راقم جہیم بن الصلت و شرحبیل بن حسنہ بحکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

دوسرا معاہدہ اسی غزوہ میں اہل اذرح کے ساتھ ہوا جس کا مضمون یہ تھا۔

اہل اذرح کو اللہ اور اس کے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امان ہے۔ ان کے اوپر سالانہ ۱۰۰ دینار مقرر ہوا ہے۔ جس کو یہ ہر رجب کے مہینہ میں ادا کیا کریں گے۔ اور اللہ تعالیٰ اس بات پر کفیل ہے کہ یہ مسلمانوں کی خیر خواہی اور ان کے ساتھ احسان کریں گے۔ نیز اس مسلمان کے ساتھ بھی جو کسی خوف سے ان کے یہاں پناہ گیر ہو۔

نیز اسی غزوہ میں اسی قسم کا معاہدہ دومۃ الجندل کے رئیس اکیدر کے ساتھ ہوا۔ اور اس کا مضمون بھی تقریباً یہی تھا۔ شامی عیسائیوں کے ساتھ آنحضرت کی آخر زندگی تک سارے تعلقات اسی قدر تھے۔ کوہ طور والے نہ کبھی خدمت شریف میں حاضر ہوئے نہ ان سے کسی قسم کا معاہدہ ہوا۔ اب اس پروانہ کے مضامین پر غور کرو۔ آنحضرت کے جسقدر عہدنامے ہیں ان میں جہاں

فریق ثانی کو حقوق دیئے گئے ہیں وہاں اسلامی حقوق بھی اُن کے ذمہ عاید کئے گئے ہیں۔ آپ کے ہر معاہدہ سے اسلام کی سربلندی نمایاں ہوتی ہے لیکن اِس پروانہ میں ابتدائی بارہ دفعات تک سلسلہ وار راہبوں اور اسقفوں کے حقوق بیان کئے گئے ہیں اور اسلام کا اُن کے اوپر کسی قسم کا حق تسلیم نہیں کیا گیا ہے جو سراسر اُس کے مجہول ہونے کی دلیل ہے

نمبر۱۔ اس کی عبارت اور طرز بیان سے وہ لوگ جو آنحضرتؐ کی عبارت اور طرز بیان سے آشنا ہیں نمایاں طور پر اس کا موضوع ہونا سمجھ سکتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ

"میں روحانی طور پر اُن کے ساتھ رہونگا" "یہ بھی میری امت کا ایک جزو ہیں اور میرے لئے باعث عزت"

یہ جملے نہ صرف آنحضرت صلعم کے طرز بیان کے مخالف ہیں بلکہ صریح آیات قرآنی کے معارض ہیں جن میں سے ایک آیت یہ ہے۔

قاتلوا الذین لا یومنون باللہ ولا بالیوم الاٰخر ولا یحرمون ما حرم اللہ ورسولہ ولا یدینون دین الحق من الذین اوتوا الکتاب حتی یعطوا الجزیۃ عن ید وھم صاغرون ۰

نمبر۲۔ دفعہ ۱۳ میں جو خدائی فرمان نقل کیا گیا ہے وہ قرآن کی کون سی آیت ہے یا کس حدیث قدسی میں ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ الف لیلہ کے سوتے جاگتے والے قصہ کی طرح جس میں ابوالحسن باوجود اس کے کہ اپنی عجیب غریب یا وشاہت کے مفہوم کو بھی اچھی طرح سمجھ نہیں سکا تھا پہلا حکم یہ دیتا ہے کہ "فلاں محلہ میں ابوالحسن کی ماں کو بیس ہزار دینار پہونچا دو" اسی طرح اس پروانہ کے کاتب نے اپنی دروغ بافی کے محدود لمحات میں جلد جلد اپنے ہی حقوق خراج کی معافی۔ عشر کی معافی۔ اور زکوٰۃ میں سے کچھ حقوق۔ پیداوار میں سے کچھ حصہ اپنے لئے تسلیم کرانے کی کوشش کی۔ کیا اِن سب امور کو دیکھ کر بھی کوئی شخص اُس کو صحیح تسلیم کر سکتا ہے۔

بسلسلہ اس پروانہ میں کم سے کم تین جگہ راہبوں سے خراج نہ لینے کا ذکر ہے دفعہ ۲ دفعہ ۹ دفعہ ۱۱ ۔ اس لایعنی تکرار کی کیا ضرورت تھی۔ علاوہ بریں راہبوں سے جبکہ اُن کے پاس خراجی زمین نہیں ہے۔ خراج لینے کے کیا معنے۔ اور اگر وہ خراجی زمین رکھتے ہوں تو پھر اسقاط خراج کے کیا معنی! پھر دفعہ ۹ میں اسقاط عشر کا ذکر ہے۔ حالانکہ عیسائیوں پر عشر ہے کب!۔

اصلیت یہ ہے کہ شام کے اہل کتاب اس قسم کے جعلی عہدنامہ بناتے تھے تاکہ مسلمانوں کو دکھلا کر مراعات حاصل کریں۔ چنانچہ امام ابن فرحون کی کتاب الدیباج المذہب کے حاشیہ میں ایک واقعہ اسی قسم کا لکھا ہے کہ یہودیوں نے ایک بار رئیس الرؤساء کے سامنے لاکر ایک عہدنامہ آنحضرتؐ کا پیش کیا۔ جس میں تحریر تھا کہ یہود خیبر سے جزیہ نہ لیا جائے گا۔ اس بنا پر وہ چاہتے تھے کہ یہود سے بالعموم جزیہ ساقط کر دیا جائے۔

لوگ اس معاہدہ سے حیرت زدہ ہو گئے اور مسلمان امراکو بڑا تردد لاحق ہوا۔ اس زمانہ میں امام ابوبکر خطیب بغدادی تھے۔ لوگوں نے اُن کے سامنے پیش کیا۔ انھوں نے جب نظر تامل و تعمق سے دیکھا تو صاف کہدیا کہ یہ عہدنامہ جعلی ہے۔ اس لئے کہ اس کی تاریخ ۵ھ کی ہے اور اس میں گواہوں میں امیر معاویہ کا نام مندرج ہے جو ۸ھ میں بعد فتح مکہ اسلام لائے اور واقعہ خیبر میں شریک نہیں تھے۔ علاوہ بریں اس میں سعد بن معاذ رئیس انصار کے دستخط ہیں اور وہ فتح خیبر سے پہلے واقعہ بنی قریظہ میں زخم سے وفات پا چکے تھے۔ اس وقت لوگوں کے سر سے یہ مصیبت کا پہاڑ ٹل گیا اور یہود شرمسار ہو کر رہ گئے۔

شام میں عیسائیوں سے جسقدر معاہدے مسلمانوں نے کئے ہیں اُن سب میں اُن کا

فریضۂ مندرج ہے کہ وہ اہلِ اسلام کی مہمانداری کریں گے۔ اور اپنے مکانوں اور خانقاہوں میں ہر مسلمان مسافر اور مسلح اور سپاہی کی ضیافت کریں گے۔ غالباً انھیں حقوق کو مٹانے کے لئے یہ جعلی پروانہ بنایا گیا ہوگا۔

جو قوم اپنی آسمانی کتاب میں تحریف کر سکتی ہے اُس کے لئے اس قسم کے پروانے بنا لینے کچھ مشکل نہیں۔ فقط

اسلم

# بحری طاقت کا اثر ہندوستان کی تاریخ پر

(۱۷۴۶ء سے ۱۸۰۲ء تک)

یہ ایک عجیب واقعہ ہے کہ ہندوستان اپنے وسیع سواحل بحر کے باوجود بحری طاقتوں کی دست درازیوں سے عرصہ دراز تک محفوظ رہا۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ابتداءً عرب، پرتگالی، ڈچ اقوام کا سواحل کارومنڈل اور مالابار پر کچھ عرصہ تک کافی اثر رہا لیکن آہستہ آہستہ یہ اثر جاتا رہا۔ اور حقیقتاً ان قوتوں کا ورود جن کے ہاتھ میں ہندوستانی قوموں کی قسمت کی باگ رہی، شمال و مغرب کے درّوں سے ہی ہوتا رہا۔ آرین حملہ آوروں کے عہد سے نادرشاہ کے حملوں کے وقت تک ہندوستان کی تقدیر کا انحصار اس کی وسط ایشیا، افغانستان اور بلوچستان کے جنگجو قبائل کے مقابلہ کی تاب پر منحصر تھا۔

ہندوستان کی تاریخ پر بحری طاقت کا نمایاں اثر اٹھارویں صدی کے وسط سے شروع ہوتا ہے جبکہ نادرشاہ کے حملوں اور مغلوں کی روز افزوں کمزوری نے حالات میں نئی قوتوں کی مداخلت کے موافق تبدیلی پیدا کردی تھی۔ یہی وہ زمانہ تھا جب فرانس اور انگلستان بحری اقتدار اور توسیع مقبوضات کیلئے رقیبانہ جدوجہد میں مشغول تھے۔

فرانسیسی فن جنگ اور تنظیم میں انگریزوں پر فوقیت رکھتے تھے اور ابتداءً یہ کارآمد بھی ثابت ہوئی۔ مگر آخری فیصلہ بحری قوت پر تھا ۔ اندرونی مناقشات کے باعث فرانس کے بحری اور بری حکام میں تعاون دشوار ہو گیا تھا۔ مگر انگریز اس معاملہ میں زیادہ خوش قسمت تھے کہ ان کی قوت ہمیشہ متحد رہی۔ مزید براں فرانس کی طاقت انگریزی بحری ڈاکوؤں کے حملوں سے اور بھی کمزور ہوتی رہی۔ یہی وجہ تھی کہ مدراس کی قسمت کا انحصار ان جنگوں پر تھا

جو ہندوستان سے سیکڑوں میل کے فاصلہ پر بحر اٹلانٹک میں ہو رہی تھیں۔

فرانسیسیوں نے ۱۷۴۸ء کے صلحنامہ کی رو سے مدراس انگریزوں کو واپس کر دیا۔ غالباً آخر الامر یہی واقعہ جنگ کے جاری رہنے کی صورت میں بھی ہوتا کیونکہ جولائی ۱۷۴۸ء میں انگریز امیر البحر باسکیون ایک جنگی بیڑے اور ۳۲۰۰ سپاہیوں کے ساتھ کڈلور سے آکر پہونچ چکا تھا۔ لیکن بارش اور طوفان نے اس کو پانڈیچری کے خلاف کچھ کرنے نہ دیا اور ملک کے اندر جو جنگ ہو رہی تھی اس کا خاتمہ فرانسیسیوں کے موافق ہوا۔ اسی وقت صلح کی خبر بھی آگئی جس کی رو سے مدراس کی واپسی نے لوگوں کو حیرت واستعجاب میں ڈالدیا۔ امن پھر قایم ہو گیا لیکن حسب معمول اس وقت جب گاؤں کے گاؤں اجاڑ اور ہزاروں انسان قتل ہو چکے۔ قلعہ سینٹ جارج پر اب پھر "سینٹ جارج" کا پھریرا اڑنے لگا۔ اور کس پراسرار ذریعہ سے جس نے اس جنگ کا بالکل ہی تختہ الٹ دیا کرناٹک کو چین نصیب نہ ہوا۔

بادشاہ فرانس کی فضول خرچیوں سے خزانہ ایسے وسیع پیمانہ پر جنگ کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا جس کو ہوس ملک گیری کی وسعت نے بیک وقت یورپ کناڈا اور ہندوستان میں ناگزیر کر دیا تھا۔ مجبوراً فرانس نے جنگ کو محدود کر کے مشرق میں اپنی ذمہ داریاں کم کرنی چاہیں۔ لیکن یہ خیال وقت ہاتھ سے نکل جانے کے بعد پیدا ہوا۔ کیونکہ اس کے کارپرداز ہندوستان میں انگریزوں سے مقابلہ کا اعلان کر چکے تھے۔ اور اسی بھروسہ پر سراج الدولہ نے بھی کلکتہ فتح کرنے کا عزم صمیم کر لیا تھا۔ بعد کے واقعات بیان کرنے کی ضرورت نہیں یہاں یہ ہیں صرف اس واقعہ سے تعلق ہے کہ برطانوی حکام نے کلکتہ واپس لینے کے واسطے کرنل کلایو کو ان تمام سپاہیوں کے ساتھ بھیجنے کا ارادہ کر لیا جو امیر البحر واٹسن کے جنگی بیڑے سے مل سکے۔ تاجروں کی کسی مجلس نے جنگی لائحہ عمل بنانے میں اس سے زیادہ جرأت

کا ثبوت مہیا ہوگا۔ کیونکہ اس کے باعث جنگی بیڑوں اور بری سپاہیوں کا وہ مختصر دستہ جس پر قلعہ سینٹ جارج کی حفاظت کا دارومدار تھا۔ ایسے وقت میں دوسری جانب بھیجنا پڑا جب یورپ میں جنگ کا آغاز پورے زور شور سے ہو رہا تھا۔ اگر فرانس نے جلدی کی ہوتی تو اس کے بیڑے انگلستان سے امداد پہونچنے سے قبل مدراس پہونچ سکتے تھے۔ اس صورت میں کلایو کو بہت ہی قبل از وقت بنگال سے واپس آجانا پڑا۔ لیکن ایسا نہوا اور کرناٹک میں لارنس کی پامردی اور ہوشیاری نے دشمنوں کو باوجود بہتر فوج رکھنے کے کامیاب نہ ہونے دیا۔

واٹسن اور کلایو کے جانے سے ایک اور بھی فائدہ ہوا۔ دریائے ہگلی میں جہاز کے بیڑوں اور بری فوج کے اشتراک عمل نے انگریزوں کے حق میں فتح کا فیصلہ کر دیا۔ ۲ جنوری ۱۷۵۷ء کو جہاز سے فورٹ ولیم پر گولہ باری شروع ہوئی اور کلایو نے اسی کے متوازی راستہ اختیار کر کے خشکی سے حملہ کیا۔ دوپہر تک نواب کی فوجیں منتشر ہو گئیں۔ اس کے بعد ہی بحری سپاہیوں کا ایک دستہ کلایو کی مدد کو آگیا اور بالآخر سراج الدولہ کو صلح جوئی پر مجبور ہونا پڑا۔ جو ۹ فروری کو فریقین کے درمیان ہو گئی۔

یہ صلح پائدار نہ ثابت ہوئی۔ کیونکہ فوجی امداد کے لئے سراج الدولہ کی فرانس سے سازش کا حال جلد معلوم ہو گیا۔ نواب نے یہ امداد خصوصاً جنرل ڈی بسی سے طلب کی تھی جسکا قدم علاقہ سرکار میں جم گیا تھا۔ یہاں یہ جاننا چاہیئے کہ سراج الدولہ نے بھی ٹیپو سلطان کی طرح جو چالیس سال بعد ہوا اپنے منصوبے قائم کرتے وقت بحری طاقت کو بالکل نظر انداز کر دیا۔ اس نے اس فوج پر تو بھروسہ کیا جو دکن اور علاقہ سرکار میں ڈی بسی کے زیر کمان تھی لیکن یہ لحاظ نہ کیا کہ سمندر کی طرف سے ہمیشہ اچانک حملوں کا خوف رہتا ہے۔ برطانوی بیڑوں کے ہگلی پہونچ جانے سے نواب کی تمام اسکیم درہم برہم ہو گئی تھی لیکن وہ غالباً یہی خیال کرتا رہا کہ یہ بیڑا شاید ہی کچھ زیادہ

کارآمد ثابت نہ ہو سکے۔ جو غلطی پر تھا کیونکہ اب تین جہاز بہت سے سپاہیوں کو لیکر وہاں آ گئے تھے اور بعد میں ایک جنگی کشتی نے دریائے ہگلی میں پہونچکر ادھر بھی ناکہ میں رخنہ کر دیا۔

واٹسن نے اب کلایو سے سخت اصرار کیا کہ ڈی بسی کی جانب جو اب صرف تین سو میل کے فاصلہ پر اپنی فوج کے ساتھ تھا اقدام سے پہلے بنگال کے فرانسیسیوں سے معاملہ چکا لیا جانا چاہئے۔ اس مشورہ کی تائید کمپنی کے احکام سے بھی ہوئی۔ چنانچہ کلایو نے اسی پر عمل کرتے ۱۴ مارچ کو اپنے مدراسی سپاہیوں کو مزید پیشقدمی کا حکم دیا اور اس مختصر فوج اور جنگی بیڑے نے فرانسیسی دارالسلطنت چندرنگر کا رخ کیا۔ قریب ہی پہونچکر حملے کی تیاری شروع ہوئی اور ۲۳ مارچ تک متحدہ حملہ کے لئے سامان مکمل ہو گیا۔ فرانسیسی برابر آتش باری کرتے رہے اور انگریزی جہاز کینٹ کو سخت نقصان اٹھانا پڑا۔ اس کی وجہ سے دوسرا جہاز "سالسبری" کسی اچھے مقام پر کھڑا نہ کیا جا سکا اور نتیجہ کا اعزاز صرف تیسرے جہاز "ٹائگر" کے لئے ہی رہ گیا۔ فرانسیسیوں نے حسب معمول شجاعت سے کام لیا۔ اور آخری فیر تک جمے رہے۔ لیکن خشکی اور سمندر دونوں جانب سے حملے ان کے لئے ناقابل برداشت تھے اور تین گھنٹہ جنگ کرنے کے بعد بہادر ڈی وینی نے چندرنگر انگریزوں کے حوالہ کر دیا۔

کلایو کی اس فتح کا رنگ پلاسی کی شاندار کامیابی سے پھیکا پڑ گیا۔ مگر چندرنگر کی فتح اس حیثیت سے خاص اہمیت رکھتی ہے کہ پلاسی کے حیرت انگیز کارنامہ کی تمہید یہیں سے شروع ہوتی ہے۔ سراج الدولہ کی جانب سے مخالفت کے آثار ظاہر ہی ہوئے تھے کہ کلایو نے شمال کی طرف کوچ کیا۔ فوج کا ایک پہلو چھوٹے جہازوں کے ایک زبردست بیڑے کی حفاظت میں تھا جسکی وجہ سے کلایو نے کٹوا کا قلعہ بآسانی فتح کر لیا۔ اور پلاسی کے قریب میر جعفر سے خفیہ گفت و شنید کا انتظار کرنے لگا۔ ابتداءً کلایو کی رائے سردار نواب کی کثیر فوج پر حملہ آور ہونیکے بالکل خلاف تھی۔

مگر آخر میں آئر کوٹ کی صلاح سے کلایو نے حملہ کا ارادہ کر لیا۔ یہ بات بالکل قرین قیاس ہے کہ جنگی بیڑے کی موجودگی سے کلایو کو نہ صرف حملہ کے لئے دریا پار جانے میں مدد ملی بلکہ یہ ایک طرح کا مادی اور اخلاقی سہارا بھی تھا اور یہی چیز اس کی آخری ارادہ کی محرک بھی ہوئی۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ پلاسی کی لڑائی موافق حالات کے اندر جنگی بیڑے اور فوج کے اشتراک عمل کی ایک بہترین مثال ہے۔ بلا شبہ یہ تمام کارروائی سخت نامصلحت اندیشانہ ہوتی اگر واٹسن کے بیڑے سے حملہ کی مستحکم توپیں اور بوقت ضرورت جائے پناہ نہ حاصل ہو جاتیں۔

امیر البحر واٹسن کے مرنے پر پکاک اس کا جانشین ہوا۔ اس نے ساحل کارومنڈل پر اپنے جہاز کے شکستہ مرمت طلب ہونے کے باوجود امیر البحر ڈی سی ایچی کے بیڑے کو جو آخر کار فرانس سے آہی گیا بہت سختی سے روکا۔ یہ کارروائی فیصلہ کن نہیں رہی۔ اگرچہ فرانس کے زیادہ آدمی مارے گئے مگر انگریزوں کا اتنا نقصان ہوا کہ وہ قلعہ سینٹ ڈیوڈ (کڈلور) کو نہ چھڑا سکے۔ جو آخر کار ۲ جون ۱۷۵۸ء کو فرانس کے قبضہ میں آگیا۔

اس کے بعد سے غلبہ پکاک ہی کو حاصل رہا۔ ۳ اگست کو اس نے فرانسیسی بیڑے کی اس بری طرح خبر لی کہ اس کو مرمت کی سخت ضرورت پیش آئی اور باوجود دیلی کی مخالفت کے اس کو اپنے کارخانہ جہاز سازی کی طرف رجوع کرنا پڑا لیکن جب جزیرہ میں فرانسیسی جہازوں کی مرمت ہوا کرتی تھی وہاں کارخانہ درہم برہم ہو گیا تھا۔ مزید براں چند زنگر کے چھن جانے سے وہاں سامان خورونوش کی فراہمی کا بھی کوئی معقول انتظام نہ ہو سکتا تھا۔ مجبوراً ڈی ایچی کو پانڈیچری کی طرف رخ کرنا پڑا جہاں وہ بعض مجبوریوں کی وجہ سے ۱۵ اگست سے قبل نہ پہونچ سکا۔

اِس درمیان میں بحری طاقت کے گھٹ جانے سے کرناٹک میں فرانس کی سرگرمیوں پر بڑا اثر پڑا ۔ وسط دسمبر ۱۷۵۸ء میں فرانسیسی سردار سپاہ لیلی مدراس کا محاصرہ کئے ہوئے تھا انگریزوں کی محصور فوج تعداد میں بہت کم تھی۔ اور قلعہ سینٹ جارج پر سمندر کی طرف سے آسانی حملہ کیا جاسکتا تھا۔ اگر ڈی ایچ پہونچ جاتا تو محصور فوج کو سخت مصیبت میں گرفتار ہوجانا پڑتا۔ لیکن اس نازک وقت پر جو جہاز پہونچا اُس پر فرانسیسی جھنڈے کے بجائے برطانوی پرچم لہرا رہا تھا۔ اسی طرح اخیر جنوری ۱۷۵۹ء میں جب لیلی کو اِس مقام کے قابو میں لانے کی توی امید تھی، ایک برطانوی جہاز سامان رسد اور مزید کمک کے ساتھ پہونچ گیا۔ یہ کمک جلد ہی آگئی۔ اور مختصر ہونے کے باوجود اپنے نتائج کے لحاظ سے تاریخ میں بہت اہمیت رکھتی ہے کیونکہ اس کے بعد ہی لیلی نے اپنا محاصرہ اٹھالیا اور ارکاٹ واپس چلا گیا۔ صاف صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ جو کرناٹک میں فرانسیسیوں کے زوال کی ابتدا تھا، بحری مستقر کی دوری سے ظہور پذیر ہوا۔

یہی نہیں بلکہ ڈی ایچ کی طویل غیر حاضری سے کلایو کو علاقہ سرکار میں فرانسیسیوں اور اُن کے شرکاء کار پر ضرب کاری لگانے کا موقعہ بھی مل گیا۔ اس علاقہ سے کرناٹک میں فرانسیسی محاصرین کو بھی مدد دیجاسکتی تھی اور بنگال میں کلایو کے لئے بھی خطرہ تھا لیکن شموئل فورڈ نے ۷ا۔ اگست کو وزیگاپٹم کے قریب لنگر انداز ہوکر فرانسیسیوں کو شکست دی ۔ یہ کامیابی ناممکن تھی اگر فرانسیسی جہاز بندرگاہوں کی حفاظت اور انگریزوں کی رسد روکنے کے واسطے موجود ہوتے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نظام حیدرآباد کا میلان فاتحین کی جانب ہوگیا، اور جنرل ڈی بسی نے نظام کے دربار میں ابتک جو کچھ کوشش کی تھیں سب ملیامیٹ ہوگئیں۔

وسط اگست تک ڈی ایچ گیارہ جہازوں کا ایک دستہ لیکر پانڈیچری پہونچ گیا۔

جس سے کرناٹک میں حریفین کی قوتوں میں توازن پیدا ہو جانے کی امید ہو گئی لیکن ٹراونکوبار میں ڈی ایچی کے کپتانوں نے سستی سے کام لیا اور انگریزی بیڑے کو جس میں صرف آٹھ جہاز تھے شکست نہ دے سکے۔ طرفین نے تھک کر مقابلہ چھوڑ دیا۔ اور ڈی ایچی کو اپنے جہاز کی مرمت کیلئے پھر بحری مستقر کی طرف جانا پڑا۔ اس کے جانے سے لیلی کی تمام امیدیں خاک میں مل گئیں اور ۱۷۶۱ء میں قحط سے مجبور ہو کر اس کو پانڈیچری دشمنوں کے حوالہ کر دینا پڑا۔

اس واقعہ کے بعد لیلی کو پیرس میں غداری کا الزام لگا کر قتل کر دیا گیا۔ حکومت کی یہ فاش غلطی جرم کی حد تک پہونچتی ہے۔ کیونکہ اگر غیر جانبدارانہ تحقیق کی جاتی تو معلوم ہو سکتا کہ لیلی کی ناکامیاں اس کے تصور سے نہ تھیں بلکہ سمندر میں فرانسیسی قوت کی کمی، بحری مستقر کی دوری ڈی ایچی وینز اس کے کپتانوں کی نااہلی اور سستی کے سبب سے لیلی دراصل کمینہ سازشوں اور بحری قوت کی اہمیت سے ناواقفیت کا شکار ہوا۔

اسے بدنظمی کہئے یا بدقسمتی فرانس کے پاس نہ تو کبھی اچھا جنرل رہا نہ امیر البحر۔ اس پر طرہ یہ کہ جہاز کے کپتان اور دوسرے افسر بھی اکثر بزدل اور کم حوصلہ ثابت ہوئے۔ امیر البحر سفرن نے البتہ اگر لڑائی کا رخ کسی قدر فرانسیسیوں کی موافقت میں بدل پایا تھا۔ اگر وہ ایک سال قبل آجاتا تو حیدر علی کے ساتھ جس کی طاقت کا اس وقت عروج تھا۔ اچھی طرح اشتراک عمل ممکن تھا ورنہ خواہ بزدلی سے یا سستی سے امیر البحر ڈی اورویز نے حیدر علی کی امداد سے گریز کیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حیدر سر آئرکورٹ پر غلبہ نہ حاصل کر سکا۔ اگرچہ اس کی کامیابی فرانسیسیوں کے ساتھ دینے سے یقینی تھی۔ جب تک فرانس کا بحری سپہ سالار سفرن رہا اس نے انگریزوں کو ناک سے چنے چبوا دئے۔

باوجودیکہ برطانیہ اس زمانہ میں فرانسیسی ہسپانوی اور ڈچ اقوام سے ایکطرف اور

حیدر علی سے دوسری طرف سخت کشاکش میں مبتلا رہی۔ اس کو سوائے امریکہ کے ہاتھ سے نکل جانے کے اور کوئی اہم نقصان نہیں ہوا۔ یہ بہت عجیب اور قابلِ غور بات ہے کہ فرانس کو مقابلۃً نقصان رہا۔ اس کا سبب یہ ہے کہ اس کی قوتیں بٹ گئیں تھیں جس سے اسکو یورپ میں بھی شکست اٹھانی پڑی اور ویسٹ انڈیز میں بھی۔ لایق اور ہوشیار افسروں کی بدولت دولت متحدہ برطانیہ، جس کے خلاف دشمنوں کی ایک دنیا صف آرا تھی مقابلہ میں جمی رہی اور ساحل کارومنڈل پر سفرن اور حیدر علی جیسے بہادر سپہ سالاروں سے کامیابی کے ساتھ جنگ نباہ لے گئی۔

۱۷۶۳ء کی طرح ۱۷۸۳ء میں بھی ہندوستان کے متعلق شرایطِ صلح، حریفین کی عام حالت کا لحاظ کر کے طے ہوئیں اور خود ہندوستان کے اندر اُن کی قوتوں کے استحکام یا کمزوری، شکست یا فتح کا چنداں اثر نہیں پڑا۔ اس طرح چونکہ فرانس کی تجارتی اور مالی حالت بہت ناگفتہ بہ ہو جانے سے جنگ کا جاری رکھنا اس کے لئے سخت دشوار ہو گیا تھا اس کو صلح میں یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہونا پڑا کہ جتنے مقامات قبل از جنگ انگریزوں کے قبضے میں تھے۔ سب اُن کو واپس دے دئے جائیں۔ فرانس کو بھی مقامات اس صلح کی رو سے واپس مل گئے جو جنگ سے پہلے اس کے زیرِ حکومت تھے۔ لیکن اس میں فرانس کا صریحاً نقصان تھا۔ انھیں ہی وجوہ سے ہالینڈ کو بھی ناگاپٹم انگریزوں ہی کے قبضہ میں چھوڑ دینا پڑا۔ اور چاروناچار ایسٹ انڈیز کے سمندروں میں جنکے بعض حصے اب تک دوسری اقوام کیلئے بند تھے جہازرانی کی اجازت بھی دینی پڑی۔ اس طرح برطانیہ نے ہالینڈ میں جو کچھ حاصل کیا اس سے اُس کا قدم اور بھی مستحکم ہو گیا۔ اور وہ ٹیپو صاحب کی بڑھتی ہوئی طاقت کے خلاف کامیاب تدابیر اختیار کرنے کے قابل ہو گئی۔

اس صدی کی آخری جنگ سب سے زیادہ فیصلہ کن حیثیت رکھتی ہے۔ اس کا آغاز فرانسیسی جمہوریت پسندوں کے اس یقین واثق سے ہوا کہ برطانیہ کی طاقت، جو زمانہ صلح میں اور بھی بڑھ گئی تھی، زیادہ تر اس کو ہندوستان کو قابو میں رکھنے پر منحصر ہے۔ بوناپارٹ کا بھی یہی خیال تھا چنانچہ اس نے اٹلی کو فتح اور وینس کی جمہوریت کا اپنے اور آسٹریا کے درمیان حصہ بخرا کر لینے کے بعد مشرق کے متعلق بھی منصوبے قائم کئے۔ اس مقصد کیلئے اس نے سب سے پہلے کارفو کو قبضہ میں رکھنا اور مالٹا کو فتح کرنا ضروری سمجھا۔ ان دونوں باتوں میں کامیابی حاصل کرنے کے بعد اس نے مصر آسانی فتح کر لیا۔ جس میں یہ غرض پوشیدہ تھی کہ برطانیہ کو ہندوستان سے نکال دیا جائے۔ نیپولین کا ارادہ برطانیہ اور ترکی پر اچانک حملہ کرنیکا تھا لیکن نلسن اس کو بھانپ گیا تھا۔ اور جب اس نے نیل کی شاندار فتح حاصل کر کے فرانسیسیوں کی فتوحات روک دیں تو ایک افسر کے ذریعہ یہ خبر بمبئی میں بھیجدی جو کلکتہ میں لارڈ مارنگٹن کے پاس ۳۱ اگست کو پہونچی مارنگٹن پہلے ہی سے ہوشیار ہو چکا تھا کیونکہ ئلی ڈی فرانس کے گورنر مالارٹک نے ناسمجھی سے ان تجاویز کا راز طشت از بام کر دیا تھا جو ٹیپو صاحب نے اس کے پاس خفیہ طور سے بھیجی تھیں۔ اس جری سردار نے برطانیہ کے خلاف جو تدابیر کرنی چاہیں تھیں ان میں ایک یہ بھی تھی کہ فرانسیسی گورنر سے پانچہزار یورپین اور پچیس ہزار افریقی سپاہیوں کی ایک زبردست فوج منگلور طلب کیجائے۔ ٹیپو نے اس مقصد کیلئے جو سفیر بھیجا اس کا گرم جوشی سے استقبال کیا گیا لیکن فرانسیسی گورنر نے اس معاملہ کو خفیہ رکھنے کے بجائے اس کا اعلان کر دیا اور جنوری ۱۷۹۸ء میں اس مہم کے لئے رضا کار طلب کئے۔ صرف سو آدمیوں نے اپنے کو پیش کیا اور ایسا اہم راز اتنے بے حقیقت نتیجہ کے لئے قربان کر دیا گیا۔ یہ خبر ان سو فرانسیسیوں کے منگلور پہونچنے کے چھ ہفتہ بعد جون کے مہینہ میں کلکتہ پہونچی۔ اس طرح جس وقت بوناپارٹ مصر کی سرزمین پر

پر اترا۔ برطانوی حکام اس نازک گھڑی کے مقابلہ کی تیاری کر رہے تھے کہ جو نپولین کی کامیابی سے ہند میں آتی ہوئی معلوم ہوتی تھی۔

مصر کی ترک سے مشرق کو زیرنگیں لانے کی تمام آرزوئیں جو نپولین کے دل میں تھیں، خاک میں مل گئیں اور ٹیپو صاحب نے جو کچھ توقعات فرانسیسیوں کی کامیابی اور امداد سے قائم کر رکھی تھیں ان سب پر پانی پھر گیا۔ حقیقت یہ ہے کہ ٹیپو صاحب مالارتک اور نپولین تینوں سے ایسی غلطیاں سرزد ہوئیں جن پر اگر ہم اظہار حیرت کریں تو بیجا نہ ہوگا۔ بھلا ٹیپو صاحب نے یہ کیسے توقع کرلی کہ مالارتک کو الی ڈی فرانس میں اتنے جہاز مل سکیں گے جو تیس ہزار سپاہیوں کو بحر ہند کے اس پار پہونچا سکیں۔ اس کو یقیناً یہ علم ہو چکا ہوگا کہ انگریزوں نے کیپ ٹاؤن فتح کرلیا جس سے فرانس کے لئے یہ بیحد دشوار ہو گیا تھا کہ وہ کوئی بڑا جنگی بیڑا الی ڈی فرانس بھیج سکے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ پہاد نامی ایک فرانسیسی نے فرانس کی طاقت کی بابت ٹیپو کو دھوکے میں ڈال رکھا تھا۔ مگر اس میں کوئی شبہہ نہیں کیا جاسکتا کہ ٹیپو نے بھی امیدیں قائم کرنے میں مبالغہ سے کام لیا۔ مالارتک کی کوتہ اندیشی کا تذکرہ ہو چکا ہے لیکن یہ نپولین کی اس غلطی کے مقابلہ میں کچھ حقیقت نہیں رکھتی جو اس سے یہ فرض کر لینے میں سرزد ہوئی کہ انگریز جو اب بلا شرکت غیرے سمندر کے حکمران تھے بحیرۂ روم کو یونہیں چھوڑ کر اس کو ہندوستان کے سارے راستہ پر قبضہ جمالینے کا موقع دیں گے۔

حقیقت یہ ہے کہ بوناپارٹ جس عرصہ تک سوریہ میں رہا اس کے پاس بہت تھوڑی سی سپاہ تھی۔ اور جنوری ۱۷۹۹ء میں اس کی تمام نقل و حرکت سے پتہ چلتا تھا کہ وہ شام پر حملہ کریگا اور فروری میں یہ حملہ کر بھی دیا گیا۔ غالباً اس کا ٹیپو کے ساتھ نامہ و پیام سے یہ مقصد تھا کہ وہ ہندوستان میں برطانیہ کے خلاف زیادہ سرگرمی کے ساتھ جد و جہد جاری رکھے تاکہ بحیرۂ روم میں انگریزوں کی طاقت کمزور پڑ جائے۔ بہرحال جو کچھ بھی اس ساز باز کا مقصد رہا ہو، اس نے

ٹیپو کی موہوم امیدوں میں پختگی پیدا کردی۔ چنانچہ لارڈ مارنگٹن نے جب نظام سے دوستی پیدا کرنے اور مرہٹوں سے غیر جانبداری کا عہد لینے کے بعد ٹیپو سے یہ چاہا کہ صلح کرنی چاہی کہ فرانسیسیوں کو مصر ہی میں روک دیا گیا ہے تو اس کی کوشش بے سود رہی اور انجام کار ٹیپو کو اپنی ناعاقبت اندیشی کی بدولت سلطنت اور جان دونوں سے ہاتھ دھونا پڑا۔

یہ ایک افسوس ناک قصہ ہے جس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ٹیپو نے بحری قوت کی اہمیت اور فرانسیسی امداد کی حقیقت کا بہت ہی غلط اندازہ لگایا۔ فرانسیسیوں نے بھی مشرق کے متعلق اپنی تمام کارروائیوں کا خاکہ بہت جلدی میں اور غیر مربوط طریق پر بنایا۔ ریپاؤ(جس نے میسور میں آزادی کا بیج بویا) نے اپنی لن ترانیوں سے ٹیپو کے دل میں بہت ہی ناممکن الوقوع امیدیں پیدا کردیں قبل اس کے کہ نپولین یا مالارٹک ان کا ایک عشر عشیر بھی پورا کرسکتے۔ ان دونوں کے درمیان کوئی تعاون بھی نہ تھا۔ اور مالارٹک نے ۱۷۹۸ء میں جو ناسمجھی اور جلد بازی کی اس سے وہ برے بھلے مواقع بھی جاتے رہے جو بونا پارٹ کو ایک سال بعد کچھ سپاہ منگلور بھیجنے کیلئے مل سکتے کیونکہ اسوقت تک مارنگٹن نے بٹاوی کروز روں سے تمام ساحل مالابار پر پہرہ بٹھا دیا تھا۔ اس کے علاوہ کیپ آف گڈ ہوپ سے مزید سپاہ بھی مدراس پہونچ گئی تھی۔ لیکن باوجود اس کے ٹیپو اپنے منصوبوں سے باز نہ آیا اور اپنے ایک ایجنٹ کو فرانس بھی بھیجدیا۔ اس ایجنٹ کی روانگی سے مارنگٹن کو یقین ہوگیا کہ ٹیپو سے صلح کی گفت و شنید بیکار ہے اور آخر میں اپنی تدبیر سے نظام کو دوست اور مرہٹوں کو غیر جانبدار بنا کر اس موقع سے پورا فائدہ اٹھایا جو بحری طاقت کی بدولت انگریزوں کو مل گیا تھا۔

عبد القادر متعلم بی اے کلاس
جامعہ ملیہ

# مشاعرۂ جامعہ

دہلی وہ جگہ ہے جہاں اردو نے جنم لیا اور یہیں سے اردو شاعری کی پرورش ہوئی اس لئے اہلِ جامعہ نے ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۲۵ء کی جامعہ کی پانچویں سالگرہ کے موقع پر جلسۂ یوم تاسیس کے بعد ایک مشاعرہ بھی قرار دیا جس میں دہلی کے نامور شعرا مدعو کئے گئے۔ طرحیں دو دی گئیں تھیں۔

جو چاہے آپ کا حسنِ کرشمہ ساز کرے۔ اور ۔ صبا سے چاک دامانِ سحر ہے۔

اکثر اساتذۂ سخن نے ازراہِ کرم مشاعرہ میں شرکت فرمائی۔ سامعین کا ہجوم بھی کثیر تھا جس میں طلبائے جامعہ کے علاوہ شہر کے اکثر علم دوست حضرات۔ طبیہ کالج کے طلبہ اور بعض اساتذہ اور بعض دوسرے کالجوں اور اسکولوں کے حضرات شامل تھے۔

مولانا محمد علی صاحب جوہر رئیس الاحرار اِس مشاعرہ کے صدر قرار دئے گئے۔ اُن کے ساتھ مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب بھی تشریف رکھتے تھے۔

آغاز مشاعرہ میں مولوی ظہور احمد صاحب وحشی اڈیٹر رسالہ دین و دنیا نے اپنے غیر طرحی فارسی اور اردو کلام سے حاضرین کی سمع نوازی فرمائی۔ پھر مائی لارڈ نثار حسین صاحب سابق ڈپٹی انہار نے بھی محفل کو اپنی شاعری سے محظوظ کیا۔ اِس کے بعد طرحی شعرا کا کلام شروع ہوا اور افتخار الشعرا مہاراج بہادر برقؔ دہلوی بی اے نے اپنی غزل سنائی۔ آپ اساتذہ قدیم کی روش کے پابند ہیں۔ اِس شعر پر محفل پھڑک اٹھی

جہانِ عشق میں روشن مثالِ شمع کی ہو زبانِ شعلے اور ضبطِ راز کرے

یہ ایک شعر اور بھی لاجواب تھا۔

عجیب شے ہے محبت کی آتشِ خاموش — بشر تو کیا یہ فرشتوں کا دل گداز کرے

حضرت ناوک کے اس شعر پر بھی محفل میں ایک خاص تڑپ تھی۔

ملی ہے خاک بہم خار و گل کی گلشن میں — اسیرِ حسن دو روزہ کچھ امتیاز کرے

اسی قافیہ کو پھر کس خوبی سے باندھا ہے۔

یہ کیا کہ صوفی و میکش ہیں یکساں مدہوش — نگاہِ مست سے کہدو کچھ امتیاز کرے

پھر حضرت تاباں جلوہ گر ہوئے۔ آپ ہی کے کہنہ مشق اساتذہ میں سے ہیں اور پڑھنے کا انداز شاہانہ ہے فرماتے ہیں۔

وہ عشق دے مجھے یارب جو دلگداز کرے — حسین اکطرف عشق مجھ پہ ناز کرے

ازل سے ناصیہ فرسائی ہی مقدر میں — جسے نیاز سے فرصت ملے وہ ناز کرے

دوسری طرح میں بھی ایک طویل غزل تھی۔ نموناً صرف دو شعر لکھتا ہوں۔

نہ وہ تیر افگنی سے باز آئے — دکھانے کو فقط نیچی نظر ہے

اکیلے غیر سے ملنے گئے ہیں — مرے وعدہ کی شب دشمن کا گھر ہے

چندی پہ شاہ صاحب رشید اد ہلوی نے بھی خوب غزل پڑھی۔ آپ کے کلام میں وحدت پرستی کی جھلک ہے فرماتے ہیں۔

مقید ایک جگہ وہ محیط کل کیوں ہو — بشر کو چاہئے ہر جا ادا نماز کرے

دوسری طرح میں بھی خاصی غزل لکھی تھی۔ خاصکر یہ دو شعر

یہیں رہتا ہے اک ارماں بھرا دل — مرا پہلو تمناؤں کا گھر ہے

مزاج زلف کچھ برہم ہوا ہے — صبا کے ہاتھ اڑتی سی خبر ہے

جناب رشید نے یہ شعر خوب پڑھا تھا۔

ہوا ہے ذوقِ تپش سے دل آشنا اس میں ۔۔۔ تپِ فراق ہماری خدا دراز کرے

دوسری طرح میں رشید صاحب کی غزل کی زبان کی صفائی زیادہ نمایاں تھی۔ مثلاً

کہیں تو آپ کیا مدنظر ہے ۔۔۔ یہ میرا دل ہے یہ میرا جگر ہے

بیاں کر رازِ دل ہاں ہاں بیاں کر ۔۔۔ زبانِ شوق میں طاقت اگر ہے

سمجھ کر کیجئے پامال دل کو ۔۔۔ ذرا تو سوچئے یہ کس کا گھر ہے

کرم اور محبت پہ یہ کیوں کر یقیں ہو ۔۔۔ ستم ہی اور بانداز دگر ہے

حضرت اکبر کی آواز شیر کی طرح تھی۔ لیکن پڑھنے کا انداز عاشقانہ تھا۔ کہتے ہیں

مجھے بھی دیکھتی ہیں جانگسل تمنائیں ۔۔۔ فراقِ یار ذرا عمرِ غم دراز کرے

دعا قبول ہو یا ترک مدعا کچھ ہو ۔۔۔ سرِ نیاز کو کوئی تو بے نیاز کرے

دوسری طرح میں جو غزل تھی اس نے محفل میں بڑی دلکشی پیدا کی۔ مطلع کیا خوب ہے

سراپا زخمیِ تیغِ نظر ہے ۔۔۔ جگر کو مانتا ہوں اب جگر ہے

کبھی دل تھا بہارِ گل بداماں ۔۔۔ مگر اب زینتِ دامانِ تر ہے

نواب سراج الدین خاں صاحب سائل کی غزل کا کیا کہنا۔ سرتا پا مرصع تھی۔ رسالہ جامعہ میں وہ کسی وقت پوری شائع کرنے کے قابل ہے۔

مولانا شرف الدین صاحب ٹونکی مومن پروفیسر جامعہ نے دونوں طرحوں پر اردو اور نیز انھیں کے طرز پر فارسی میں غزلیں لکھی تھیں۔ آپ کا جو غزلہ پورے کا پورا لاجواب تھا فرماتے ہیں:۔

عجب ہے حسن و محبت کی کار فرمائی ۔۔۔ کہ آنکھ آنکھ سے عرضِ نیاز و ناز کرے

خدا کی شان تڑپنے سے دل کو راحت ہو ۔۔۔ مرا علاج مرا دردِ دلنواز کرے

اگر اسی پہ ہے موقوف تجھ سے راز و نیاز — تو اور عمر معصیت خدا دراز کرے

دوسری طرح میں بھی سنیئے۔

تپش سے دل کی ہے ہنگامۂ عمر — چراغ اس بزم کا سوزِ جگر ہے
نظر میری طرف ہے دمبدم کیوں — سمجھتا ہوں جو کچھ مدِ نظر ہے
سنو گے حشر میں تو حشر ہوگا — ابھی سن لو تو قصہ مختصر ہے

فارسی میں فرماتے ہیں۔

نشستہ ام زہمہ دور تر بہ بزم رقیب — کہ چشم لطف تو بینم چہ امتیاز کند
فسانۂ دلِ دیوانہ کوتہ است ولے — حدیثِ زلف تو اش سلسلہ دراز کند

ذرا زبان کا لطف دیکھیے گا۔

سرم بہ سنگ درت سجدہ ہا ہمی ریزد — دلم بکعبۂ ابروئے تو نماز کند
فلک بہ لابہ گری سر نہادہ صد نوبت — بپائے آنکہ بخاکِ درِ تو ناز کند
بلے کرشمۂ حسن است عشق نیست عجب — شہے چو غزنوی و خدمتِ ایاز کند

دوسری طرح میں فرماتے ہیں۔

دلم بہ پہلوئے غائب از نظر بود — نمی دانم کہ ایں فتنہ گر بود

یہ سوز و گداز ملاحظہ کے قابل ہے۔ اور واقعی مشاعرہ میں اس وقت عجب کیفیت تھی۔

چہ شد یارب کہ آہے بر نتابم — بہ پہلویم دلے بود و جگر بود

اس شعر پر بھی لوگوں نے دل کھول کے داد دی۔

بہ یادِ گریۂ دل میکنم خون
کہ دیدۂ آستینت چشم تر بود

قاری سرفراز حسین عزمی جاپان کے مشہور سیاح اور علیگڑھ کالج کے پرانے کھلنڈرے نے دلچسپ غزل پڑھی اور محفل کو زعفران زار بنا دیا۔ چند شعر سنئے خاص رنگ کے ہیں۔

ہمیں بھی کاش بلائے وصالِ غیر کے وقت　　ہمیں بھی کاش وہ اپنا شریکِ راز کرے

نکاح کا شوق اور بہت سی مجبوریاں مانع۔ پھر آخر اسی جذبہ کی جھلک اشعار میں کیوں نہ نمایاں ہو کہتے ہیں۔

نکاح کرتے ہی کھل جائیگا درِ رحمت　　یہی علاج ہے جنت کو خانہ ساز کرے

یہ فراوانی شوق ملاحظہ طلب ہے۔

لپٹ کے پیلئے ہمنے رقیب کے بوسے　　وفورِ شوق میں کیا کوئی امتیاز کرے

دوسری طرح میں فرماتے ہیں

وہ اٹھکر چلدئے بزم عدو میں　　قیامت آگئی یہ بھی خبر ہے

اس لفظی عبارت اور ہولی اور دوالی کے اجتماع کو دیکھئے۔

شبِ یلدا میں جو ہونی تھی ہولی　　دوالی کی یہاں کس کو خبر ہے

محکمۂ جاسوسی کا کوئی شخص پہرہ کے لئے بٹھایا تھا۔ لیکن اس کی کوشش کچھ بیکار سی گئی کیونکہ

یہ مانا خط کے پرزے مل گئے ہیں　　مگر قاصد تو مفقود الخبر ہے

مسیح الملک کی طرف دیکھکر حسرت کے ساتھ اس شعر کے پڑھنے کا انداز بڑا مضحکہ آفریں تھا

میں ان کی بزم میں کس طرح جاؤں　　مرے گھٹنوں میں گٹھیا کا اثر ہے

معشوق کی گستاخی سے بھی نالاں ہیں۔

بلاتے ہیں اگر باجی بہنے سے
وہ کہتے ہیں ابے عزمی کدھر ہے

مسیح الملک کی بھی دو غزلیں دونوں طرحوں میں پڑھی گئیں۔ وہ چونکہ پوری کی پوری اخبار ہمدرد میں شائع ہو چکی ہیں۔ اس لئے اس رسالہ میں دوبارہ دینے کی ضرورت نہیں ہے۔

حکیم صاحب موصوف کو فارسی شعر گوئی کا ذوق ہے اور اسی کا مذاق آپ کی طبیعت پر غالب ہے چنانچہ غزلیات و قطعات فارسی کا ایک دیوان مرتب ہو گیا ہے۔ جس کی بابت ہمکو معلوم ہوا ہے کہ وہ جرمنی سے چھپکر دیدہ افروز اہل بصیرت ہوگا۔ اردو کی طرف آپ کا میلان طبع کم ہے اور غالب مرحوم کی طرح اس کو اپنے لئے باعثِ امتیاز نہیں سمجھتے۔ لیکن اردو آپ کے گھر کی کنیز ہے اور فارسی شاعری پر قدرت ہونے کی وجہ سے جو لطف آپ کے اردو کلام میں ہوتا ہے۔ اس کا اندازہ اساتذۂ فن کر سکتے ہیں۔ آپ کی دونوں غزلیں لاجواب تھیں اور مشاعرہ میں اُن سے خاصی گرمی اور رونق پیدا ہو گئی تھی۔

مولانا اسلم جیراجپوری پروفیسر جامعہ کی ایک غزل جامعہ کے ایک طالب علم نے سنائی جو دورِ حاضر کے مسلمانوں کے ہیجان اور اُن کے ولولہ کا مرقع تھی۔ حاضرین نے اُس کو نہایت خاموشی مگر دلچسپی کے ساتھ سنا۔ بعض بعض اشعار پر محفل اپنے وجد کو ضبط نہ کر سکی اور تالیوں سے اس کا اظہار کیا۔ یہ شعر کس قدر لطیف ہے۔

مگر ہے نور ہر ظلمت کے پیچھے ہماری بھی شبِ غم کی سحر ہے

ڈاکٹر سعید الرحمن صاحب نے جو اخبار ہمدرد کے ایڈیٹوریل اسٹاف میں ہیں اور فطرتی طور پر شعر کا صحیح ذوق رکھتے ہیں نہایت لطیف غزل سنائی اور محفل سے پوری داد حاصل کی کہتے ہیں۔

ذرا بھی قوم جو دستِ کرم دراز کرے بنے وہ جامعہ خود علم جس پہ ناز کرے
جو زندگی ہے تو دیکھیں گے جامعہ کی بہار دعا کرو کہ خدا اِس کا سن دراز کرے

مزا ملا ہے کچھ ایسا نیازمندی میں — یہ آرزو ہے کہ دن رات کوئی ناز کرے
یہ چار دن کیلئے سب ہے اسے قیام نہیں — سمجھ کے اپنی ادا پہ شباب ناز کرے
غلام ہے تو رہیگا مطیعِ مرضیِ غیر — اگرچہ خوبیِ قسمت اُسے ایاز کرے
جفا کی حد بھی کوئی میں بھی ہوں بشر آخر — مری وفا پہ نہ اتنا وہ شوخ ناز کرے

علاوہ طرحی غزل کے آپ نے جامعہ اسلامیہ پر مندرجہ ذیل دلکش نظم سنائی۔

باعثِ احیاءِ ملت منبعِ ایماں ہے تو — جہل کی ظلمات میں سرچشمۂ حیواں ہے تو
خلقِ اسلامی کی تو اِک بولتی تصویر ہے — بہرِ ملت تیری خاکِ آستاں اکسیر ہے
کیوں نہ منڈلائیں محبِ قوم سب بلبل ترے — وہ چمن ہے تو کہ ہیں خوش رنگ و خوشبو گل ترے
تو فلک ہے جس میں تاباں سیکڑوں تارے ہیں — تو صدف ہے جسکے گوہر بچے سب شہوار ہیں
کھنچ کے اب ہر سمت سے بچے یہاں آنے لگے — تجھ میں وہ آغوشِ مادر کا مزا پانے لگے
تیرے بچوں میں اولوالعزمی ہے خودداری بھی ہے — بہرِ پیکارِ حیات اب اُن میں تیاری بھی ہے
نورِ ایماں سے دلوں کو تو نے روشن کر دیا — تو وہ پارس ہے کہ سب بچوں کو کندن کر دیا
بیٹھنے کے واسطے گو میز کرسی کچھ نہیں — لب پہ لیکن شکوہ ہائے کس مپرسی کچھ نہیں
تن پہ معمولی سی گو کھدّر کی اِک پوشاک ہے — دل مگر حق بات کے اظہار میں بےباک ہے
کچھ پلیٹوں سے غرض ہے اور نہ قالینوں کی تلاش — ان کو رہتی ہے تو رہتی ہے کتابوں کی تلاش
شوقِ سگرٹ کا جنہیں عادی جو نہ پانوں کے ہیں — کون کہدیگا کہ یہ بچے مسلمانوں کے ہیں!
ہاں یہ سچ ہے اُن کو کچھ شوقِ خود آرائی نہیں — سوٹ ہو یا بوٹ اُن سے کچھ شناسائی نہیں
چشمِ بینا ہے تو اُن کا خانۂ دل دیکھئے — ملک اور مذہب سے ان کا عشقِ کامل دیکھئے
گو چھری کانٹے سے کھانیکی انھیں عادت نہیں — کیا یہ کچھ کم ہے، غلامی اُن کی ذہنیت نہیں

بے نیازِ آرزوئے عیشِ باطل کر دیا ۔۔۔ سادگی کو زندگی میں اُن کی داخل کر دیا
رعب ہو اُن پر گو نہ کہ شاہنشاہ کا ۔۔۔ دل میں ڈر آتا ہو اُن کے بھی مگر اللہ کا
تھے تو مسلم لیکن اب پکّے مسلماں ہو گئے ۔۔۔ قوم کے بچے بحمد اللہ انساں ہو گئے!

آبروئے شہر بڑھ جائے گی تیرے نام سے
اب مہک اٹھے گی دلّی نکہتِ اسلام سے

حکیم فرید احمد عباسی صاحب عباسی پروفیسر طبیہ کالج و ہاؤس فزیشین نے بھی مندرجہ ذیل نظم پڑھی اور اسی پر مشاعرہ کا خاتمہ ہوا۔

ہے زمینِ پاک دہلی مہبطِ نورِ خدا ۔۔۔ جس کے فیضِ علم سے ہندوستاں روشن ہوا
طبیہ کالج بھی نور افشاں ہوا کس شان سے ۔۔۔ ملک میں ایسا کوئی کالج نہیں ہے دوسرا
اے جہاں آباد تیری سرزمیں کی ہے کشش ۔۔۔ جا بجا دلّی نے بھی آخر تجھی پر دم لیا
قوم کے بچے تری تعلیم سے ہوں مستفیض ۔۔۔ ہو علامت اُن کی دینداری و زہد و اتقا
عالمِ علمِ لدن ہوں واقفِ اسرارِ دیں ۔۔۔ دنیوی علموں کا بھی مخزن کرے اُن کو خدا
جوشِ مذہب اُن کے دل میں موجزن ہر دم رہے ۔۔۔ قوم کو آزاد کر دیں از طفیلِ مصطفےٰ!
ملتِ احمد کا ہو درد اُن کے دل میں جاگزیں ۔۔۔ ہوں رذیلہ خصلتوں سے پاک و بالکل جدا
ہوں تعصب اور زہدِ خشک سے یہ سب بری ۔۔۔ اہلِ ایماں کو بتائیں یہ نہ کافر ہر بلا
نورِ اسلامی ہو ظاہر اُن کے چہروں سے مدام ۔۔۔ دین و دنیا کے کریں یہ کام بے خوف و ریا
ہاشمی آداب عباسی فضائل اُن میں ہوں ۔۔۔ شانِ ایماں اُن کی پیشانی میں ہو جلوہ نما
قوم ہمسایہ سے یہ کرتے رہیں اچھا سلوک ۔۔۔ دیکھ کر جس کو کرے تعریف ہر چھوٹا بڑا!
یہ کریں احساں ہمسایوں پہ لیکن اس طرح ۔۔۔ ہوں نہ یہ طالب عوض کے اُن سے دنیا میں ذرا

اور کبھی اغیار سے امداد کے طالب نہوں
اپنی روحانی قوی سے کام لیں صبح و مسا

جامع ملی کی روزانہ ترقی دیکھ کر
آنکھیں ٹھنڈی ہوں مرے استاد اجمل کی سدا

قوم کی صحت کے اب سامان اچھے ہو گئے
اک طرف سے طبیہ کالج ادھر جامع کھلا

ظاہری امراض کا ہو طبیہ کالج طبیب
باطنی امراض کا جامع بنے دارالشفا

طبیہ کالج ادھر اور جامع ملی ادھر
ایک کی امداد پر تیار ہر دم دوسرا

اے فرید ہاشمی اب روک لے اپنا قلم
ہاتھ اٹھا کر جامع و کالج کے حق میں کر دعا

(ایک تماشائی کے قلم سے)

# مشرق و مغرب کی تہذیب کے آیندہ تعلقات

آنریبل برٹنڈرسل انگلستان کے نامور فلسفی ہیں، عمرانی نظامات اور اُن کے مختلف پہلوؤں پر آپ کی رائے خاص وقعت رکھتی ہے۔ حال ہی میں موصوف نے ایک مضمون امریکہ کے رسالہ نیو اورینٹ میں لکھا ہے جس میں آپ نے دنیا کے اور مفکروں کی طرح اس خیال کی تائید کی ہے کہ مشرق و مغرب کا ملاپ نہ صرف ممکن ہے بلکہ بنی نوع انسان کے مفاد کے لئے ضروری ہے۔ آپ کے خیال کے مطابق یورپ کی موجودہ تہذیب بجان صنعتی تہذیب ہے۔ اس کی ترقی کے ساتھ انسانی مصیبتیں اور دکھ بڑھتے جاتے ہیں۔ لیکن بدقسمتی سے رجحان زمانہ یہی ہے کہ موجودہ صنعتی تہذیب تمام دنیا پر مسلط ہو جائیگی۔ اگر کوئی چیز دنیا کو اس صنعتی تہذیب کی ہلاکت سے بچا سکتی ہے تو وہ صرف مشرق کی روحانیت ہے۔ آپ کا خیال ہے کہ ایشیا و یورپ کی تہذیبوں کے امتزاج سے ایک نئی تہذیب وجود میں آنے والی ہے جو انسان کی ضروریات کو پورا کر سکیگی۔ موجودہ صنعتی تہذیب کا مقصد صرف مادّی ترقی ہے۔ لیکن اس نئی تہذیب کے نصب العین میں تسخیر فطرت اور انسان کی روحانی ترقی دونوں شامل ہوں گے۔ ہم ذیل میں موصوف کے خیالات ناظرین کی ضیافت طبع کے لئے پیش کرتے ہیں۔

---

کیا مشرق اپنی تہذیب مغرب سے علیحدہ اور آزاد قایم رکھ سکتا ہے یا یہ کہ وہ مغربی تہذیب سے دن بدن قریب اور مشابہ ہوتا جائیگا؟ امکان کچھ بھی ہو لیکن کیا یہ علیحدگی کی خواہش مفید

ہوگی؟ یہ دونوں بڑے اہم اور مشکل سوالات ہیں جن کے متعلق خود اہلِ مشرق کی رائے میں اختلاف
پہلے اِن سوالوں کا مطلب صاف طور پر سمجھ لینا چاہئے۔ تہذیب بہت سے عناصر کے مجموعہ
کا نام ہے۔ مختلف تہذیبوں کے بعض عناصر ملتے جلتے ہوتے ہیں۔ اگر تہذیب کا تجزیہ کیا جائے
تو یہ مذہب، تاریخی و ادبی روایات اور تعلیم کے اجزا سے مرکب پائی جائے گی۔ تہذیب کے دوسرے
عناصر خاندانی انسٹیٹوشن اور قوانین وراثت وغیرہ بھی کہے جاسکتے ہیں۔ غالباً تہذیب کا سب سے
زیادہ اہم عنصر کسی جماعت کی پیدائشِ دولت کا معاشی طریقہ ہے۔ میں پہلے اسی کو لیتا ہوں اور
اس کے بعد دوسرے عناصر سے بحث کروں گا۔

ایسی کتابیں جیسی کہ پیری کی "سورج کے بچے" اس شخص کے لئے بڑی بصیرت افروز
ہیں جو سوسائٹی کے موجودہ صنعتی[1] نظام کے رواج کو سمجھنا چاہتا ہے۔ پیری نے زمانۂ سابق کے انسانوں
کی تقسیم روزی اکٹھا کرنے والوں اور روزی پیدا کرنے والوں میں کی ہے۔ جب کبھی بھی اِن دونوں
جماعتوں کو ایک دوسرے سے ملنے کا موقع ملا تو روزی پیدا کرنے والی جماعت یا تو فوجی قوت کے
بل پر اپنے حریفوں پر کامیاب ہی یا روزی اکٹھا کرنیوالی جماعت نے اپنے فاتح کے طریقے اختیار کرلئے
آج بھی بورنیو میں یہی حالات موجود ہیں، اور مسٹر ہک کے سفرنامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ منگولیا میں
یہ حالت اسی برس قبل گذر چکی ہے۔

اس زمانہ میں بھی صنعتی طریقوں کو اختیار کرنے سے انسان کی حالت میں ویسا ہی تغیر واقع
ہوجاتا ہے جیسا کہ شکار کی حالت سے زراعت کا پیشہ اختیار کرتے وقت انسان کی حالت میں
عظیم الشان تبدیلی ہوئی تھی۔ یہ پورے یقین کے ساتھ کہا جاسکتا ہے کہ صنعتی نظام کے آیندہ

[1] صنعتی نظام سے مراد موجودہ یورپین سوسائٹی کا وہ نظام ہے جو ازمنۂ وسطیٰ کے فیوڈل نظام کے بعد قایم کیا گیا اور جس کی خصوصیت سرمایہ داری مشینیں ہیں جن کی بدولت موجودہ یورپین سوسائٹی کی پیدائشِ دولت کا طریقہ ازمنۂ وسطیٰ سے بالکل مختلف ہے۔ آنربیل برٹرنڈ رسل نے صنعتی نظام سے یہی وسیع مفہوم لیا ہے

یہ ممکن ہے۔ تہذیب و شائستگی کے مطابق نہ ہوں گے بلکہ جغرافی حدود کے مطابق ہوں گے۔ یہ ممکن ہے صحارا اور گوبی کے ریگستان غیر صنعتی حالت میں رہیں بشرطیکہ وہاں دھاتوں وغیرہ کی کانیں نہ دریافت ہو جائیں لیکن جہاں کہیں بھی صنعت کیلئے اشیائے خام موجود ہیں وہاں ضرور صنعتی نظام قایم ہوگا۔ اگر وہ علاقہ مغرب کے سیاسی اقتدار میں ہے تو اس کی صنعتی ترقی مغربی سرمایہ سے ہوگی اور اس کی حفاظت کے لئے مغربی اسلحات موجود رہیں گے۔ اگر وہ علاقہ خود مختار ہے تو اس کو مجبور کیا جائیگا کہ یا تو وہ خود صنعتی ترقی کرے یا کسی صنعتی قوم کا اقتدار تسلیم کرے۔ کیونکہ صنعتی نظام کے ساتھ ساتھ فوجی قوت بھی حاصل ہو جاتی ہے۔ اس لئے مشرقی ممالک کیلئے نہ تو خود مختاری کی حالت میں اور نہ محکومی کی حالت میں صنعتی نظام قایم کئے بغیر کوئی چارہ ہے۔

یہ کہتے وقت مجھے موجودہ صنعتی نظام کا حامی نہ خیال کیجئے بلکہ میرا تو یقین ہے کہ مشین کی ایجاد بنی نوع انسان کی ایک بڑی بدنصیبی ہے، لیکن اس حالت میں کہ مشین موجود ہے تو یہ ناممکن معلوم ہوتا ہے کہ اس کے اثر سے اُن ممالک کو محفوظ رکھا جا سکے جو قدرتی اور جغرافیائی حیثیت سے اس کے لئے موزوں ہیں۔ مجھے مہاتما گاندھی کی اس تحریک سے پوری ہمدردی ہے کہ وہ ہندوستان کو صنعتی اثر سے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں۔ اگر اُن کی اس کوشش کی کامیابی کی ذرا سی بھی امید ہوتی تو میں بھی اُن کی تائید کرتا لیکن میرا خیال ہے کہ کامیابی محال ہے صنعت کی ترویج فطرتی قوت سے مشابہ ہے۔ ہمیں چاہئے کہ اس کے آگے سر تسلیم جھکا دیں اور جہاں تک ممکن ہو اس کا اچھے سے اچھا استعمال کریں۔

علاوہ اس کے یہ بھی خیال ہے کہ زراعت بھی دن بدن صنعتی طریقے اختیار کرے گی ممالک متحدہ امریکہ میں اس کا بہترین مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ یہاں نئی زمین اور موروثی کاشتکاروں کے نہ ہونے سے ایک ایسا زراعتی طبقہ وجود میں آگیا ہے جو پرانی روایات سے یکسر عاری ہے۔ پرانے

ملکوں کے کسانوں سے جو ابتک موجودہ زمانہ سے قبل کی روایات پر قایم ہیں اس طبقے کی حالت بالکل مختلف ہے۔ جوں جوں صنعت ترقی کرتی ہے آبادی میں ایسے طبقہ کا اضافہ ہوتا جاتا ہے جن کی گذر اوقات باہر سے آئی ہوئی اشیائے خوردنی پر ہوتی ہے۔ اس حالت میں مقابلتاً ایسے کاشتکاروں کی تعداد بڑھ جاتی ہے جو کسی دور کی منڈی کے لئے پیدائش میں مصروف ہوتے ہیں۔ وسطِ مغربی امریکہ میں تمام فصلیں اِسی صنعتی طریقے کے مطابق باہر کی منڈیوں کو بھیجی جاتی ہیں۔ اُس کا نتیجہ یہ ہے کہ یہاں کے کاشتکاروں کی ذہنیت اوسط درجہ کی مزدور پیشہ جماعت سے بہت کچھ مشابہ ہو چلی ہے۔ برخلاف اس کے بڑے بڑے شہروں اور ان کے نزدیک جہاں کانیں نکلتی ہیں اور صنعتی اشیاء تیار ہوتی ہیں کاشت عمیق اور دوسرے طریقے سے صنعتی صورت اختیار کیجا رہی ہے۔ قدرتی کھاد کی کمی آہستہ آہستہ کیمیاوی طریقوں سے تیار کردہ کھاد سے پوری کیجاتی ہے۔ آیندہ چند سالوں میں مرکزی مقام سے برقی قوت کی بہم رسانی کی بدولت ان باغوں کی پیداوار میں بڑی تبدیلی ہو جائے گی جو خاص منڈیوں کی غرض سے لگائے گئے ہیں۔ اِن دونوں رجحانوں سے چھوٹی پونجی والے کاشتکار کو صنعتی نظام میں شریک ہونا پڑیگا۔ یورپ اور ایشیا کے بڑے حصہ میں جو کاشتکاری کیجاتی ہے اُس کی حالت سو سال میں بالکل بدل جائے گی اور ایک نئی طرح کی انسانی آبادی وجود میں آجائے گی۔

اِن تمام باتوں پر غور کرنے کے بعد میں اِس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ اگر مغربی تہذیب کا یہی صنعتی رنگ قایم رہا تو وہ عنقریب تمام مشرق کو اپنے زیر اقتدار کرلے گی۔ جاپان کے موجودہ استقلال و خودمختاری کی بڑی وجہ یہی ہے کہ وہ اس نقطۂ خیال کی اہمیت کو سمجھ کر اُس پر عمل پیرا ہوا۔

ہندوستان کی ارزاں محنت کی بدولت انگریزی سرمایہ اُسے بھی صنعتی ملک بنا دے گا چین یا تو خود صنعتی صورت اختیار کرے گا ورنہ بیرونی طاقتیں اسے صنعتی بنا دیں گی اسی طرح سوویٹ گورنمنٹ بھی اپنے تمام علاقوں کی صنعتی ترقی کے درپے ہے۔ مشرقِ قریب کی سب سے بڑی لعنت مٹی کا تیل ہے اور اسی لئے مغربی طاقتیں متحدہ طور پر اِن تیل کے چشموں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں گی۔ ایران آہستہ آہستہ امریکہ کے زیرِ اثر ہوتا جا رہا ہے۔ باقی سارے مشرقِ قریب پر انگلستان اور فرانس کا اقتدار قایم ہے۔ مغربی ممالک کی تیل کی پیاس کو شفق نہیں روک سکتا۔ کیونکہ اُس پر ایک بڑی حد تک صنعتی ترقی کا مدار ہے۔

بفرض محال اگر ایشیا صنعتی ہو جائے تو کیا یہ ممکن ہے کہ وہ اپنی مختلف تہذیبوں کی خصوصیات کو برقرار رکھ سکیگا؟۔ یا تمام ایشیا آہستہ آہستہ ہٹیبرگ بن جائیگا۔

مارکس کی تعلیم ہے کہ کسی تہذیب کے معاشی عناصر اُس کی اور تمام خصوصیات کی ترتیب اگر یہ درست ہے تو اگر ایشیا نے صنعتی نظام قبول کر لیا تو وہ بالکل صنعتی یورپ و امریکہ کی طرح ہو جائے گا۔ بشرطیکہ ایشیا کی صنعتی حالت کوئی اور خاص دوسری شکل نہ اختیار کرے۔

اب میں تہذیب کے دوسرے عناصر سے بحث کرتا ہوں کہ آیا وہ واقعی معاشی نظام سے تعلق رکھتے ہیں۔ سب سے پہلے مذہب کو لیجیئے۔

بعض مذاہب کا وجود صنعتی نظام کے ساتھ ناممکن ہے۔ قدیم مذاہب جن کے وجود کا انحصار مقامی آبادی کے توہمات پر ہے یقینی طور پر فنا ہو جائیں گے۔ مغربی افریقہ کے باشندے جو دوسری قوام کے لوگوں کے ساتھ کانوں میں کام کرتے ہیں اُن کی مذہبی رسوم کو اس لئے نظرِ حقارت سے دیکھتے ہیں کہ اُن کے خیال کے مطابق اُن کا قریہ تمام عالم کا مرکز واقع ہوا ہے، عالمگیر مذاہب اپنی تھوڑی سی اندرونی طاقت کھونے کے بعد حالات سے مطابقت کریں گے۔

یورپ میں عیسائیت بالکل ناکام رہی کیونکہ یہاں کی آبادی جو صنعت و حرفت میں مشغول ہے بالکل غیر عیسائی ہے لیکن امریکہ کی مزدور پیشہ آبادی پر مذہب کا اثر قایم ہے۔ جاپان کی شنٹو تحریک اس زمانہ میں وجود میں آئی جب اس ملک میں صنعتی نظام کی ابتدا ہوئی اور اس تحریک کے اثرات سرایت کرنے کے ساتھ وہ ذہنیت بھی پیدا ہوگی جو موجودہ اقتصادی زمانہ کے لئے ضروری ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ صنعتی نظام چونکہ خود ایک جدید چیز ہے اس لئے یہ قدیم روایات کا دشمن ہے لیکن اس نظام میں پروپگنڈے کی بہت ساری مخفی قوتیں پوشیدہ ہیں۔ عام تعلیم اور اخبار بینی اس کے نتائج ہیں اور یہ دونوں نظام سرمایہ داروں کی جماعت کے زیر اثر ہیں، ان دونوں کے نتائج تہذیب و شائستگی کے خلاف پڑتے ہیں۔

حکمراں جماعت سب سے زیادہ جس چیز کو اپنے اختیار میں رکھنا چاہتی ہے وہ تعلیم ہے۔ تمام اہل الرائے دماغ اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں اور جس نظام کا نام ریاست ہو تعلیم پر رکھتی ہے اس سے ہمدردی رکھتے ہیں۔ لیکن یہ لوگ اس واقعہ کی طرف سے آنکھیں بند کر لیتے ہیں کہ وہ تعلیم جو ریاست کی طرف سے دیجاتی ہے اس کا مقصد نوجوان نسل کے دماغوں میں ایک خاص قسم کے تعصبات پیدا کرنا ہے۔ یہ تعصبات ایسے دیرپا ہوتے ہیں کہ اس کے بعد کسی قسم کا تجربہ بھی انھیں دماغوں سے محو نہیں کر سکتا۔ اپنے وجود کی حفاظت کے لئے حکمراں جماعت ان تعصبات کو برقرار رکھنا چاہتی ہے۔ لیکن چند غیر معمولی ذہانت رکھنے والوں کے علاوہ حکمراں جماعت کے افراد کی یہ ارادی کیفیت نہیں ہوتی ہے اکثر حالتوں میں یہ اندرونی جذبہ مخفی طور پر کام کرتا ہے جس کی تصریح علم النفس کے ماہروں نے کی ہے۔ کلیسا کے زیر اثر جو تعلیم دیجاتی ہے۔ اس میں مذہبی اعتقادوں کو برقرار رکھنے کی ہر ممکن کوشش کیجاتی ہے۔ یہ جماعت عقل کو پس پشت ڈالکر قوت استدلال کو نکما کر دینا چاہتی ہے تاکہ افراد کے دلوں میں بداعتقادی

کے نتائج کے متعلق خلاف عقل دہشت پیدا کردے۔ اگر تعلیم کا انتظام ریاست کے زیر اثر ہے تو تو اس کا اصلی مقصد قومیت کے جذبہ کی نشو و نما ہوگا۔ کیونکہ حکمران جماعت اگر بیرونی طاقت نہیں ہے تو جنگ میں اپنی حفاظت کے لئے اس جذبہ کا پیدا کرنا ضروری ہے۔ اگرچہ ریاست خود اور اس کے احکام اسکے مستحق نہیں ہوتے لیکن تعلیم کے ذریعہ ایسی روح سرایت کیجاتی ہے کہ ان کا پورا پورا احترام کیا جائے۔ غرضکہ ریاست اور کلیسا کے زیر اثر تعلیم کا مقصد یا تو غلط اعتقاد یا بے معنی خونخواریت پیدا کرنا ہے۔ عموماً یہ دونوں نتائج ساتھ ساتھ پیدا ہوتے ہیں۔ کیونکہ یہ ایک دوسرے کے مدد معاون ہیں۔

کسی جدید ملک میں مطبع بھی اسی طرح مضرت رساں چیز ہے سوائے ان مقامات کے جہاں اس کی باتیں یقین نہیں کیجاتیں مطبع کے بہت مضرت رساں اثرات پیدا ہو رہے ہیں۔ اگر صنعتی نظام کی ترویج ہوگئی تو ایشیا نظام تعلیم اور مطبع کی دوہری لعنت میں گرفتار ہو جائیگا یورپ اور امریکہ کے مقابلہ کے لئے ایشیا میں جارحانہ قومیت کا پیدا ہونا بھی لابدی ہے۔ آج بھی یہ جاپان میں اپنی انتہائی شکل میں موجود ہے۔ انگریز ہندوستان میں اس جذبہ کو پیدا کر رہے ہیں۔ اگر بیرونی دخل اندازی سے نجات حاصل کرنا ہی تو چین بھی یقینی طور پر اس حربہ کو استعمال کریگا

اس اثناء میں مذہب کی کیا حالت ہوگی؟ مغرب اس سوال کا عملی جواب دے رہا ہے حضرت مسیح کی تعلیمات بدھ کی تعلیمات کی طرح نہایت پرامن ہیں لیکن آج عیسائیت کی تبلیغ کے لئے جس جوش کا اظہار کیا جا رہا ہے اس سے مغربی خونخواریت اور زیادہ بڑھتی جاتی ہے۔ کوئیکرس[1] کے علاوہ شہنشاہیت کے مخالف یعنی مذہبی گروہ سب کے سب خود غیر مسیحی

---

[1] کوئیکرس عیسائیوں کا ایک فرقہ ہے جو پرامن زندگی بسر کرنے کا حامی اور جنگ و پیکار کے سخت خلاف ہے اس جماعت کا بانی جارج فاکس ۱۶۲۴ء - ۹۰ء میں ہوا ہے۔ آج بھی یورپ و امریکہ میں اس فرقہ کے لوگ قلیل تعداد میں موجود ہیں۔

ہیں مشرق میں بھی یہی حال ہے۔ چونکہ صنعتی نظام کا لازمی نتیجہ قومیت ہے۔ مذہب زیادہ تر قومیت کے قومی اقتدار کیلئے محرک کی حیثیت رکھیگا۔ چاہے اس مذہب کی تعلیمات میں امن وآشتی پر کتنا ہی زور کیوں نہ دیا گیا ہو۔ جیسا کہ جاپان میں ہوا عقل کے مقابلے میں مذہب کو بچانے کا ذریعہ "تعلیم" ثابت ہوئی ہے۔

تہذیب و شائستگی کے دوسرے عناصر مذہب کی طرح صنعتی نظام کے مقابلے کی اتنی بھی تاب نہ لاسکیں گے۔ تاریخی وادبی روایات شاید قومیت کے محرک کی حیثیت سے باقی رہیں لیکن بالآخر دونوں کی جگہ فنی تعلیم کو مل جائیگی بمقابلہ مغرب کے مشرق میں خاندان ایک مضبوط انسٹیٹیوشن ہے لیکن آج وہ مشرق میں اتنا مستحکم نہیں جتنا کہ مغرب میں ازمنہ وسطیٰ میں تھا۔ اس کی تمامتر مضبوطی کا دارومدار کھیتی باڑی پر ہے وہی اسباب جو مغرب میں اس کی کمزوری کا باعث ہوئے۔ مشرق میں بھی صنعتی نظام کی ترویج کے ساتھ اپنا عمل شروع کردیں گے اگرچہ میں مشرقی تہذیب کو مغربی تہذیب سے بہتر سمجھتا ہوں۔ لیکن مجھے امید نہیں کہ ان دونوں تہذیبوں میں سے کوئی بھی سوائے مذہب کے اپنے عناصر کو برقرار رکھ سکے۔ مذہب میں بھی اگرچہ برائے نام کوئی تبدیلی نہ ہوگی۔ لیکن عملی طور پر اس کا تعلق عالم بالا سے بہت کم رہ جائیگا مذہب ریاست کا ویسا ہی خدمت گذار ہو جائے گا جس طرح کہ کسی فوجی افسر کی باندی۔

میں اب مایوسیوں کو چھوڑ کر امید افزا حالات کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ مذکورہ بالا دلائل سے ہم اس نتیجہ پر پہونچ گئے کہ آئندہ کی تہذیب کسی خاص قوم یا کسی براعظم کی تہذیب نہ ہوگی۔ بلکہ تمام دنیا کی تہذیب ہوگی۔ ایشیائی زندگی کے نصب العین اسی حد تک خود ایشیا میں برقرار رہیں گے جہانتک کہ ان میں تمام دنیا میں رواج پذیر ہونے کی صلاحیت ہوگی۔ وہ زمانہ گیا جب قوموں کے لئے ایک دوسرے سے علیحدگی ممکن تھی۔ ایشیا کو چاہئے کہ وہ یورپ کا ا

بنے ورنہ اُس کو اپنی مخصوص خوبیاں بھی فراموش کرنا پڑیں گی۔ اگر ایشیا یورپ کو کچھ سکھانا چاہتا ہے تو یہ بغیر آپس کی مفاہمت کے ممکن نہیں۔ صنعتی کارکردگی کا سبق ایشیا کو مغرب سے سیکھنا پڑے گا ورنہ مغرب کے مظالم اور ناجائز فائدہ کا سلسلہ قایم رہے گا۔ اور مغرب کا معمولی آدمی بھی مشرق کو اس لئے حقارت کی نظر سے دیکھے گا کہ اس کے نزدیک صرف کارکردگی ہی وجہ تفوق ہے۔

صنعتی نظام کے طریقہ پیدائش کی برائیاں قدرتی طور پر نہیں پیدا ہوگئیں ہیں بلکہ یہ نتیجہ ہیں مقابلہ اور ذاتی اجارہ کے رواج کا۔ اس وقت سوائے اشتراکئین کے ان دونوں رواجوں کو اچھا سمجھا جاتا ہے۔ امریکہ تو دیوانہ واران پیدائش دولت کے طریقوں پر یقین رکھتا ہے۔ ڈیوس رپورٹ نے اسی لئے جرمنی کو ایک یہ بھی مطالبہ پیش کیا تھا کہ ریلوے ذاتی ملک ہوجانی چاہئیں۔ ذاتی کوشش کا اصول امریکہ والوں کا مذہب بن گیا ہے۔ مشرق میں کامیاب دنیا داری کی زیادہ وقعت نہیں۔ اس لئے امید ہے کہ شاید مشرق صنعتی نظام میں انسانیت کی روح پھونک دے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ضروری ہے کہ مقابلہ کی موجودہ نمایاں خصوصیت یعنی اشیائے خام کے لئے فوجوں اور بیڑوں کی تیاری میں تخفیف ہو۔ تمام اشیائے خام بین الاقوامی ملک ہونی چاہئیں۔ اور ہر قوم کو اسی قدر حاصل کرنے کا حق ہونا چاہئے جو اُس کی ضروریات کے لئے کافی ہے۔ اس طریقہ سے ایک حقیقی بین الاقوامی حکومت قایم ہوسکتی ہے۔ جس کا قیام لیگ اقوام کے خالص سیاسی نظام کے ذریعہ ناممکن ہے۔ موجودہ جنگ وجدل کی اصلی وجہ دور ہوجائے اگر سرمایہ داروں کی جماعت کو اشیائے خام حاصل کرنے سے باز رکھا جائے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ صنعتی نظام کی تمام تر توجہ انسانی خوشی میں اضافہ کرنے کی طرف منعطف ہوجائے گی اور صنعت خونخواریت اور ہلاکت کا ذریعہ نہ رہے گی۔ اس مقصد کو حاصل کرنا ایسا مہتم بالشان

کام ہے۔ جو ایشیا کو بنی نوع انسان کے مستقبل کے لئے کرنا ہے۔

جب ایک مغربی آدمی کے سامنے ایسے صنعتی نظام کا نصب العین پیش کیا جائے گا جس میں مقابلہ کی کوئی گنجایش ہی نہیں تو اس کا سب سے پہلا اعتراض یہی ہوگا کہ ایسے نظام میں کارکردگی کبھی پیدا نہیں ہو سکتی۔ ممکن ہے کہ ایک حد تک یہ اعتراض صحیح ہو لیکن بمقابلہ اس کے کہ آپس میں ایک دوسرے کو نہایت سرگرمی اور کارکردگی سے تباہ کیا جائے یہ کہیں بہتر ہے کہ عام فلاح و بہبود کے لئے کارکردگی کو قربان کر دیا جائے جس کی تعریف میں مغرب اس قدر رطب اللسان ہے۔ اگرچہ یہ لازمی ہے کہ موجودہ نظام کی موجودگی میں مشرق کو مغرب کی کارکردگی کے اصول بڑی حد تک اختیار کرنا پڑیں گے لیکن یہ محض عارضی وقفہ کے لئے کیونکہ اس کے بعد ایسا وقت آئیگا ہی جب صنعتی نظام کا مقصد تمام دنیا کے انسانوں کیلئے متمدن اور فارغ البالی کی زندگی کے اسباب بہم پہونچانا ہوگا۔ یہ منزل ابھی بہت دور ہے۔ شاید اس منزل پر جب تک دنیا پہونچیگی اس وقت تک ہماری مغربی اقوام ایک دوسرے کو تباہ و ہلاک کر چکیں گی۔ لیکن اگر صنعتی نظام کو دنیا کیلئے مستقل بنانا ہے تو اس منزل پر پہونچنا ضروری ہے۔ کیونکہ یہ حالت ہر اس حالت سے اچھی ہے جس کا بغیر صنعتی نظام کے امکان ہو سکتا ہے۔ تو اس مقصد کیلئے یہ ضروری ٹھہرا کہ مشرقی تخیل حیات کو موجودہ معاشی دنیا پر چسپاں کیا جائے۔ مجھے تو پورا یقین ہے کہ ایشیا مغربی جدت پسندی کو موجودہ حکمراں اقوام کے ظلم و ستم کی ناپاک خواہشوں کے برخلاف انسانی اغراض کی خدمت کے لئے استعمال کر کے تمام دنیا کی نجات کا باعث ہو سکتا ہے۔

یوسف حسین

# بابای کوہی شیرازی

پروفیسر محمد اکبر منیر ایم اے جن کا تعارف آج سے چند ماہ قبل معارف کے ذریعہ ہو چکا ہے فارسی کے اُن قادر الکلام ادیبوں میں سے ہیں جن کے ساتھ مستقبل میں بڑی بڑی امیدیں وابستہ ہیں پروفیسر صاحب موصوف نے نہ صرف ہندوستان میں رہکر فارسی اور عربی میں اعلیٰ درجے کی قابلیت اور استعداد حاصل کر لی تھی بلکہ پانچ چھ برس کی سیاحتِ ایران نے اُن کے کلام میں وہ انداز پیدا کر دیا ہے جو سوائے اہلِ زبان کے دوسروں کو کم نصیب ہوتا ہے چنانچہ دورانِ سیاحت میں آپ کا کلام شیراز و طہران کے ادبی حلقوں میں خاص طور سے مقبول ہوتا رہا اور آپ کی اکثر نظمیں نوائے شیراز اور اطلاع جیسے ممتاز جرائد میں شائع ہوتی رہیں۔
صاحب موصوف نے جامعہ کے تازہ پرچہ کیلئے ایک غزل بابائی کوہی مرحوم کی عنایت کی ہے جسکے ساتھ انھوں نے اپنی وہ نظم بھی بھیجدی ہے جو قیام شیراز میں انھوں نے بابای کوہی مرحوم کے مزار پر لکھی تھی ۔ امید ہے کہ پروفیسر صاحب آیندہ بھی رسالۂ جامعہ کے حال پر ایسے ہی نوازش فرماتے رہیں گے

---

**(۱)**

جنوب کا مسافر دروں اور گھاٹیوں سے گزرتا ہوا شیراز سے دو فرسنگ کے قریب ایک ایسی بلندی پر پہونچتا ہے جہاں سے شیراز کی وسیع وادی کا کسی حد تک اچھی طرح نظارہ کر سکتا ہے شہر یہاں سے تقریباً ناپید ہے اور شاہ چراغ کے گنبد کے سوا کچھ دکھائی نہیں دیتا۔ باغات کا وہ دلفریب سلسلہ جو مغرب میں کوہ برفی کے دامن میں ختم ہوتا ہے اُس کی توجہ کو تماماً جذب کر لیتا ہے لیکن اگر وہ ذرا دقت سے دیکھے تو سامنے کے پہاڑ پر وسط میں دائیں جانب اسے ایک سیاہ نشان دکھائی دیگا یہ درختوں کا ایک جھنڈ ہے جو باباکوہی کے نام سے مشہور ہے۔

**(۲)**

یہ جگہ جو شیراز سے تقریباً ایک میل کے فاصلہ پر واقع ہے پانچویں صدی ہجری کے ایک صاحبِ کمال صوفی بزرگ کا مزار ہے۔ جن کا نام شریف محمد بن عبداللہ بن عبید اللہ تھا۔ آپ کا مولد شیراز

تھا۔ ابتدا میں آپ شیخ عبداللہ خفیف شیرازی مشہور بہ شیخ کبیر کے مرید تھے۔ ابھی ریعانِ شباب ہی تھا کہ مسافرت اختیار کی۔ کچھ مدت سفر کرنے کے بعد واپس شیراز تشریف لائے۔ علوم و فنون متداولہ میں تبحر تھے۔ کہتے ہیں کہ بادشاہ وقت کی دختر نیک اختر کے جمال کے فریفتہ ہو گئے اور چونکہ کسی طرح وصال ممکن ہی نظر نہ آتا تھا لہذا پہاڑ میں گوشہ نشینی اختیار کی اور عبادت میں مشغول ہو گئے۔ کچھ عرصہ کے بعد آپ کی طاعت و زہد کا چرچا بادشاہ کے کانوں تک پہونچا۔ وہ خدمت میں حاضر ہوا۔ عقیدت کا اظہار کیا اور مصاہرت کی خواہش کی۔ لیکن آپ عبادت اور ایمانِ حقیقی کی چاشنی سے بہرہ اندوز ہو چکے تھے اس لئے انکار کر دیا۔ کچھ مدت بعد آپ کے جذبۂ عشق نے محبوب کو اپنی طرف کھینچا۔ سلطان کی دختر بھی وہیں آکر اُن کے ہمراہ عبادت میں مشغول ہوئی آخر دونوں نے ۴۴۲ھ میں اس دارِ فانی سے رحلت کی اور اسی موقعہ پر پہاڑ میں مدفون ہوئے۔ آپ شیخ ابو سعید ابوالخیر کے معاصر تھے اور اُن سے دو سال بعد فوت ہوئے۔ آپ کا ایک دیوان بھی ہے جس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ نہ فقط عبادت کی وجہ سے اُن کی فطرت کا آئینہ اس قدر صاف اور پاک ہو گیا تھا کہ وہ انوار و تجلیات الٰہیہ کا مشاہدہ کر سکتے تھے بلکہ مادرِ طبیعت کے آغوش میں پرورش پانے کے باعث ان کے دل میں ایک ایسی طاقت بھی نشو و نما پا چکی تھی کہ فرشتہ شعر کھنچا ہوا آتا تھا۔ اُن کے سازِ دل سے کھیلتا تھا۔ اور انھیں جوئے کہسار کے مانند مترنم کر دیتا تھا۔ یہی وہ بزرگ ہیں جن سے خواجہ حافظ کے معنوی طور پر فیضیاب ہونے کی روایت مشہور ہے۔ اور یہی وہ بابا کوہی ہیں جن کا ذکر شیخ سعدی بوستاں میں ایک مقام پر کرتے ہیں۔ شنیدی کہ بابائے کوہی چہ گفت

---

(۳)

جب نوروز کی سواری آتی ہے اور دشت و گلزار و وادی و کہسار میں رنگ رنگ کے

سلامی کے لئے صفیں باندھکر کھڑے ہوجاتے ہیں تو اس وقت خوش رو و خوشخو اور عیش پرست شیرازی اپنا کام کاج چھوڑ تفریح کی غرض سے اپنے گھروں سے نکلتے ہیں۔ رہی تفریح جس کے متعلق شیخ شیراز فرماتے ہیں۔

خوشا تفرجِ نوروز خاصہ در شیراز

کوئی اپنے رفقا کے ہمراہ دروازہ سعدی سے نکل کر باغ دلکشا سے ہوتا ہوا شیخ کے مزار پر پہونچ کر صحنِ باغچہ میں ڈیرے ڈالدیتا ہے۔ کوئی آہستہ آہستہ حافظیہ تک ہی پہونچکر درویشوں اور صوفیوں کی مجلس میں چائے نوشی میں مشغول ہوجاتا ہے۔ بعض حافظیہ سے ہوتے ہوئے زیرِ قرآن سے گزر کر رکن آباد کے کنارے کسی باغ میں اپنی مجلس جالگاتے ہیں۔ کچھ ایسے نظر آتے ہیں جو کسی باغ میں چند دن آرام سے گذارنے کی خاطر مغرب کی سمت باغات مسجد بردی کی راہ لے رہے ہیں اور پھر چند ایک ایسے بھی دکھائی دیں گے جو شمال کی جانب کوہ صبا پر چڑھ رہے ہیں تاکہ اپنا وقت اس بزرگ صوفی اور شاعر کی آرامگاہ کے جوار میں گذاریں۔ ان کے ہمراہ ہولیجئے تو پانچ دس منٹ میں آپ اس جگہ پہونچ جائیں گے جسے تکیۂ باباکوہی کہتے ہیں۔ یہاں آپکو چند ایک حجرے نظر آئیں گے جن میں مختلف قسم کے لوگ غالیچے بچھائے اپنی مجلس لگائے بیٹھے ہیں۔ ایک حجرہ سرای دار باباکوہی کا ہے جس میں وہ سماور رکھے چای درست کر رہا ہے اور لوگوں کو پلا رہا ہے۔ حجروں کے سامنے ایک چھوٹا سا باغیچہ ہے جس میں رنگ رنگ کے پھول کھلے ہوئے ہیں۔ اس کے اردگرد چند کلاہ نمدی حصیر کے فرش پر بیٹھے چای و وافور نوشی میں مشغول ہیں۔ مشرق کی جانب حجروں کے سامنے ایک بلند چبوترہ ہے جس پر چند اشخاص ہیں۔ کوئی فرنگی مآب نوجوان ہے۔ کسی کی وضع سے معلوم دیتا ہے کہ بزرگ تاجر ہے۔ ایک اشعار کی کتاب پڑھ رہا ہے۔ ایک کے ہاتھ میں چائے کی پیالی ہے۔ کوئی باتوں میں

مشغول ہے۔ ذرا مغرب کی طرف بڑھیں تو ایک حجرہ نادالان نظر آئے گا جس کے ایک کونے سے شفاف و شیریں پانی کا ایک چشمہ چھوٹ رہا ہے۔ سامنے ایک حوض ہے۔ یہاں بھی کچھ لوگ اپنی بساط بچھائے بیٹھے ہیں۔ کسی کے ہاتھ میں ساز ہے۔ کوئی گا رہا ہے۔ کوئی چائے پی رہا ہے۔ غرض جو ہے اپنی دُھن میں ہے اور دنیا و مافیہا کو فراموش کئے نہایت بیگانہ وار سرت سے اپنا وقت گزار رہا ہے۔ پھر آپ کو چند اشخاص نظر آئیں گے جو یہاں سے اوپر پہاڑ پر چڑھ رہے ہیں ان کے ساتھ ہولیں تو دو منٹ میں آپ باباکوہی کے مزار پر پہنچ جائیں گے۔ یہاں فاتحہ پڑھ کر شہر کی جانب منہ موڑیئے۔ شہر۔ رودخانہ خشک۔ باغات۔ حافظیہ سعدیہ۔ ہفت تن۔ چہل تن غرض تمام وادی شیراز آپ کے قدموں میں ہے اور آپ ہر چیز کا اچھی طرح مشاہدہ کر سکتے ہیں باباکوہی شیراز کا بہترین نظر انداز ہے اور پہاڑ میں واقع ہونے کی وجہ سے مضافات شیراز میں کوئی اور جگہ صفائی و پاکیزگی ہوا و منظر میں اس سے لگا نہیں کھا سکتی۔

(۴)

باباکوہی کی متصوفانہ اور شاعرانہ شخصیت۔ فصل بہار کی شگفتگی۔ اہل شیراز کی کیف انگیز زندگی۔ اور مناظر کی دلفریبی —— یہ تمام امور میرے پیش نظر تھے۔ جب میں نے اشعار "نسیم صبا" لکھے۔ لیجئے اب پڑھئے۔

## نسیم صبا

(بہ باباکوہی شیرازی قدس سرہٗ)

---

از سنگ کوہساراں سرمیزند بہاراں　　از لالۂ بہاراں پرگشت کوہساراں
گردوں فشاند اختر از شام تا سحرگہ　　بر دشت و کوہساراں باغ و جوئباراں

در محفل خضر شد روشن چراغ موسی | در داد جام وحدت ساقی به میگساران
آبست و سبزهٔ و گل باجابجا پر از گل | خوانند همچو بلبل حمدِ خدا هزاران
از خلق دور میدان در گوشهٔ خزیدن | عاشق نمی پسندد مخصوص در بهاران
برخیز تا به بینی کز بهر پائے بوست | دور مزار پاکت بنشسته گلعذاران
در آفتاب و باراں قوس و قزح برآید | وحدت میان کثرت بنما به رازداران
در گوشه نشستی بابا حریف گشتی | با نور ماهِ تاباں باباؤ کوهساران
بر کوه می نشینی در اختراں ببینی | هم سوز غمگساراں هم عشق دوستداران
چو ماه نور پاشد بر باغ و کوه و صحرا | روحت برقص آید از صوتِ آبشاران
از زیر خاک در آ وا روی پاک بنما | بر فیضِ تست بابا چشم امیدواران

ساغر کشیم باهم خواهد منیر بیدل
یک هیچو روزگارے از دورِ روزگاران

---

صبا اسم کوهیست که بابا دراں مدفون است ۔ مزار بابا در وسطِ کوه واقع شده مرجع شیراز بیاست ۔ پائیں مزارش تکیه ایست که باغیچه دارد ۔ و چشمه آب شیریں هم دراجا از کوه منفجر می شود ۔ ایں جائے خیلی با صفا است و مردم اغلب در آنجا برای تفرج می روند علی الخصوص در بهار ۔

# غزل باباکوہی

کوتہ نمی شود سخنِ ما بہ گفتگو   ہر شب دو زلف یار شماریم مو بمو
یک ذرہ سایہ نیست در آفاق دیدہ ام   جائیکہ ہست ماہ بخورشید رو برو
سودای زلف آن گلِ سیراب سرو قد   مانند غنچہ در دل ما ہست تو بتو
تا سر نہد بپائے جوانانِ گلعذار   اشکم رود ز دیدہ بہ باغ جو بجو
از بہر یک شمامۂ زلفینِ عنبرین   چون باد صبح دربدر افتیم و کو بکو
گفتم گذشتم از طلب وصل دلبرا   آمد ندا کہ حضرت ما را بجو بجو

بگریستم ز درد کہ جانم بلب رسید
خندید لعل یار کہ کوہی بگو بگو

# ادبیات

---

## زندگی کی دو تصویریں

از شاہ ولی الرحمٰن صاحب کاکوری۔ بی اے

کل کہ تنہائی میں میں مغموم تھا ہنگامِ شام    دل میں ذوقِ سیرِ گلشن موجزن ہونے لگا
محشرِ جذبات میں ہنگامہ برپا تھا تمام    آخرش میں عازمِ صحنِ چمن ہونے لگا

---

کیا سہانا وقت تھا اور کیا سماں تھا دلفریب    ٹھنڈی ٹھنڈی تھی ہوا اور دھوپ بھی گم ہی تھی
منظرِ صحنِ چمن تھا دشمنِ صبر و شکیب    اس سے پہلے آنکھ نے ایسی فضا دیکھی نہ تھی

---

جھومتی تھی جوشِ مستی میں نسیمِ مشک بیز    سرخوشی میں وجد کرتے تھے جوانانِ چمن
اک طرف تھے طائرانِ شاخِ گلبن نغمہ ریز    اک طرف مصروفِ عشرت تھی گلوں کی انجمن

---

بسکہ تھا میں اک کیاری پر یونہی محوِ نظر    اک شگفتہ پھول پر جا کر پڑی میری نگاہ
خرّم و شاداب تھا جورِ خزاں سے بے خبر    مظہرِ قدرت تھا یا آئینۂ شانِ الٰہ

---

تھا بہت اس گل کو اپنے حسنِ رعنائی پہ ناز　　شاخ پر ہر دم اُسے جھولا جھلاتی تھی نسیم
حق بجانب تھا اگر تھا شانِ زیبائی پہ ناز　　تھا تبسم ریز جب دم گدگداتی تھی نسیم

مہرباں تھی دایۂ فطرت بہت اِس پھول پر　　شیرِ شبنم سے کیا کرتی تھی اُس کی پرورش
باعثِ صد تازگی تھا موجۂ بادِ سحر　　اُس کی خوبی پر فدا تھی باغ کی ساری روش

بادِ سرسر پنجۂ گلچیں سے وہ محفوظ تھا　　آشنا جورِ خزاں سے تھی نہ اُس گل کی بہار
خرم و شاداں شگفتہ شادماں محظوظ تھا　　ہمدم و ہمراز تھی موجِ نسیمِ اشکبار

بسکہ پنہاں تھا نظر سے آفتابِ ضو فگن　　رات کی آمد ہوئی کچھ کچھ اندھیرا ہو چلا
کر چکا جی بھر کے جب نظارۂ صحنِ چمن　　ہو کے رخصت اُس گلِ شاداب سے گھر کو چلا

اس چمن میں پھر ہوا دو دن کے بعد اپنا گذر　　دیکھتا کیا ہوں کہ ہے کچھ کچھ سماں بدلا ہوا
جب قریب اس پھول کے پہونچا تو کیا آیا نظر　　آہ دو دن میں ہے رنگِ بوستاں بدلا ہوا

تھی بہار اب اس گلِ خنداں کی پامالِ خزاں　　خاک پر اوراق اُس کے جابجا تھے منتشر
سرخ رنگت کا نہ تھا چہرے پہ کچھ نام و نشاں　　اب صباحت تھی نہ بو مرجھا گیا تھا سر بسر

دو ہی دن میں دیکھکر یہ روح فرسا انقلاب　　اڑ گیا ہوش اور آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا

جان تھی مرہونِ غم اور دل اسیرِ اضطراب    صدمۂ جانکاہ سے نالہ لبوں پہ آگیا

---

کل جسے جھولا جھلاتی تھی نسیمِ جانفزا    بھول کر بھی آج وہ اُس کی خبر لیتی نہیں
کل تھی فرحت آفریں جس کی شمیمِ جانفزا    کیا قیامت ہے وہی ہے آج پیوندِ زمیں

---

شبنم و خورشید کی ہے کار فرمائی وہی    دور ہو سکتی نہیں اس پھول کی پژمردگی
باغباں کی ہو ابھی تک گلشن آرائی وہی    تازگی سے پر بدل سکتی نہیں افسردگی

---

تھا یہی گل ایک دن مجلس فروزِ بوستاں    آج اُس کا خاک پر بکھرا ہوا شیرازہ ہے
کل تلک رونق جہاں تھی آج ہو کا مکاں    زندگی کا درحقیقت موت ہی خمیازہ ہے

---

انقلابِ دہر کی صورت نظر میں پھر گئی    اشک ریزی پر تھا مائل دیدۂ عبرت نگاہ
دلفریبی بزمِ ہستی کی نظر سے گر گئی    ہے زوال آمادہ ہر نظارۂ "جنت نگاہ"

---

غور سے دیکھو یہی حالت ہے ہر انسان کی    منزلِ ہستی میں دائم غیر ممکن ہے حیات
مکتبِ عبرت حقیقت میں ہے دنیائے دوں کی    لازمی ہے نیشِ مرگ آخر پسِ نوشِ حیات

---

# موت

(از سعید رضا صاحب جوی سابق طالب علم جامعہ)

ماتم عیش ناتمام ہے موت — بادۂ زندگی کا جام ہے موت
دل و ارمان دل قتیل قتیل — کیسی شمشیر بے نیام ہے موت
محشرستان غم درون و بروں — اک سکون ستم خرام ہے موت
خانہ آباد مرگ ہے دنیا — در و دیوار و صحن و بام ہے موت
حیف صد حیف اسے دریغ دریغ — سخت افسوس کا مقام ہے موت

---

رنج ہستی کا اختتام ہے موت — یعنی قدرت کا فیض عام ہے موت
ترک دنیا بخاطر عقبیٰ — راحت خاص و رنج عام ہے موت
جاں سے مطلب ہے غفلت آگاہی — فوت فرصت کا انتقام ہے موت
اِنّا لِلّٰہ کی دور گردی میں — ایک نو تعزیت ہے اک قیام ہے موت
زندگی اک خیال خام سہی — انتہائے خیال خام ہے موت

---

زیست نو کا اہتمام ہے موت — صبح فردا کی ایک شام ہے موت
دل نے مانا بطیب خاطر کیوں — تیرے ملنے کا کیا پیام ہے موت؟
نشۂ عشق کا دماغ تو ہو — خواب خوش ہستی دوام ہے موت
عشق میں موت زندگانی ہے — عشق بن زندگی کا نام ہے موت

عشق میں مر کے ہو رضاؔ زندہ
زندۂ عشق پر حرام ہے موت

# غزل

(خواجہ امین الدین مرحوم عظیم آبادی)

نیست بجز خیالِ تو در دلِ داغدار من — چشم من و چراغ من باغ من و بہار من
گشتہ ز اشک لالہ گوں، مردم دیدہ سرخ رو — عشق تو بر محک زدہ شکرِ خدا عیار من
خاک شدم بہ جستجو، ہست ہنوز م آرزو — تا نہ برد ز کوی او باد صبا غبار من
خواب نصیبِ دشمناں گشتہ ز نالہ و فغاں — کاش بروں فتد ایں چنیں دلِ سوگوار من

---

بسینہ نالہ و آہے کہ داشتم دارم — بدیدہ ذوق نگاہے کہ داشتم دارم
ہزار بار مرا محتسب سیاست کرد — بکوی میکدہ راہے کہ داشتم دارم

# غزل

(از حضرت آزاد عظیم آبادی)

غم دل تھا یہی محرم یہی غماز بھی تھا — کارپرداز بھی تھا خانہ برانداز بھی تھا
ننگِ شہرت عبث و شکوۂ غماز غلط — چھپکے پردہ میں رہے عشق یہ وہ راز بھی تھا؟

چشمِ نرگس بسرِ چشم گراں گو نہیں ... ہاں مگر اس میں ادا و نگہِ غلط انداز بھی تھا
گفتگوئے ناصحِ مشفق کے نصائح ہی نہیں ... سننے والوں میں کوئی گوش بر آواز بھی تھا؟
نغمہ سنجانِ چمن سے کوئی اتنا پوچھے ... تم میں اک تلخ نوا زمزمہ پرداز بھی تھا
ہم بھی پھولوں کی نزاکت کے بہت قائل تھے ... نالہ والوں کا مگر ناز بھی انداز بھی تھا
جلوۂ برقِ تجلی میں نہ تھی کوتاہی ... آنکھ والے تو بہت کوئی نظر باز بھی تھا
قیس و فرہاد کی قسمت میں فقط شہرت ہی تھی ... تیرے دیوانوں کی توقیر بھی اعزاز بھی تھا
آبِ حیواں بھی یہی زہرِ ہلاہل بھی یہی ... تھا یہی عشق کہ جو سوز بھی تھا ساز بھی تھا
نغمۂ مرغِ خوش الحاں تو سنے ہیں کیا کیا ... کوئی سنجیدہ خموشی کا ہم آواز بھی تھا؟
میٹھی باتوں میں حسینوں کی چھپی تھی تسخیر ... یہی افسوں یہی جادو یہی اعجاز بھی تھا

میکدہ حضرتِ آزاد سے چھوٹا آخر
ناسزاوار بھی یہ سلسلہ ناساز بھی تھا۔

---

## چودھویں صدی کا قرآن پاک

---

گھر کا ہے چراغ شمعِ ایماں کیا ہے ... سلفچ کا دھواں ہے نورِ عرفاں کیا ہے
تنورِ شکم کے واسطے ہے کشکول ... ٹکڑوں کا آسرا ہے قرآں کیا ہے

---

قرآں تو تھا فقط ہدایت نامہ ... اب حرز و شفائے فال کا ہے جامہ

کیا کچھ دنیا میں ہے جو قرآں میں نہیں    اِس پر چاروں طرف سے ہی ہنگامہ

---

قرآں کی جان ہیں اگر ہوں باور    قرآن و تفقہ کے یہی ہیں جوہر
شارع کے یہ دو نقط ہیں اصل القرآں    امر معروف اور نہیِ منکر

تفسیر القرآن

دل کی آمد ہے اصل ایماں کیا ہے    احوال کی معرفت ہے عرفاں کیا ہے
تفسیر کو اب شرط نہیں مبلغ علم    ہے تختۂ مشقِ عام قرآں کیا ہے

التفقہ لِلفقہا

کی خوب مفسر نے تفاسیر کی سیر    ناحق نکلا جو تھا فقیہوں سے بیر
خود کارِ مفسر بھی چلائے نہ چلا    جب فقہ قدوری و ہدایہ کے بغیر

---

قرآں سے ہوا ہے خود تفقہ کا طلوع    ہرگز یہ نہیں تصنیفِ بعد وقوع
من حیث تفقہ جو تلاوت ہے، اب    اِک رجعتِ قہقری فقط ہے یہ رجوع

---

قرآں پر یوں جو ہے خلایق کا ہجوم    ہمکو ہیں مفادِ غایت اسکی معلوم
جز رخنۂ دیں نہیں کچھ اِس کا حاصل    واللہ کہ ہیں اہل تفقہ معدوم

---

ممکن ہے کہ ہو کوئی حقیقت معلوم    اگلوں کے جو ہو خلاف آرا مفہوم
آتا نہیں کچھ اِس سے تفقہ پر حرف    اگلے معصوم تھے نہ پچھلے معصوم

# دامنِ گلچیں

## بیدل

بیدل آں گوہرِ نایاب سراغ ۔۔۔ مجملے است کہ پرسیدن نیست
عکس افتادہ در آئینۂ ہوش ۔۔۔ گل تواں گفت ولے چیدن نیست
نسخہ‌ہا در بغل و فہم محال ۔۔۔ جلوہ‌ہا در نظر و دیدن نیست

---

ہر طرف نظر کردیم ہم بخود سفر کردیم ۔۔۔ اے محیطِ حیرانی! ایں چہ بیکرانیہاست
آہ بے پر و بالم، اشکِ عجز تمثالم ۔۔۔ سر بخاک می مالم، سعیِ ناتوانیہاست
ما ز سیرِ ایں گلشن عشوۂ طرب خوردیم ۔۔۔ ورنہ چشم وا کردن عبرت امتحانیہاست

---

## غالب

بہ یادِ قامت اگر ہو بلند آتشِ غم ۔۔۔ ہر ایک داغِ جگر آفتابِ محشر ہو
ستم کشی کا کیا دل نے حوصلہ پیدا ۔۔۔ اب اُس سے ربط کروں جو بہت ستمگر ہو
امیدوار ہوں تاثیرِ تلخ کامی سے ۔۔۔ کہ قندِ بوسۂ شیریں لباں مکرر ہو

---

عشق میں ہم نے ہی ابرام سے پرہیز کیا ۔۔۔ ورنہ جو چاہیے اسبابِ تمنا سب تھا
آخرِ کار گرفتارِ سرِ زلف ہوا ۔۔۔ دلِ دیوانہ کہ وارستۂ ہر مذہب تھا

شوقِ ساماں فضولی ہے وگرنہ غالبؔ ہم میں سرمایۂ ایجادِ تمنا کب تھا

---

کرتے ہو شکوہ کس کا تم اور بے وفائی
سر پیٹتے ہیں اپنا ہم اور نیک نامی

صد رنگ گل کترنا در پردہ قتل کرنا
تیغِ ادا نہیں ہے پابندِ بے نیامی

ہر چند عمر گزری آزردگی میں لیکن
ہے شرحِ شوق کو بھی جوں شکوہ ناتمامی

ہے یاس میں اسدؔ کو ساقی سے بھی فراغت
دریا سے خشک گزرے مستوں کی تشنہ کامی

---

## سودا

یہ کون حال ہے احوالِ دل پہ اے آنکھو
نہ پھوٹ پھوٹ کے اتنا بہو ہوا سو ہوا

دیا اسے دل و دیں اب یہ جان ہے سوداؔ
پھر آگے دیکھئے جو ہو سو ہو ہوا سو ہوا

---

## جرأت

خراب کیونکہ نہ ہو شہرِ دل کی آبادی
ہمیشہ لوٹنے والے ہی اس دیار میں آئے

بیک کرشمہ جو بے اختیار کر ڈالے
وہ عشوہ ساز کسی کے کب اختیار میں آئے

پس از فنا جو ترے دل جلے کی خاک اڑے
تو مضطرب سا دھواں اک نظر غبار میں آئے

نہ کیوں کہ حد سے فزوں تر ہو رتبۂ گریہ
کہ اب تو حضرتِ دل چشمِ اشکبار میں آئے

---

# مطبوعات جدیدہ

---

**احکام الشریعۃ المطہرۃ لانہدام المزارات والقبور المجصصہ**

قبوں اور مزاروں کے ڈھانے کے متعلق شرعی احکام کا ایک مختصر مجموعہ جس میں وہ مضامین اور فتاوے شامل کئے گئے ہیں جو گذشتہ مہینوں میں علماء اسلام نے قبوں اور مزارات کے انہدام کے متعلق لکھے ہیں کہ ان کا گرادینا از روئے احکام شرعی کے واجب اور ضروری ہے۔ اور اُن کا بنانا حرام ہے۔ واقعی ضرورت تھی کہ ان منتشر اور متفرق مضامین کو جو اس بحث کے متعلق شائع ہوئے ہیں ایک جگہ جمع کر دیا جائے ورنہ یہ اخبارات کے متفرق اوراق میں ضائع ہو جاتے۔ عبدالرحیم بن عبدالرحمان ابراہیم فیتہ والے محلہ ابراہیم پورہ مقام کولہ متصل بمبئی نے یہ کام کر دیا۔ اب یہ رسالہ انھیں سے ۲ر قیمت پر مِل سکتا ہے۔

---

**تحفۂ لاثانی برائے فرقۂ رضاخانی**

اِس رسالہ میں اس مباحثہ کی کیفیت مندرج ہے جو مولوی نثار احمد صاحب اور مولوی عبدالشکور صاحب اڈیٹر رسالہ النجم کے مابین مقام مہائم متصل بمبئی میں ہوا۔ مولوی نثار احمد صاحب فرقہ رضاخانی کی طرف سے مباحث تھے۔ اِس مباحثہ میں اِس فرقہ کو جو ہزیمت ہوئی ہے اُس کا مفصل بیان دیا گیا ہے۔ اور نیز رضاخانیوں کی طرف سے جو بدعنوانیاں ہوئیں وہ بھی دکھائی گئی ہیں۔ بحث حنفیت اور وہابیت پر تھی۔

اہلِ علم کی نظر میں یہ بحثیں ہر چند کہ طفلانہ ہیں لیکن جب تک مسلمانوں کو کافر

بنانے والے لوگ موجود ہیں اور بدقسمتی سے عوام کی نظروں میں اُن کا شمار علماء کے طبقہ میں ہے اُس وقت تک اِس سے چارہ بھی نہیں ہے۔ کاش اللہ تعالیٰ اہلِ علم کو اس سے بہتر اور مفید مشغلہ کی طرف متوجہ کرے اور اس باہمی تفریق اور مناقشہ کو مٹا دے۔ اس کی قیمت ۲ر ہے اور یہ بھی سیٹھ عبد الرحیم صاحب مذکور کے یہاں سے مل سکتا ہے۔

---

**فتوائے علماء کرام درباره موجوده نجدی غازیان اسلام**

یہ رسالہ اراکین انجمن اہل سنت والجماعت دہلی کی طرف سے شائع کیا گیا ہے اور غالباً طلب کرنے پر ہر شخص کو مفت بھیجا جاتا ہے۔ رسالہ کا مضمون اُس کے نام سے ظاہر ہے۔ دہلی کے بہت سے علماء کرام کے فتاوے اِس میں شامل ہیں جنہوں نے مزارات پر قبوں کی تعمیر کو حرام کہا ہے۔ اور نجدیوں کو صحیح مسلمان تسلیم کیا ہے۔

---

**تحریک وہابیت پر ایک نظر**

مولانا ابو الوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری نے نجدیوں کے صحیح مسلمان ہونے پر مفصل روشنی ڈالی ہے اور اُن کا قامع بدعت اور حامیِ سنت ہونا صریح دلائل سے ثابت کیا ہے۔ آخر میں مزارات کے قبوں کے متعلق فیصلہ کن بحث لکھی ہے۔ اور مخالفین کے جو اعتراضات نجدیوں پر ہیں اُن کے جوابات دیئے ہیں۔ آدھ آنے کا ٹکٹ بھیجکر یہ رسالہ دفتر اخبار اہلحدیث امرتسر یا دفتر اہل حدیث کانفرنس دہلی سے طلب کیا جا سکتا ہے

---

**رسالۂ صنعت و تجارت**

یہ ماہوار رسالہ سید محبوب علی شاہ صاحب مکینکل انجنیر

کی ادارت میں لاہور سے نکل رہا ہے۔ صنعت و تجارت کے متعلق مفید معلومات اس میں بہم پہونچائی جاتی ہیں۔ لکھائی چھپائی بھی اچھی ہے۔ قیمت سالانہ تین روپئے۔

ملنے کا پتہ۔ منیجر صاحب صنعت و تجارت لاہور۔

---

**تفریح دل** | تفریح دل پر ظرافت لطیفوں کا مجموعہ ہے جو حضرت خطیب قادر بادشاہ صاحب نے اپنی زندگی میں چھپوانے کی غرض سے جمع کئے تھے۔ خطیب محمد عبد الرشید صاحب نے اُن کو طبع کروایا ہے۔ اس مجموعہ کے تین حصے ہیں۔ حصہ اول میں بزرگان دین کے حالات اور پند و نصائح کے متعلق لطائف جمع کئے گئے ہیں۔ حصہ دوم شعر و شاعری اور مذاق علمی سے متعلق لطائف پر مشتمل ہے اور حصہ سوم میں بغیر کسی خصوصیت کے عام لطائف پبلک کی ضیافت طبع کے لئے پیش کئے گئے ہیں۔ تفریح دل کی لکھائی چھپائی معمولی اور قیمت فی جلد ۱۲ر علاوہ محصول ڈاک ہے۔ خطیب عبد الرشید نمبر ۸۷ گوڈون اسٹریٹ مدراس سے طلب کیا جاسکتا ہے۔

---

# شذرات

مسلم یونیورسٹی علیگڑھ میں آج کل پنجاہ سالہ جوبلی کا زور شور ہے۔ ملک کے ہر ہر خطہ میں وفود بھیجے جا رہے ہیں کہ اہل دول اور اکابر قوم کو اس جشن میں شرکت کیلئے لائیں۔ لکچرز۔ مضامین اور نظمیں تیار کیجا رہی ہیں۔ پنڈال نصب ہو رہا ہے اور اس کی آرائش کا سامان کیا جا رہا ہے۔ مہمانوں کے نزول و ضیافت اور علمی و تعلیمی نمائش کا بھی انتظام بڑے پیمانے پر ہو رہا ہے۔ ضروریات یونیورسٹی بھی دکھائی جا رہی ہیں کہ دو کروڑ روپیہ نقد اور پچاس لاکھ سالانہ کی ہیں۔ ہر ہر ضلع پر غالباً دو دو ہزار روپے تقسیم کئے گئے ہیں کہ وصول کر کے خزانۂ یونیورسٹی میں داخل کئے جائیں یہ سب کوشش کس غرض کیلئے ہے؟ کیا مسلمان طلباء کو اُن کی اسلامی ضروریات یا اُن کے قومی اغراض کے مطابق تعلیم دیجائے گی۔ ہم اسی کا جواب سننے کے لئے آرزومند ہیں۔

عام خیال یہ ہے کہ مسلم یونیورسٹی جن لوگوں کے ہاتھوں میں ہے وہ مسلمانوں کی صرف اس جماعت کے نمائندے ہیں جو ملازمت پسند ہے اور جس کے سامنے کوئی اسلامی یا اعلیٰ مطمح نظر نہیں ہے۔ اب جبکہ مسلم یونیورسٹی کے ارباب حل و عقد اس بات کے مدعی ہیں کہ ان کا سر رشتہ تعلیم اُن کے ہاتھ میں آگیا ہے اور وہ جس طرح کی چاہیں تعلیم دے سکتے ہیں اُن کا اولین فرض یہ ہے کہ اپنے مطمح نظر کو بلند کریں اور قومی تعلیم کے ایسے لائحہ عمل کو اختیار کریں جو مسلمانوں کی دینی دینی اور دنیاوی۔ قومی اور ملی ضروریات کا کفیل اور اس پر حاوی ہو۔ وہی لائحۂ عمل مسلم یونیورسٹی بلکہ مسلمانوں کے تمام مکاتب۔ مدارس۔ کالجوں اور اسکولوں میں رائج کرنے کی کوشش کی جائے۔ کیونکہ کسی قوم کی تباہی اور بربادی صرف جہالت ہی کی وجہ سے نہیں ہوتی بلکہ افراد میں مختلف قسم کی تعلیموں کا رواج بھی قوموں کے لئے مہلک ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ترکوں نے

"وحدتِ تعلیم" کے مسئلہ کو نہایت قومی عزم کے ساتھ اختیار کیا اور ہر قسم کی تعلیموں کو بند کر کے تمام قوم کے لئے مختلف مدارج کے لحاظ سے ایک ہی منظم نصاب تعلیم رائج کر دیا۔

اب لازم ہے کہ ملازمت اور غلامی کے ادنیٰ مقصد کو چھوڑ کر قوم کی تعلیم کا اعلیٰ مطمحِ نظر اسلامی اور ملی مفاد قرار دیا جائے۔ "نمود و نمائش اور مصلحت اندیشی" کی روش کہاں تک با اِس قسم کے ادعائے اسلام سے کوئی فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا کہ جب مولوی عبداللہ صاحب جواز سود پر رسالہ لکھیں تو حمیت اسلامی کا ایسا مظاہرہ کیا جائے کہ اُس غریب کو کالج سے نکلنا پڑے اور جب مولوی طفیل احمد صاحب علی الاعلان سود کی اشاعت کریں تو اُن سے ایک لفظ بھی نہ کہا جائے۔ یا جب آگرہ اور متھرا کے قرب میں ارتداد کی شورش پیدا ہو تو یونیورسٹی میں اسلام کی حمایت کیلئے جوش و خروش کے ساتھ جلسے ہوں اور طلباء کی جنود قاہرہ کے چند بہادر میدانِ معرکہ میں بھی مدافعت کے لئے پہونچ جائیں۔ لیکن جب خود احاطۂ کالج میں کوئی غیر مسلم اسلام کا کلمۂ پاک پڑھ لے تو مصلحت اندیش دلوں میں زلزلے پڑ جائیں اور اسلام کی ساری ہمدردی فنا ہو جائے۔ یہاں تک کہ جب تک وہ مسکین وہاں سے ٹل نہ جائے۔ سکون نہ پیدا ہو سکے۔

اگر اب بھی اِس قسم کا مصلحت اندیشانہ اسلامیت کا ادعا رہا اور مسلم یونیورسٹی کی یہی حالت رہی تو اُس کے ارکان کو سمجھ لینا چاہیئے کہ اُس کا وجود اور عدم دونوں مسلمانوں کے لئے یکساں ہے۔ کیونکہ ملک میں اور بھی بہت سے کالج اور یونیورسٹیاں ہیں جن میں اسی قسم کی مصلحت آمیز لیکن نتیجہ خیز تعلیم دیجاتی ہے۔

---

مشرق کی عام بیداری نے آخر ایران کی مست اور مدہوش قوم پر بھی اثر کیا اور اُس نے

خاندان قاچار کی جابرانہ اور ظالمانہ حکومت کا جس کی گنجائش اس زمانہ میں سوائے خفتہ بخت ایران کے اور کہیں نہیں ہو سکتی تھی خاتمہ کر دیا۔ وہاں کے جدید تعلیم یافتہ نوجوان اس مستبدانہ حکومت سے سخت عاجز تھے۔ اس وجہ سے انہوں نے ایران سے باہر انگلستان۔ جرمنی اور مصر وغیرہ میں اپنے مراکز قایم کئے تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ قاچاری حکومت ایک لعنت کا طوق تھا جو ایرانیوں کے گلے میں پڑا ہوا تھا جس نے نہ صرف اُن کی ترقیوں میں رکاوٹ ڈال رکھی تھی بلکہ اُن کی آزادی اور عزت و آبرو ہر چیز کو سلب کر لیا تھا اور غیر قوموں کے ماتحت جو مسلمان ہیں اُن سے بھی زیادہ ظلم کے شکنجے میں اُن کو کس رکھا تھا۔ جب سے ترکوں نے عثمانی خاندان کے استبداد کے جوئے کو اتار کر پھینک دیا اور اُن کو ملک بدر کیا اُس وقت سے ایرانیوں میں بھی ایک ہیجان پیدا ہو گیا۔ اور اس قسم کے جذبات جوش مارنے لگے جس کی ایک جھلک ہمارے ناظرین نے اس قصیدہ میں دیکھی ہو گی جو سال گزشتہ "خرابۂ ایران" کے عنوان سے ہم نے جامعہ کے اوراق میں شائع کیا تھا۔ اور جو ایک نوجوان تعلیمیافتہ ایرانی نے نہایت سوزِ دل سے لکھا تھا۔ قاچاریہ کے نامقبولیت کی یہ بدیہی دلیل ہے کہ اُن کو حکومت سے محروم کرنے پر جا بجا رعایا نے جشن منایا اور چراغاں کیا۔ نیز دیگر سلطنتوں نے بھی مجلس کی اِس کارروائی کو پسندیدگی کی نظروں سے دیکھا اور کوئی اعتراض نہ کیا بلکہ جدید مہیاۃ حکومت کو تسلیم کرنے میں بھی اُن کو پس و پیش نہ ہوا۔

زعیم ایران رضا خاں مشہدی کی شخصیت ایران میں تقریباً وہی ہے جو غازی مصطفےٰ کمال پاشا کی ترکی میں یا امان اللہ خاں کی کابل میں ہے اور کچھ بعید نہیں کہ اس محبِ قوم سپاہی کے عہد میں اللہ تعالیٰ ایرانیوں کو ترقی کے صحیح راستہ پر ڈالدے۔ اس وقت سب سے بڑا خطرہ صرف مجتہدین اور علماء نجف اشرف و کربلا کی طرف سے ہے جو اکثر دوسروں کا آلۂ کار

بن جاتے ہیں۔ اور اپنی ذاتی منفعت کی امید پر ملک و ملت کے نقصان کی پروا نہیں کرتے لیکن رضا خاں کے عزم صمیم کو دیکھتے ہوئے یہ پیش گوئی کی جاسکتی ہے کہ جسطرح غازی مصطفےٰ کمال نے اس جماعت کو مغلوب کر لیا اسی طرح وہ بھی ان پر قابو حاصل کر لیں گے۔

اہل ایران ذہین، طباع اور دل و دماغ والے لوگ ہیں۔ دنیائے اسلام کو اُن کی آزادی سے بہت بڑی بڑی توقعات ہیں اور کچھ عجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ اُن کو پورا کرے۔ امید ہے کہ اُن کی ترقی افغان بلکہ ترک سے بھی زیادہ سریع ہوگی۔

---

اہل شام پر فرانس کے دعویداران تہذیب و تمدن نے جس بیمانہ خونخواریت کا اظہار کیا ہے اس سے دنیا پوری طرح واقف ہو چکی۔ لیگ اقوام میں آج کوئی نہیں جو فرانس کے ان انسانیت سوز حرکات کے خلاف عملی کوشش کرنا تو کجا ملامت ہی کر سکے کیا اب بھی کسی صاحب عقل کو دھوکا ہو سکتا ہے کہ لیگ اقوام محض ایک ڈھکوسلہ ہے جو طاقتور اقوام نے کمزوروں کی حمایت کے لئے نہیں بلکہ اپنے باہمی سمجھوتے کے لئے بنا رکھا ہے۔ نیرنگی زمانہ کی یہ بھی عجب مثال ہے کہ وہ قوم جس نے حریت، اخوت اور مساوات کے لئے بڑی بڑی قربانیاں کیں آج دوسروں کو انھیں حقوق سے محروم رکھنے کے لئے اپنی گذشتہ تاریخ کو یکسر فراموش کر دیتی ہے اور ایسے مظالم کا ارتکاب کرتی ہے جو انسانیت کے لئے باعثِ ننگ ہیں

---



# جامعہ

## جامعہ ملیہ اسلامیہ دھلی

کا

ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

## اسلم جیراجپوری

و

## یوسف حسین خاں بی اے (جامعہ)

ت سالانہ چار روپیہ (للعہ)

# دیوان غالب مطبوعہ جرمنی

مکتبہ جامعہ نے دیوان غالب اردو بڑے اہتمام سے جرمنی سے چھپوایا
تھا جو ملک میں بہت مقبول ہوا اور دوسرے اڈیشن کی ضرورت محسوس
ہوئی اور چند ہی ماہ میں پہلا اڈیشن ختم ہوگیا۔ جرمنی سے دوسرا اڈیشن اسی
شان و اہتمام سے چھپوایا ہے جو اب مکتبہ میں فروخت ہونے کے لئے
موجود ہے۔ چھوٹی تقطیع۔ نہایت عمدہ اور پائدار کاغذ۔ جلد نہایت
خوبصورت مطلا۔ کنارے سنہری۔ ایک پٹھے کے بکس میں احتیاط سے بند ہے

جرمنی کی گرانی کی وجہ سے اخراجات پہلے سے ڈیوڑھے آئے ہیں
اس لئے اس کی قیمت سے کے بجائے للعہ کردی گئی ہے۔

کاویانی پریس کی تازہ مطبوعات بھی برائے فروخت وصول ہوئی
ہیں جن کا اشتہار مقابل کے صفحے پر درج ہے۔

"فہرست کلاں مفت طلب فرمائیے"

ملنے کا پتہ

## منیجر مکتبہ جامعہ ملیہ دہلی

تار کا پتہ۔ "جامعہ" دہلی

# فہرست مضامین

# جامعہ

| جلد ۵ | ماہ دسمبر ۱۹۲۵ء مطابق ماہ جمادی الثانی ۱۳۴۴ھ | نمبر ۱۲ |
| --- | --- | --- |


## سیّد علی حیدر صاحب طباطبائی اور مرزا غالب کی دردناک رسوائی

میری خوش قسمتی تھی یا بدنصیبی یہ تو خدا ہی جانے لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس وقت تک دیوان غالب کی جسقدر شرحیں ملک کے مختلف سخن سنج اور سخن فہم حضرات نے لکھی ہیں اُن کے فیضِ زیارت سے میں محروم تھا۔ محض اتفاقیہ طور پر اپنے ایک مہربان کے پاس مجھے وہ شرح نظر پڑی جو جناب طباطبائی صاحب نے تحریر فرمائی ہے۔ مجھے غالب کے کلام کے ساتھ وہ عشق تو ہرگز نہیں جو آج کل غالب پرستی کے درجہ کو پہونچ گیا ہے لیکن اس سے بھی انکار نہیں کرسکتا کہ میں سچے دل سے غالب کی عزت کرتا ہوں، اور اُن کے کلام کی بہت کافی وقعت میرے دل میں موجود ہے۔ اس حسنِ عقیدت نے مجھے مجبور کیا کہ اس شرح کو دیکھوں اور یہ ایک دوسرا اتفاق تھا کہ دیوان غالب کے پہلے ہی شعر کا مطلب جو جناب طباطبائی نے تحریر فرمایا ہے وہ مجھے بہت زیادہ صحیح نہ معلوم ہوا۔ اِس شعر پر شارح صاحب کا اعتراض اور بھی زیادہ عجیب و غریب تھا اِس لئے خواہ مخواہ کتاب سے ایک دلچسپی پیدا ہوگئی اور میں نے ذرا زیادہ

غور کے ساتھ دیکھنا شروع کیا۔ میں نہ شاعر ہوں نہ ادیب اس لئے نہ اپنی سخن سنجی کا دعویٰ ہے نہ اپنی سخن فہمی پر ناز۔ لیکن اس کتاب کو دیکھ کر خیال یہ ہوا کہ غالب کے جن اشعار کے معانی مجھ جیسا ہیچمدان اور ہیچ میرز بہ آسانی سمجھ سکا اُن کے سمجھنے میں جناب طباطبائی جیسے عالم و فاضل کو کیوں دقت واقع ہوئی اور جابجا انھوں نے کیوں کچھ کا کچھ مطلب لکھ کر غالب کے جواہر ریزوں کو آبگینوں سے بھی بدتر بنا دیا۔

جناب طباطبائی کا شرح لکھنے کے لئے دیوانِ غالب کو منتخب فرمانا اس بات کا ایک بین ثبوت ہے کہ انھیں بھی غالب کے ساتھ کسی نہ کسی حد تک حسنِ عقیدت ہے اور اُس کے کلام کی اُن کے دل میں کافی وقعت ہے ورنہ انھیں کیا غرض پڑی تھی کہ خواہ مخواہ کا دردِ سر مول لیتے اور شرح لکھنے کی تکلیف اٹھاتے لیکن جب اس شرح پر نگاہ پڑتی ہے جو غالب کے بعض اشعار کی کی گئی ہے اور ان اعتراضات کی جانب خیال جاتا ہے جو بے وجہ و بے سبب بہت سے اشعار پر کر دئے گئے ہیں تو مجبور ہو کر ماننا پڑتا ہے کہ شارح کے دل میں نہ کوئی وقعت ہے نہ محبت اور سچ تو یہ ہے کہ بعض مقامات پر تو ایسا خیال ہونے لگتا ہے کہ کہیں اس طرح غلط اور رکیک مطالب بیان کر کے غالب کی عزت و شہرت کو نقصان پہونچانا تو مقصود نہیں ہے۔ بہرحال سید صاحب کے دل میں خواہ غالب کی محبت ہو یا نفرت لیکن یہ واقعہ ہے کہ انھوں نے دانستہ یا نادانستہ طور پر غالب کے بہت سے اشعار کے کچھ ایسے مطالب بیان فرمائے ہیں جو یقیناً خود غالب کے دماغ میں ہرگز نہ تھے اور جنہیں غالب کے الفاظ سے کچھ بہت زیادہ لگاؤ بھی نہیں ہے۔ سید صاحب نے جابجا غالب پر یہ اعتراض کیا ہے کہ غالب یہ کہنا چاہتے تھے مگر شعر میں الفاظ ناکافی ہیں اور اُن سے یہ مطلب ادا نہیں ہوتا لیکن ہر ایسے مقام پر وہ مفہوم جو غالب کے الفاظ سے ادا نہیں ہوتا سید صاحب کا اپنا ایجاد کردہ مضمون ہوتا ہے اور ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ آخر سید صاحب کسی شاعر سے یہ توقع کیوں رکھتے ہیں کہ وہ اُن کے دماغ کے

کے خیالات اپنے شعر میں نظم کریگا۔ سید صاحب بجائے اس کے کہ اپنے دماغ کے خیالات غالب کے الفاظ میں تلاش کریں ایسا کیوں نہیں کرتے کہ غالب کے الفاظ کا مطلب اپنے دماغ میں تلاش کریں۔ آخر یہ اعتراض کا کون طریقہ ہے کہ ہمارے خیال میں مصنف یہ بات کہنا چاہتا تھا مگر اس کے الفاظ اس بات کے اظہار سے قاصر ہیں۔ آپ یہ کیوں خیال کرتے ہیں کہ مصنف یہ بات کہنا چاہتا تھا؟ آپ صرف مصنف کے الفاظ کو دیکھئے کہ وہ کیا مطلب ادا کر رہے ہیں۔ اُن سے جو کچھ مطلب نکلے وہی مصنف کہنا چاہتا تھا اور بس۔ پہلے تو میرا ارادہ تھا کہ مثال کے طور پر چند اشعار اور اُن کی تشریح لکھکر اس مضمون کو ختم کردوں مگر پھر یہ خیال آیا کہ شروع سے آخر تک جتنے اشعار سید صاحب کے پامال ستم ہوئے ہیں سب ہی لکھ ڈالوں اور اب اپنے اس دوسرے خیال ہی پر عمل پیرا ہوکر شروع سے شروع کرتا ہوں۔

دیوان غالب کا سب سے پہلا شعر ہے کہ

نقش فریادی ہے کس کی شوخئ تحریر کا
کاغذی ہے پیرہن ہر پیکر تصویر کا

سید صاحب فرماتے ہیں کہ "غرض مصنف کی یہ ہے کہ ہستی میں مبدء حقیقی کی جدائی اور غیریت ہوجاتی ہے اور اس معشوق کی مفارقت ایسی شاق ہے کہ نقش تصویر تک اس کا فریادی ہے اور پھر تصویر کی ہستی کوئی ہستی نہیں مگر فنا فی اللہ ہونے کی اُسے بھی آرزو ہے کہ اپنی ہستی سے نالاں ہے" آگے چل کر پھر فرماتے ہیں کہ "اس شعر میں جبتک کوئی ایسا لفظ نہ ہو جس سے فنا فی اللہ ہونے کا شوق اور ہستی اعتباری سے نفرت ظاہر ہو اُس وقت تک اُسے بامعنی نہیں کہہ سکتے ......

اس شعر کی غرض یہ تھی کہ نقش تصویر فریادی ہے ہستی بے اعتبار و بے توقیر کا اور یہی سبب ہے کاغذی پیراہن ہونے کا۔ ہستی بے اعتبار کی گنجائش نہ ہوسکی اس سبب سے کہ قافیہ مزاحم تھا اور مقصود تھا

مطلع کہنا، ہستی کے بدلے شوخیِ تحریر لکھ دیا اور اس سے کوئی قرینہ ہستی کے حذف پر نہیں پیدا ہوا۔ سید صاحب نے بجائے اس کے کہ شعر کے الفاظ سے جو کچھ مطلب نکل سکتا تھا اُسے نکالنے کی کوشش کرتے بطور خود یہ فرض کر لیا کہ شاعر یہ کہنا چاہتا تھا اور قافیہ کی مجبوری کی وجہ سے ہستیِ بے اعتبار وبے توقیر چونکہ شعر میں آ نہ سکا اس لئے شوخیِ تحریر لکھ کر شعر کو بے معنے کر دیا۔ اگر سید صاحب کے خیال کے مطابق شعر میں صرف ہستیِ بے اعتبار وبے توقیر کے الفاظ آجانے سے شعر بامعنی ہو جاتا اور صرف قافیہ کی مجبوری سدِ راہ ہوئی تو ہم سید صاحب سے عرض کریں گے کہ صرف یہ الفاظ تو بلا کسی دقت اور تکلیف کے شعر میں سما سکتے ہیں اور شعر مطلع بھی رہتا ہے۔ اگر غالب کو یہی کہنا مقصود ہوتا جو سید صاحب فرما رہے ہیں اور وہ شعر میں ہستی بے اعتبار وبے توقیر کے الفاظ نظم کر دینے سے ادا بھی ہو سکتا تو غالب یوں کہہ سکتے تھے کہ

نقش فریادی ہے کس ہستیِ بے توقیر کا
کاغذی ہے پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا

لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ اب شعر صحیح معنوں میں مہمل ہو جاتا ہے۔ اصل یہ ہے کہ غالب کا مطلب ہرگز وہ نہیں ہے جو سید صاحب سمجھتے ہیں بلکہ وہ یہ کہنا چاہتے ہیں کہ نقش یعنی مخلوق کس نقاش یعنی خالق کی تحریر کی شوخی کا فریادی ہے کہ خود مخلوق کا تو ذکر کیا اس کی تصویر کا بھی پیراہن کاغذی ہے (کاغذی پیراہن ہونا فارسی محاورے میں فریادی کو کہتے ہیں اسے سید صاحب نے بھی تسلیم کیا ہے) نقاش کی تحریر کی وہ شوخی کیا ہے جس کی فریاد کی جا رہی ہے وہ یہ ہے کہ خود ہی تو نقش بنائے یعنی پیدا کیا اور خود ہی از راہِ شوخی اپنی نقوش یعنی مخلوق کو طرح طرح کی مصیبتوں میں مبتلا کر دیا۔ اگر شعر کا یہی مطلب ہے جو ہم نے عرض کیا تو شوخی کا لفظ تمام شعر کی جان ہے اور اس کے بجائے اس سے بہتر کوئی اور لفظ نہیں آ سکتا تھا۔

شعر
دل میں ذوقِ وصل و یادِ یار تک باقی نہیں
آگ اس گھر میں لگی ایسی کہ جو تھا جل گیا

سید صاحب اس کی تشریح اس طرح فرماتے ہیں کہ " یعنی رشک کی آگ ایسی تھی کہ معشوق کو دل سے بھلا دیا اور اس کا غیر سے ملنا دیکھ کر ذوقِ وصل جاتا رہا۔ گھر سے دل مراد ہے اور آگ سے رشک " بعید

افسوس ہے کہ ایک بہت ہی بلند پایہ خیال کو سید صاحب نے نہایت ہی ذلیل اور پست خیال میں تبدیل کر دیا۔ کیا وہ عشق بھی کوئی عشق ہے جو صرف رشکِ غیر کی وجہ سے جاتا رہے؟ کیا کسی طرح ممکن ہو سکتا ہے کہ رشک کی آگ معشوق کی یاد کو دل سے محو کر دے؟ اگر معشوق کو بھول جائیں تو پھر رشک ہی کیوں ہے۔ اصل یہ ہے کہ آگ سے مراد آتشِ عشق ہے اور یہ عشق کا انتہائی درجہ ہے کہ انسان یادِ معشوق اور وصلِ معشوق دونوں سے بے پروا ہو جائے۔

شعر
بوئے گل نالۂ دل دودِ چراغِ محفل
جو تری بزم سے نکلا سو پریشاں نکلا

سید صاحب نے اس کی تشریح میں بھی جدت سے کام لیا ہے فرماتے ہیں کہ " یعنی تیری بزم سے نکلنا پریشانی کا باعث ہے" اگر ہم یہ کہیں کہ " جو میخانہ سے نکلا وہ مست نکلا تو کیا اس کے یہ معنی ہوں گے میخانہ سے نکلنا مستی کا باعث ہے؟ اس کے صاف اور صریح معنی یہ ہیں کہ جو میخانہ میں جاتا ہے وہ مست ہو جاتا ہے۔ گویا میخانے میں جانا باعثِ مستی ہوتا ہے اسی طرح اس شعر کا مطلب بھی یہی ہے، جو تیری بزم میں گیا اسے پریشانی حاصل ہوئی۔ معشوق کی بزم سے نکلنا پریشانی کا موجب ہونا بالکل پیش پا افتادہ بات ہے اور بزم معشوق میں جانے کا نتیجہ پریشانی ہونا اس سے بہت بہتر ہے

شعر
دہر میں نقشِ وفا وجہ تسلی نہ ہوا
ہے یہ وہ لفظ کہ شرمندۂ معنی نہ ہوا

اس شعر کی تشریح میں سید صاحب نے عجیب و غریب منطق استعمال کی ہے اور یقیناً اس شعر کا مطلب سمجھنے سے اُن کی تشریح کا مطلب سمجھنا نسبتاً بہت زیادہ مشکل ہے فرماتے ہیں " یعنی لوگ جو دنیا میں وفا کرتے ہیں اس کے معنی یہی ہیں کہ تسلی چاہتے ہیں۔ جب وفا کر کے تسلی نہ ہوئی تو لفظ وفا بے معنی رہ گیا۔ حاصل یہ ہے کہ وفاداری عشاق بے معنی بات ہے۔" آخر سید صاحب کو شعر کا مطلب بتاتے وقت اس بات کا کیا حق ہے کہ وہ خواہ مخواہ اپنی طرف سے جو کچھ چاہیں لکھدیں۔ تشریح کا مطلب جہاں تک ہمیں معلوم ہے یہ ہوتا ہے کہ الفاظ سے جو مطلب نکلتا ہو اُسے واضح کر کے بیان کر دیا جائے۔ اِس شعر میں کسی لفظ سے یہ نہیں نکلتا کہ جو لوگ دنیا میں وفا کرتے ہیں اُس کے معنی یہ ہیں کہ تسلی چاہتے ہیں۔ شعر کے الفاظ کا مفہوم تو یہ ہے کہ دنیا میں وفا تو ہے ہی نہیں، اُس کا جو نقش یا تصویر دیکھنے میں آتی ہے وہ ایسی نہیں ہے جس سے تسلی ہو جائے اور اُسے ہم وفاداری کہہ سکیں۔ اِس لئے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لفظ بالکل بے معنی ہے ورنہ کبھی تو اُس کے معنی کہیں نہ کہیں دیکھنے میں آ ہی جاتے۔ گویا دنیا وفا سے خالی ہے اور اِس لفظ کے کچھ معنی نہیں ہیں۔

شعر

کیا آئینہ خانہ کا وہ نقشہ تیرے جلوہ نے
کرے جو پرتوِ خورشید عالم شبنمستاں کا

اس شعر کی تشریح میں بھی سید صاحب نہ معلوم کہاں سے کہاں پہونچ گئے ہیں فرماتے ہیں "یعنی جس طرح آفتاب کے سامنے شبنم نہیں ٹھہر سکتی اسی طرح تیرے مقابلہ کی تاب آئینہ نہیں لا سکتا" سید صاحب نے ذرا سا بھی غور کرنے کی تکلیف نہ فرمائی ورنہ اُن کی سمجھ میں آجاتا کہ شاعر نے لفظ شبنم استعمال نہیں کیا ہے بلکہ شبنمستاں استعمال کیا ہے یعنی وہ جگہ جہاں ہر طرف شبنم ہی شبنم ہو اور اسی طرح آئینہ نہیں بلکہ آئینہ خانہ کہا ہے جہاں ہر در و دیوار میں ہزاروں آئینے لگے ہوتے ہیں۔ اس لئے یہاں مقابلہ کی تاب نہ لا سکنا وجہ تشبیہ نہیں ہے بلکہ سورج کی وہ

عکس افگنی ہے جو ہر ہر قطرۂ شبنم میں ہوتی ہے اور جس کی وجہ سے ہر قطرہ بجائے خود ایک چھوٹا سا سورج بنکر چمکنے لگتا ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ جب معشوق آئینہ خانہ میں گیا تو سب آئینے عکس رخِ معشوق سے اس طرح روشن ہوگئے جس طرح شبنم کا ہر قطرہ عکس خورشید سے منور ہوجاتا ہے۔ مقابلہ کا خیال اس لئے بھی غلط ہے کہ یہ تشبیہہ کامل نہیں ہوتی کیونکہ شبنم تو تاب مقابلہ نہ لاکر اڑ جاتی ہے، اور فنا ہوجاتی ہے لیکن ہر شخص جانتا ہے کہ آئینہ خانہ کے آئینے اپنی جگہ پر قایم رہتے ہیں۔

اسی غزل کا ایک اور شعر ہے :-

بغل میں غیر کی آج آپ سوتے ہیں کہیں ورنہ

سبب کیا خواب میں آکر تبسم ہائے پنہاں کا

یہاں بھی سید صاحب نے اسی "ایجادِ بندہ" سے کام لیا ہے اور فرماتے ہیں کہ "مصنف کا مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ رقیب کی بغل میں جو چپکے چپکے تو ہنس رہا ہے مجھے وہ ہنسی خواب میں دکھائی دے رہی ہے اور اسی ہنسی کا انداز دیکھکر میں سمجھ گیا کہ اس انداز کی ہنسی وصل کے وقت ہوتی ہے ورنہ تو میرے خواب میں آکر میرے ساتھ تبسم ہائے پنہاں کرے میرے ایسے نصیب کہاں؟"

سید صاحب نے یہ مطلب بھی غالباً عالم خواب میں اس شعر سے نکالا ہے ورنہ بحالت بیداری تو شعر کو سامنے رکھکر اس کے الفاظ کے مطابق نکالنا چاہئے تھا۔ سید صاحب نے شاید اپنے ذاتی تجربے کی بنا پر "وصل کے وقت کی ہنسی" کی اصطلاح بھی اختراع فرمائی ہے ورنہ آج تک تو کبھی کسی کی زبان سے یہ سننے میں آیا نہ تھا کہ وصل کے وقت کی ہنسی کسی خاص قسم کی ہوتی ہے۔ شعر کے الفاظ سے جو مطلب نکلتا ہے وہ تو صرف اس قدر ہے کہ تم جو میرے خواب میں آکر شوخی اور چھیڑ کے طور پر تبسم ہائے پنہاں کر رہے ہو اس کا مطلب سوائے اس کے کچھ نہیں کہ کہ تم رقیب کی بغل میں سرگرم خواب ہو اور اس طرح ہنس ہنس کر مجھے جلانا مقصود ہے ورنہ تم

اور میرے خواب میں آؤ

عشرتِ قتلگہِ اہلِ تمنا مت پوچھ
عید نظارہ ہے شمشیر کا عریاں ہونا

سید صاحب کا یہ ایک خاص کمال ہے کہ شعر کے الفاظ سے علیحدہ جو کچھ چاہتے ہیں بطور خود مطلب فرض کر لیتے ہیں اور پھر اس اپنے بیان کردہ مطلب کو شعر سے ادا نہوتے دیکھکر اعتراض جڑ دیتے ہیں کہ مطلب ادا نہ ہو سکا۔ چنانچہ فرماتے ہیں " یعنی قتل گاہ میں عشاق کو ایسی مسرت حاصل ہے کہ شمشیر کو عریاں دیکھکر وہ جانتے ہیں کہ ہلال عید کا نظارہ دکھائی دیا۔ لفظ ہلال تنگیِ وزن سے آنہ سکا اور شعر کا مطلب ناتمام رہ گیا۔ اب یہ سید صاحب کا ظلم نہیں تو اور کیا ہے کہ وہ خواہ مخواہ اپنے دماغ کے خیالات یعنی ہلال اور عید کا نظارہ شعر میں تلاش کر رہے ہیں۔ بجائے اس غلط خواہش کے وہ "عیدِ نظارہ" ہی کا مطلب اپنے دماغ میں تلاش فرماتے تو انھیں معلوم ہو جاتا کہ "عید نظارہ" کی ترکیب صرف صحیح ہی نہیں ہے بلکہ نہایت ہی خوشنما اور خوبصورت ترکیب ہے۔ شاعر یہ کہنا چاہتا ہے کہ تیری شمشیر کو عریاں دیکھنا نظارہ کے لئے عید ہے۔ یہ تو جناب طباطبائی کو معلوم ہوگا کہ نظارہ کے اصلی معنی نظر کے ہیں اور منظر کے معنوں میں صرف اردو میں رائج ہو گیا ہے۔ اس قسم کی بہت سی ترکیبیں غالب نے لکھی ہیں جو آج ادب اردو کی جان ہیں مثلاً جنت نگاہ۔ فردوس گوش وغیرہ

اِسی غزل کا ایک اور شعر ہے:۔

لے گئے خاک میں ہم داغ تمنائے نشاط
تو ہو اور آپ بصد رنگ گلستاں ہونا

تشریح۔ " یعنی ہم داغ لیکے چلے۔ اب تجھے باغ باغ ہونا مبارک ہو۔ اور یہی محاورہ ہے باغ باغ ہونا کی جگہ پر گلستاں ہونا خاص مصنف کا تصرف ہے"۔ سید صاحب نے اعتراض

جڑ دینے سے پہلے ذرا یہ تو سوچا ہوتا کہ اگر گلستاں ہونا کے معنی باغ باغ ہونا ہیں تو پھر یہ الفاظ " آپ بصد رنگ " سب بیکار ہوئے جاتے ہیں۔ کیا سید صاحب غالب کو اس قدر معمولی شاعر خیال کرتے ہیں کہ اول تو باغ باغ ہونا کی جگہ بے ایک غلط محاورہ گلستاں ہونا استعمال کریں گے اور پھر ایک مصرعہ میں ایک چھوڑ تین تین لفظ بطور حشو و زوائد کے بھردیں گے۔ سید صاحب اس شعر کے سیدھے سادھے مطلب پر جو اس کے الفاظ سے نکل رہا ہے کیوں نہ قناعت فرمائیں۔ غالب نے ہرگز یہ نہیں کہا کہ تو باغ باغ ہو۔ انھوں نے یہ کہا ہے کہ ہم تو عیش و نشاط کی تمنا لئے ہوئے خاک میں مل گئے۔ اب تو تنہا سیکڑوں مختلف رنگوں سے گلستاں بن۔ یعنی ہزار طریقوں سے خود کو آراستہ پیراستہ کر

شعر
ترے وعدہ پر جئے ہم تو یہ جان جھوٹ جانا
کہ خوشی سے مر نہ جاتے اگر اعتبار ہوتا

تشریح " یعنی ہمنے جو یہ کہا کہ فقط وعدۂ وصل سن کے ہم مرنے سے بچ گئے تو تمنے جھوٹ جانا دوسرا احتمال یہ ہے کہ تیرا وعدہ سنکر جو ہم جئے تو اس کا سبب یہ تھا کہ ہمنے اُسے جھوٹا وعدہ خیال کیا اور جان منادی ہے "۔

اس شعر کا مفہوم تو اپنے دوسرے احتمال میں سید صاحب نے صحیح بیان فرمادیا ہے۔ لیکن ہماری سمجھ میں نہ آیا کہ جان منادی مانکر ہم شعر کا ستیاناس کیوں کریں جبکہ اسے جاننا کا صیغہ امر ماننے سے شعر کی لطافت میں جان پڑجاتی ہے۔

شعر
ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا
نہ ہو مرنا تو جینے کا مزا کیا

تشریح۔ " یعنی رقیب بوالہوس کی ہوس کو نشاطِ کار و لطف وصل نگار حاصل ہے اب ہمارے جینے کا کیا مزہ رہا "۔ ہم سچ کہتے ہیں کہ اگر آج غالب زندہ ہوتے تو اس مطلب کو

سنگریا تو اپنا سر پھوڑتے یا سید طبا طبائی کا۔ آخر سید صاحب نے اس مصرعہ سے کہ " نہ ہو مرنا تو جینے کا مزا کیا" یہ معنی کہاں سے نکال لئے کہ اب ہمارے جینے کا کیا مزہ رہا؟ شاعر نے کس قدر خوبصورتی کے ساتھ فلسفہ کا یہ مسئلہ سمجھایا ہے کہ ہر چیز کی ہستی کی قدر اس کی نیستی کے باعث سے ہوا کرتی ہے۔ جس چیز کی فنا کا اندیشہ نہ ہو اس کی قدر و قیمت کچھ نہیں۔ کہتے ہیں کہ ہماری ہوس کو اپنا کام کرنے میں کیا کیا نشاط اور خوشی حاصل ہوا کرتی ہے مگر اسے یہ نہیں معلوم ہے کہ جینے کا تمام تر لطف مرنے کے خوف پر منحصر ہے۔ یعنی ہوس جن چیزوں سے لطف اندوز ہے وہ سب فانی اور زوال پذیر ہیں۔

شعر

دماغ عطر پیراہن نہیں ہے
غم آوارگی ہائے صبا کیا

تشریح:۔ " شاعر کہتا ہے کہ مجھے پیراہن کے بسانے ہی کا دماغ نہیں ہے"

عطر پیراہن کے معنی اگر کپڑے بسانا ہوتے تو عطر پیراہنی ہوتا۔ دماغ عطر پیراہن کا مطلب یہ ہے کہ ایسا دماغ جس کا پیراہن عطر ہو یعنی ایسا دماغ جسے خوشبو کا ذوق ہو۔

شعر

سینہ کا داغ ہے وہ نالہ کہ لب تک نہ گیا
خاک کا رزق ہے وہ قطرہ کہ دریا نہ ہوا

تشریح:۔ " یعنی جس طرح کہ قطرہ خاک میں جذب ہو کر ایک داغ خاک پر پیدا کرتا ہے اسی طرح نالہ ضبط کرنے سے سینہ میں داغ پڑ جاتا ہے"۔

کیا عجیب و غریب معنی نکالے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ شعر کی مٹی پلید کر دی۔ شاعر یہ کہہ رہا ہے کہ قطرہ جس کا نصب العین دریا میں فنا ہو کر دریا بنجانا ہے اگر اپنا نصب العین چھوڑ دے تو خاک کا رزق بنجاتا ہے یعنی خاک میں مل کر تباہ و برباد ہو جاتا ہے اسی طرح وہ نالہ کہ جس کا نصب العین عرش تک پہونچنا ہے اگر اس درجہ ذلیل ہو جائے کہ لب تک بھی نہ آئے تو وہ سینہ کا داغ یعنی سینہ

کے لئے باعث ننگ بنجاتا ہے۔ گویا انسان اگر اپنے نصب العین یعنی فنا فی اللہ کا خیال چھوڑ کر ماسوا کے خیال میں محو ہو جاسے تو اس کا انجام ذلت و خرابی ہے۔

شعر
بے مے کسے ہے طاقتِ آشوب آگہی
کھینچا ہے عجزِ حوصلہ نے خطِ ایاغ کا

تشریح "یعنی آشوب ہوشیاری کے برداشت کرنے سے حوصلہ کو عجز ہے۔ اس عجز نے ہوشیاری اور آگہی پر خط ایاغ کھینچ دیا ہے یعنی صفحۂ خاطر پر سے اسے کاٹ دیا ہے۔ حاصل یہ ہے کہ ایاغ پیکر ہوشیاری کو محو کر دیتا ہے۔ جام جمشید میں خطوط تھے اس سبب سے شعرا ہر جام شراب میں آجتک خط ہونا لازمی سمجھتے ہیں اور خط جام کے تشبیہات اور مضامین بہت کثرت سے کہے ہیں"

سبحان اللہ سبحان اللہ! کیا بات پیدا کی ہے! غالب کی روح پھڑک گئی ہوگی۔ شاعر تو کہہ رہا ہے کہ بغیر شراب کے آگہی و ہوشیاری کے آشوب کا برداشت کرنا محال ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ ایاغ پیکر ہوشیاری کو محو کر دیتا ہے۔ آپ نے یہ تو فرما دیا کہ جام جمشید میں خطوط تھے لیکن یہ بھی تو فرمائیے کہ اس شعر میں جام جم سے واسطہ کیا؟ یا اگر یہ بھی مان لیں کہ ہر جام شراب میں خطوط ہوتے ہیں تب بھی اس سے نتیجہ کیا نکلتا ہے؟ اچھے خاصے صاف اور بامعنی شعر کو لغو، لچر اور مہمل بنا دینا ہمارے سید صاحب کے بائیں ہاتھ کا کرتب ہے۔ شاعر کہہ رہا ہے کہ آگاہی یعنی معرفت کے آشوب کا برداشت کرنا بغیر شراب کے ممکن نہیں۔ شراب کے پیالے میں جو استعمال دیرینہ کے باعث کنارے کے قریب اس مقام پر کہ جہاں تک اس میں شراب بھری جایا کرتی ہے۔ ایک نشان یا خط پڑجاتا ہے وہ خط ایاغ ہے اور اس سے ایاغ کے حوصلہ کا عجز ظاہر ہوتا ہے یعنی وہ بتاتا ہے کہ اس سے زیادہ شراب کی اس میں گنجائش نہیں ہے گویا جب پیالہ میں شراب نہیں ہوتی تو اس کا عجز حوصلہ ظاہر ہوتا ہے۔ اسی طرح اگر انسان شراب نہ پئے تو معرفت و آگاہی کے حصول سے اس کا حوصلہ عاجز ہوتا ہے۔

اسی غزل کا ایک اور شعر ہے :-

تازہ نہیں ہے نشۂ فکرِ سخن مجھے

تریاکیٔ قدیم ہوں دودِ چراغ کا

تشریح " دود بمعنی فکر اور چراغ استعارہ ہے کلام روشن سے "۔

سید صاحب نے بس اتنا فرما دیا کہ چراغ استعارہ ہے کلام روشن سے اور مطمئن ہو گئے اب یہ اُن کی بلا سوچے کہ شعر کا کچھ مطلب بھی ہوا یا نہیں۔ چراغ سے دود یعنی دھواں پیدا ہوتا ہے نہ کہ دھوئیں سے چراغ۔ اسی طرح فکر سے کلام پیدا ہوتا ہے نہ کہ کلام سے فکر۔ ایسی صورت میں فکر کو چراغ اور کلام کو دود تو کہہ سکتے تھے لیکن ہمارے سید صاحب نے الٹی گنگا بہادی۔ یہاں چراغ اور دود سے کسی قسم کا کوئی استعارہ نہیں کیا گیا بلکہ یہ دونوں اپنے اصلی معنوں میں استعمال کئے گئے ہیں اور مطلب یہ ہے کہ میں کوئی آج کا شاعر نہیں ہوں بلکہ قدیم سے چراغ کے دھوئیں کے سامنے بیٹھنے کا عادی ہوں۔

شعر یک الف بیش نہیں صیقلِ آئینہ ہنوز

چاک کرتا ہوں میں جب سے کہ گریباں سمجھا

سید صاحب نے شعر کا مفہوم تو صحیح بیان فرما دیا ہے لیکن "یک الف بیش نہیں" کی عجیب و غریب تفصیل کی ہے فرماتے ہیں کہ " جو آزادوں کے سینوں پر ایک الف کھنچا ہوتا ہے " خدا جانے سید صاحب کونسی دنیا کی باتیں کیا کرتے ہیں۔ اس دنیا میں تو کسی آزاد کے سینہ پر الف کھنچا ہوا کبھی سننے میں آیا نہیں۔ آئینے جب ایجاد ہوئے ہیں تو ابتدا میں فولاد کے بنائے جاتے تھے اور اُن کی سطح کو ایک خاص اوزار کے ذریعہ سے جسے اوپنی کہتے ہیں اور جو آج بھی ملمع ساز صیقل کرنے کی غرض سے استعمال کیا کرتے ہیں رگڑ رگڑ کر جلا دی جاتی تھی۔ اوپنی سے جب کسی چیز کو رگڑا جاتا ہے تو سیدھے سیدھے خطوط الف کی شکل کے بنتے ہیں۔ شاعر کہتا ہے کہ جب سے میں نے گریبان کو گریبان سمجھا ہے

آج تک اسے برابر چاک کر رہا ہوں مگر میری یہ کوشش اس قدر بے نتیجہ ہے کہ صیقل آئینہ ایک الف بھی آگے نہ بڑھ سکی۔

شعر

دیکھ کر غیر کو ہو کیوں نہ کلیجا ٹھنڈا
نالہ کرتا تھا وے طالب تاثیر بھی تھا

تشریح۔ "مطلب یہ کہ غیر کو برے حال دیکھ کر الخ۔ اور دوسرے مصرعے میں فاعل یعنی (میں) محذوف ہے"

سید صاحب کے خیال میں غالب نے یہ کہا ہے کہ میں نالہ کرتا تھا مگر تاثیر کا بھی طالب تھا کوئی پوچھے کہ حضرت پھر غیر کو دیکھ کر آپ کا کلیجہ کیوں ٹھنڈا ہوا اور یہ برے حالوں آپ نے کہاں سے ٹھونس دیا؟ دوسرے مصرعے میں فاعل (میں) نہیں بلکہ غیر ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ غیر نالے بھی کرتا تھا اور وہ بے اثر بھی تھے اس لئے اسے دیکھ کر میرا کلیجہ کیوں ٹھنڈا نہ ہو۔

شعر

کوہکن نقاش یک تمثال شیریں تھا اسد
سنگ سے سر مار کر ہووے نہ پیدا آشنا

تشریح "یعنی فقط نقاش تھا عاشق صادق نہ تھا نہیں تو تعجب ہے کہ سنگ سے سر مارے اور اس میں سے معشوق نہ نکل آئے"۔

قربان جائیے سید صاحب کی اس مضمون آفرینی کے۔ جی خوش کر دیا۔ بہت سے عاشق صادق اسی حسرت میں مر گئے کہ کوئی ذریعہ معشوق سے ملنے کا نکل آئے اس وقت تک جناب طباطبائی کی یہ شرح دیوان غالب طبع نہیں ہوئی تھی ورنہ انھیں سب کو پتھر سے سر مار کر معشوق کو نکال لینے کی آسان ترکیب معلوم ہو جاتی اور ان غریبوں کی جانیں بچ جاتیں۔ خیر اب بھی کیا گیا ہے۔ دنیا سے نہ عشق اٹھ گیا ہے نہ عاشق۔ تمام عاشقوں کو جو صادق ہوں سید صاحب کے

اس نسخہ کا تجربہ کرنا چاہیئے۔ اگر معشوق نہ ملا تو واصل الی اللہ ہو ہی جائیں گے۔ سید صاحب کو یہ غلط فہمی اس لئے لاحق ہوئی کہ انھوں نے دوسرے مصرعہ کو استفہامیہ خیال کر لیا حالانکہ فی الحقیقت ایسا نہیں ہے۔ غالب یہ کہتے ہیں کہ کوہکن کو صرف نقاشی ہی آتی تھی اور وہ اتنا ہی جانتا تھا کہ پتھر کو تراش کر شیریں کا مجسمہ بنالے۔ عاشقی کے ڈھنگ اُسے معلوم نہ تھے۔ ورنہ کہیں پتھروں کے ساتھ سر مارنے سے معشوق ملا کرتے ہیں۔

سعید احمد۔ سعید بریلوی

# عربی شاعری کی ابتدا

رائل ایشیاٹک سوسائٹی جرنل بابت جولائی ۱۹۲۵ء میں مشہور مستشرق پروفیسر مارگولیتھ کے نام سے ایک مضمون عربی شاعری پر نکلا ہے۔ اس مضمون سے ظاہر ہوتا ہے کہ زمانہ جاہلیت سے جو شاعری منسوب کیجاتی ہے وہ دراصل عہد اسلام کا ایک شاندار جعل ہے۔ اسلام کے ابتدائی زمانہ کے پیشہ ور ادیبوں نے اشعار گھڑ گھڑ کر جاہلیت کے شاعروں سے انھیں منسوب کردیا ہے۔ اسلام سے قبل شاعروں کا وجود ایک افسانہ ہے اور کم سے کم جس قسم کی شاعری کے وجود کا دعوی کیا جاتا ہے وہ تو ہرگز موجود نہ تھی۔ پروفیسر موصوف نے اُسے ایک مستقل نظریہ نہیں بنایا ہے بلکہ شبہات کی صورت میں داخلی اور خارجی شہادتیں پیش کی ہیں۔ آخر میں فرماتے ہیں کہ ہمیں اس فیصلہ میں جلدی نہیں کرنی چاہئے کہ یہ شاعری واقعی قدیم ہے یا عہد اسلامی کی اختراع۔ اس لئے کہ شہادتوں میں حیرت انگیز اختلاف ہے اور کسی نتیجہ پر پہونچنا مشکل ہے۔

شاعری کے وجود کو مشتبہ کرنیوالے دلائل کہاں تک وقیع ہیں یہ اہل نظر سے پوشیدہ نہیں رہ سکتا۔ ہم اس مضمون کا ترجمہ ناظرین جامعہ کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔ مستشرقین کے خیالات عرب اور اسلام کے متعلق ہمیشہ سے نرالے رہے ہیں۔ ممکن ہے وہ غلط مشاہدہ پر مبنی ہوں لیکن ایسے ہرگز نہیں کہ انھیں مہمل سمجھکر نظرانداز کردیا جائے۔ ان حضرات سے جنہوں نے عربی شاعری کا سنجیدگی کے ساتھ مطالعہ کیا ہے امید ہے کہ اس مضمون کو غور سے پڑھیں گے اور اگر اُن کے پاس فیصلہ کن دلائل اس مسئلہ کے متعلق موجود ہیں تو دوسروں کو بھی اُن سے واقف ہونیکا موقع دیں گے۔

ترجمہ کے بعد ہم بھی ان دلائل پر ایک سرسری ریویو کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

(ظلیم)

طلوع اسلام سے قبل عرب میں شاعروں کے وجود کی شہادت قرآن سے ملتی ہے۔ قرآن کی ایک سورۃ کا نام "الشعراء" ہے۔ اور دوسرے مقامات پر بھی ان کا ذکر آیا ہے۔ رسول عربی کے مخالفوں نے اُن کو جن ناموں سے موسوم کیا ہے اس میں ایک مجنون شاعر بھی ہے (۳۷ - ۳۵) دوسری جگہ کاہن، مجنوں یا شاعر کے الفاظ ملتے ہیں (۵۲ - ۲۹) ان کو شاعر کہنے والے یہ بھی کہتے تھے کہ ہم دیکھیں گے کہ اُن کا حشر کیا ہوتا ہے (۵۲ - ۳۰) اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں شعرا پیشین گوئی بھی کیا کرتے تھے۔ دوسری جگہ آیا ہے کہ یہ کسی شاعر کا کلام نہیں ہے بلکہ ایک رسول کریم کا قول ہے (۶۹ - ۴۱) اور ہم نے اُن کو شاعری نہیں سکھائی ہے جو اُن کے لئے کسی کام کی نہ تھی بلکہ یہ تو "ذکر" اور "قرآن مبین" ہے (۳۶ - ۶۹)۔ اس سے یہ نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ شاعری دھندلی اور مغلق ہوا کرتی تھی۔ شاعری کی یہ ساری تعریفیں سورہ شعرا میں ایک جا جمع کر دی گئی ہیں یعنی یہ کہ وہ اس وادی میں سر مارتے پھرتے ہیں اور جو کچھ کہتے ہیں کرتے نہیں (۲۶ - ۲۲۴) بعد کی آیتوں سے یہ مطلب نکالا گیا ہے کہ وہ شاعر جو اچھے شعر کہتے ہیں اس حکم سے مستثنیٰ ہیں لیکن طرز بیان سے یہ متیقن نہیں ہوتا کہ استثنا شاعروں ہی کے متعلق ہے۔ آیت ماقبل سے ظاہر ہوتا ہے کہ شعرا پر شیاطین نازل ہوا کرتے تھے۔ اسی آیت میں ہے کہ شیاطین ہر افاک اثیم پر نازل ہوتے تھے اور اُن کو افواہیں سناتے ہیں اور ان میں سے اکثر تو جھوٹے ہیں۔ یہ غالباً اس آیت کی طرف اشارہ ہے جس میں شیاطین کا کام یہ بتایا گیا ہے کہ آسمانی باتوں کو چوری چھپے سنا کرتے ہیں اور جن سے روکنے کے لئے ان پر شہاب ثاقب کی مار پڑتی ہے (۳۷ - ۱۰) یہاں بھی شعرا کا تعلق پیشین گوئی سے ظاہر ہوتا ہے۔

اگر شاعری کا قرآن میں بھی وہی مفہوم ہے جو بعد کو لیا گیا تو تعجب اس بات پر ہوتا ہے کہ نبی جو اس فن سے نا واقف تھے۔ وحی کے ہونے سے انکار کرتے ہیں اور اہل مکہ کو جو شاعری کو جاننے اور پہچاننے کی قابلیت رکھتے تھے اس پر بیجا اصرار ہے۔ حالانکہ ہونا چاہیئے تھا اس کے بالکل خلاف۔ غالباً اس سے یہ نتیجہ نکالا جا سکتا تھا کہ شاعری کا اطلاق کسی خاص طرز بیان پر نہیں ہوتا تھا بلکہ نفس مضمون پر چنانچہ قرآن نے جو رسول کے شاعر ہونے کا انکار کیا ہے وہ شاعرانہ بندش کے لحاظ سے نہیں بلکہ شاعرانہ مضامین کے لحاظ سے۔ تاہم اس آیت سے کہ "ہم نے انھیں شاعری نہیں سکھائی ہے" ظاہر ہوتا ہے کہ شاعروں کے لئے ایک طرز مخصوص تھا جس کے سیکھنے کی بھی ضرورت ہوتی تھی۔ اس آیت کا مفہوم دوسری آیتوں سے مختلف معلوم ہوتا ہے۔ پہلی آیتوں میں مضامین سے انکار ہے یعنی لوگ شاعرانہ بندش کو کلام کہتے ہیں اور اس سے انکار کیا جاتا ہے لیکن اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ لوگ شاعرانہ بندش کے موجود نہ ہونے کو ایک کمی خیال کرتے تھے۔ جس کے جواب میں یہ کہا گیا کہ یہ تو شعر ہی نہیں۔

جن آیتوں کا ابھی ذکر آیا ہے وہ بعد کے خیالات سے ضرور مطابقت رکھتی ہیں مثلاً یہ کہ اکثر اسلامی شاعر معاہدے اس لئے توڑ دیا کرتے تھے کہ قرآن نے انھیں پیشہ ور دروغ گو کا لقب دے رکھا تھا (اغانی ج ۱۳ ص ۴۸) اور یہ کہ وہ صرف اس کا اقرار ہی نہیں کرتے تھے کہ شیاطین ان کی مدد کرتے ہیں بلکہ اکثر اُن کے نام بھی بتایا کرتے تھے (رسائل ابو العلاص ۶۶) اگرچہ گمان غالب یہی ہے کہ "فی کل واد یہیمون" استعارۃً استعمال کیا گیا ہے۔ اور اس سے مطلب یہ ہے کہ وہ بلحاظ ہر مضمون پر قافیہ پیمائی شروع کر دیتے ہیں۔ لیکن لفظی معنی یہی ہیں کہ وہ ہر وادی میں مارے مارے پھرتے ہیں اسی کی مناسبت سے قصیدوں کی ابتدا اُن مقامات کے بیان سے ہوا کرتی ہے جہاں شاعر چکر لگایا کرتا تھا۔ خود رسول کے متعلق ایک طرف تو یہ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ فن شاعری سے بالکل ہی نا واقف تھے (اغانی ۔۱۳۔۴۳ و ۲۰۔۲) ۔ حدیث میں بھی آیا ہے کہ انسان کے اندر خواہ کچھ بھی بھرا ہو وہ شاعری کے

بھرے پہلے سے بہتر ہے (مسند امام حنبل ۲ - ۳۳۱-) اور دوسری طرف اشعار بھی ان سے منسوب کئے جاتے ہیں (بیضاوی سورۃ ۲۶ - ۶۹) شاعروں کے کلام پر تنقید کرتے ہوئے بھی نظر آتے ہیں (اغانی ۹ - ۶۰) اکثر اشعار کی روایت بھی اُن سے ثابت ہے (تلبیس ابلیس ص) اور ایک حدیث بھی ہے جس میں انھوں نے ایک شعر کو پسند فرمایا ہے -

زمانہ جاہلیت کے بیشمار کتبوں میں جو ہمارے پاس موجود ہیں ایک شعر بھی نظر نہیں آتا - یہ ایک ایسی حقیقت ہے جو نظر انداز نہیں کیجا سکتی ہے - خصوصاً ان کتبوں کے متعلق جن کا تعلق قبروں سے ہے اس لئے کہ اکثر لٹریری قومیں ایسے کتبوں میں اشعار سے کام لیتی ہیں چنانچہ لاطینی ادب کی ابتدا سپیاں کے کتبوں سے ہوتی ہے جو کیوانی بحروں میں ہیں - حال میں جو لیڈیا کے کتبوں کا انکشاف ہوا ہے اور جو اکثر صاف طور پر سمجھ میں بھی نہیں آتے اُن میں بھی ایک کافی تعداد موزوں کتبوں کی ہے اس طرح پرانے عربی کتبوں سے جیں یہ گمان بھی نہیں ہو سکتا کہ اس زمانہ کے عربوں کو اوزان و قوافی کا علم تھا - حالانکہ اکثر باتوں سے ان کا تمدن بہت ترقی یافتہ معلوم ہوتا ہے - اب قرآن کی شہادت سے ہم جس نتیجہ پر پہونچ سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ اسلام سے پہلے عرب میں چند ایسے پیشین گو تھے جو شاعر کے نام سے موسوم تھے اور جن کے کلام کا مفہوم بالکل صاف نہیں ہوتا تھا اور نہ ہونا چاہئے تھا - اِس لئے کہ یہی حال تمام ان لوگوں کا ہے جو غیب دانی کا دعویٰ کرتے ہیں - چنانچہ سب سے پہلی آواز جو ڈلفی کے مندر سے نکلی - یہ تھی "مجھے ریگ کے ذروں اور سمندر کے قطروں کی تعداد کا علم ہے" پھر ایسے لوگوں کی باتیں کہاں تک قابلِ اعتبار ہو سکتی ہیں اور اسی لئے قرآن نے اُن کے متعلق وہ کہا جس کا ذکر آچکا ہے -

لیکن زمانہ جاہلیت کی شاعری کے متعلق تیسری صدی ہجری کے ابتدا میں جو خیالات ابوتمام نے ظاہر کئے ہیں وہ اِس سے بہت مختلف ہیں - اُس کے بیان سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ

برانی شاعری سمجھ میں آنے والی صدائے غیب ہوتی تھی بلکہ وہ تو ان واقعات اور مشاہدات کو نظم کرتے تھے جنھیں اس فن کے ذریعہ ابدی حیات دینی منظور ہوتی۔ یہی خیال ابوتمام کے ہمعصر مشہور انشاپرداز جاحظ کا بھی ہے۔ لیکن قرآن نے جو پہلو اختیار کیا ہے اس سے اِس نظریہ کی تطبیق مشکل ہے۔ ابوتمام کے اس فیصلہ کا اطلاق خود اس کی شاعری پر تو ضرور ہوتا ہے اس لئے کہ اُس نے اکثر اپنے آقاؤں کے کارناموں کو نظم کردیا ہے اور اس سے زیادہ متفرق اشعار کے اس مجموعہ پر جو حماسہ کے نام سے مشہور ہے اس لئے کہ بسا اوقات اس میں تاریخی واقعات کا ذکر ہے۔ بجائے اس کے شاعر وہ کہتے جو خود کرتے ہیں۔ اِس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر شاعری میں شروع سے آخر تک اُن واقعات کا ذکر ہے جنہیں شاعر نے یا تو خود حصہ لیا ہے یا کم از کم بچشم خود دیکھا ہے بلکہ ظاہر تو یہ کیا جاتا ہے کہ حضرت اسمٰعیل کے زمانہ سے ابتدائے اسلام تک عرب جو کام بھی کرتے تھے ان کے یاد رکھنے کا ذریعہ اشعار ہی کو بناتے تھے۔ پھر ایسی شاعری جس میں زیادہ تر تاریخی واقعات کا ذکر ہو اس قابل تو نہیں ہے کہ قرآن میں اس کے متعلق اتنے حقارت آمیز الفاظ وارد ہوں

مسلمان ماہرین آثار قدیمہ جن کی ابتدا اموی عہد کے آخری زمانہ سے ہوتی ہے نہ صرف اس قسم کی پرانی شاعری کے وجود کا دعویٰ کرتے ہیں بلکہ اس کی ایک مقدار کثیر پیش بھی کرتے ہیں۔ شروع شروع میں جن لوگوں نے یہ خیالات ظاہر کئے انھیں شکوک و اعتراضات کا مقابلہ بھی کرنا پڑا مثلاً خلیل (متوفی ۱۷۰ھ) نے جب فن عروض پیش کیا اور یہ کہا کہ اس نے قبائل عرب سے اسے حاصل کیا ہے تو اس کے ایک ہمعصر نے اس کی مخالفت میں ایک کتاب لکھی اور اُسے ایک فسانہ قرار دیا (ارشاد ۲-۳۶۶) یہ ایک صاف نہیں ہوا کہ عربی عروض کی ابتدا کب سے ہوئی بعض تو اسے حضرت آدم تک پہونچا دیتے ہیں (مروج الذہب ۱-۵) اور بعض حضرت اسمٰعیل کے زمانہ کی عربی پیش کرتے ہیں (آغانی ۱۳-۱۰۴) جنوبی عرب کے بادشاہ کتبوں میں تو اپنی ہی زبان استعمال

کرتے ہیں۔ لیکن مسلمان ماہرین آثار قدیمہ کے بیان کے مطابق اُن کی شاعری جس کی ایک مقدار پیش کیگئی ہو قرآن کی زبان میں نہ ہوتی تھی (طبری ۱-۹۰۶ و آغانی ۳ - ۱۱۸ و ۲۰ - ۹) عام رائے بہرحال یہی معلوم ہوتی ہے کہ عربی شاعری کم از کم اس مخصوص رنگ میں ابتدائے اسلام سے چند ہی صدی پہلے شروع ہوئی ہے۔ بیری شیخو آغانی (۴ - ۱۴۸) کی اس رائے سے متفق ہے کہ سب سے پہلا شاعر جس نے طویل نظمیں لکھیں اور جس نے شاعری میں حمیت کا عنصر داخل کیا کلیب کا بھائی مہلہل تھا (الشعراء النصرانیہ ۱۴۰) بنی بکر بن وائل کے اس مایہ ناز فرزند کا عروج ۵۳۰ء کے قریب ہوا ہے (اغانی ۲۰) طویل نظم سے کیا مراد ہو یہ بھی صاف نہیں۔ غالباً ۲۰ اشعار سے زیادہ۔ اس لئے کہ البراق کی (جس کا زمانہ شیخو کے بیان سے ۴۸۰ء کے قریب معلوم ہوتا ہو) ایک نظم میں ۲۰ شعر ملتے ہیں۔ اغلب کے متعلق کہا جاتا ہو کہ طویل رجز کی ابتدا اسی سے ہوئی ہے۔ یہاں طویل سے مراد ہے دو شعر سے زیادہ (اغانی ۱۸-۱۶۴) اغلب جنگ نہاوند میں جو ۲۱ھ میں ہوئی تھی مارا گیا اور چونکہ اس کی عمر اس وقت نوے سال کی تھی اس لئے اُس کی پیدائش اور مہلہل کے عروج کا زمانہ قریب قریب ہے لیکن ایک مستند راوی کا بیان ہے کہ رجز میں دو شعر سے زیادہ سب سے پہلے عجاج نے کہے جو عہدِ بنی امیہ کا شاعر تھا (مزہر ۲-۲۲۱) مہلہل کے متعلق بھی جو دعویٰ کیا جاتا ہے مسلمہ نہیں ہو اس لئے کہ ایک طرف تو یہ کہا جاتا ہو کہ ایسے قصائد جنکی ابتدا تشبیب سے ہوتی ہو بہت پہلے سے موجود تھے (آغانی ۱۱-۱۵۴) اور دوسری طرف امراء القیس کو جو مہلہل کے بعد ہوا ہے عربی کا پہلا شاعر بتلایا جاتا ہو (بیان للجاحظ ۲-۱۸۴) اسی طرح کہا جاتا ہو کہ اعشیٰ بنی قیس جسکی تاریخ وفات شیخو کے بیان کے مطابق ۶۲۹ء ہو) سب سے پہلا شخص تھا جس نے شاعری کو کسب معاش کا ذریعہ بنایا حالانکہ عبید بن الابرص جو کہیں پہلے ہوا ہے اس فن کا استاد معلوم ہوتا ہے اور عنترہ بن عبس جو اس سے بھی پہلے تھا اس طریقہ سے ناواقف نہیں معلوم ہوتا۔ ممکن ہے کہ مہلہل کے متعلق

دعویٰ اس کے نام کی مناسبت سے کیا گیا ہو۔ مہلہل کے معنی ہیں اچھا کپڑا بننے والا۔ اور بنے ہوئے کپڑے سے شاعری کی تشبیہ ظاہر ہے۔

اگر قصائد کی ایجاد کا تاج مہلہل ہی کے سر پر رکھا جائے تو یہ ماننا پڑیگا کہ اس کی پیروی ہزاروں شاعروں نے کی اس لئے کہ ہمارے پاس بیشمار جلدیں ان شاعروں کے کلام کی ہیں جو مہلہل اور زمانہ عروجِ اسلام کے درمیان میں گذرے ہیں اور ایک کا کلام دوسرے کے کلام سے بیحد مشابہ ہے۔ اصحاب معلقات میں سے ہر ایک صاحب دیوان ہے ان میں سے اکثر دواوین شائع ہو چکے ہیں اور کافی ضخامت رکھتے ہیں۔ ان کے علاوہ دوسرے بہت سے شاعر ہیں جو کچھ کم پرگو نہیں ہیں اگرچہ اُن کا شمار ان دس غیر فانی شعرا میں نہیں ہوتا۔ اور آگے بڑھئے تو مختلف قبائل کے شاعروں کا کلام الگ الگ مجموعوں کی صورت میں ملتا ہے۔ ان میں سے ایک چھپ چکا ہے ہر قسم کے قصائد کے مصنف کے لئے حروف تہجی سے واقفیت لازمی ہے اور اکثر ان میں تحریر کا ذکر بھی آیا ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ زمانہ جاہلیت کے عرب ادبی لحاظ سے بہت ترقی یافتہ تھے۔ قدیم یونانی بھی شاعری کے دیوتا کے اتنے پجاری نہیں پیش کرسکتے۔ ہمارا پہلا سوال یہ ہونا چاہیئے :۔ مانا کہ یہ ادبی مجموعہ جعلی نہیں ہے پھر آخر یہ محفوظ کیونکر رہ سکا۔ دو ہی صورتیں ہیں۔ یا تو لوگوں کی زبان پر تھا یا کاغذ کے صفحات پر۔ پہلی صورت کے موافق زیادہ شہادتیں ملتی ہیں اگرچہ اس میں بھی اختلاف ہے جیسا کہ آگے معلوم ہوگا۔ خلیفہ دوم سے یہ قول منسوب کیا جاتا ہے کہ " اسلام کے ابتدائی زمانہ میں جب فتوحات کی کثرت تھی شاعروں کی طرف سے لوگوں کی توجہ بالکل جاتی رہی تھی۔ لیکن جب سکون کے دن آئے تو پھر مسلمان ان کی طرف متوجہ ہونے لگے۔ اُن کے پاس نہ لکھی ہوئی کتابیں تھیں اور نہ مجموعۂ اشعار جن سے وہ مدد لے سکتے اور چونکہ عرب اکثر یا تو قتل ہو گئے یا اپنی موت مر گئے اس لئے ایک بڑا حصہ اشعار کا

ضائع ہو گیا اور بہت تھوڑا سا بچ رہا۔

خلیفہ دوم کی طرف اس قول کی نسبت کس قدر بے معنی ہے اس لئے کہ امن اور چین کے دن تو ان کی وفات کے تقریباً تیس برس بعد کہیں معاویہ کے زمانہ میں نصیب ہو سکے۔ یہ کہنا کہ تھوڑا سا بچ رہا بالکل مہمل ہے۔ اگر مراد اس سے وہ تمام کلام ہے جو پیش کیا جاتا ہے۔ بہر کیف اگر اتنے لمبے لمبے قصیدے اور وہ بھی اتنی کثیر تعداد میں زبانی یاد رکھے گئے ہیں تو یہ اسی صورت میں ہو سکتا تھا کہ کچھ لوگوں کا کام صرف یہی رہا ہو کہ اشعار یاد کریں اور اپنے بعد دوسروں کو یاد کرائیں۔ جاہلیہ میں اس قسم کے مشغلہ کے وجود کا کوئی ثبوت ہمیں نہیں ملتا۔ اگر رہا بھی ہو تو اسلام کی ابتدائی پر آشوب زمانہ میں اس کا وجود کیونکر قائم رہا۔ اسلام نے اپنے سے پہلے کی ہر چیز منسوخ قرار دی قرآن کا فیصلہ ہے کہ شاعروں کی پیروی کرنے والے گمراہ ہیں اور ان کے متعلق طرح طرح کے حقارت آمیز الفاظ استعمال کئے ہیں۔ ایسی حالت میں تو زیادہ امکان اسی کا تھا کہ عہد اسلام سے پہلے کی شاعری بالکل بھلا دی جاتی۔ اس سے زیادہ موثر ایک اور وجہ تھی وہ یہ کہ جو واقعات ان اشعار میں نظم کئے گئے ہیں ان میں سے اکثر قبائل کی آپس کی جنگوں کے متعلق ہیں۔ اسلام کو جو اتحاد عرب کے لئے کوشاں تھا اور بہت حد تک کامیاب بھی رہا اس قسم کے خیالات کا سخت ترین دشمن ہونا چاہئے تھا۔ اس لئے کہ ان کے یاد رکھنے سے دلوں میں ایک دوسرے کی طرف سے نفرت بڑھنے کا اندیشہ تھا۔ اس کے علاوہ یہ قصائد کچھ ایسے ہیں کہ لکھکر بھی مشکل سے یاد ہوتے ہیں۔ بدو اس معاملہ میں غیر محتاط سمجھے جاتے ہیں اس لئے ان کی روایتیں ان اشعار کے متعلق قابل اعتبار نہیں ہو سکتیں

اب رہی دوسری صورت یعنی یہ کہ اشعار لکھکر محفوظ رکھے گئے ہوں۔ اگر یہ قول کہ یہ اشعار افق دنیا پر جس وقت چمکے اور لوگوں کے کانوں میں پڑے تو ہر شخص یہی پوچھتا تھا کہ یہ کس کا کلام ہے، صحیح ہے تو زیادہ امکان تحریری صورت کا ہے۔ اس لئے کہ ان مجموعوں کو نقل کرکے

خت کرنا بہت ہی منافع بخش رہا ہوگا۔ اشعار میں تحریر کے متعلق اشارات بھی بہت ہیں اور
ض شاعر تو اپنے اشعار کے لکھے جانے کا بھی ذکر کرتے ہیں۔ ہذیل کے ایک جاہلی شاعر کی خواہش
، کہ اس کی طرف سے ایسا پیغام جس سے نئے نئے دفاتر چمک اٹھیں اور جس میں ہر بچھڑنے والے
لئے سبق ہو، پہونچا دیا جائے۔ مراد اس کی بلاشبہ اپنے اشعار سے ہے۔ شرح لکھنے والے
تے ہیں کہ اس کا مطلب کھجور کے پتوں پر حمیری رسم الخط میں لکھی ہوئی تحریر سے ہے۔ یہ بیان بھی
اجاتا ہے کہ ایک شخص نے جس کا نام قیسبہ بھا عربی کے چند اشعار اپنی زین کے پچھلے حصہ پر حمیری
رف میں لکھہ رکھے تھے۔ اسی طرح ایک حمیری امیر ذوعین کے دو مصاحبوں نے دو شعر ایک
بہر نوشتہ میں لکھے تھے۔ یہاں رسم الخط کی تشریح نہیں ہے (اغانی ۲۰۔ ۸۰) حمیری بادشاہ
جدن کا جو طویل و عریض ڈھانچ صنعا میں دستیاب ہوا تھا اس کے سر کے پاس ایک کتبہ پرانی مسجع
ب میں اور حمیری رسم الخط میں پایا گیا (اغانی ۴۔ ۳۷) گمان غالب ہے کہ اس نے اپنے اشعار بھی
موار لکھے ہوں گے۔ (اغانی ۱۲۔ ۱۱۲) لقیط شاعر نے ایک نظم لکھی تھی جس میں بنی ایاد کو ایک ایران
شاہ کے حملہ کی خبر پہونچائی تھی اس کی سرخی یہ تھی "تحریر بنام بنی ایاد از طرف لقیط" (اغانی ۲۰۔ ۲۴)
سی حالت میں یہ نظریہ بھی کہ اشعار عرب تحریری صورت میں عہد بعہد منتقل ہوئے زیادہ بعید از قیاس
ہوگا۔

لیکن دقت یہ آن پڑتی ہے کہ کسی قدیم عربی ادب کا وجود تسلیم کرنا جو کہ حمیری رسم الخط
، یا کسی دوسرے رسم الخط میں ہو قرآن کے مفروضات اور بیانات کے سراسر خلاف ہوگا۔ قرآن نے
، نکہ سے سوال کیا تھا کہ کیا تمہارے پاس کوئی کتاب ہے جسے تم پڑھتے ہو (۶۸۔ ۳۷) جن لوگوں
یہ کتاب نازل ہوئی ہے "ان کے باپ دادا کبھی نہیں سمجھائے گئے" (۳۶۔ ۵) "جن کے
، کوئی نذیر نہیں آیا تھا" (۳۲۔ ۲ : ۳۸۔ ۴۶) "کتابیں صرف دو قوموں کے پاس ہیں"

(۶-۱۵۷) یعنی عیسائی اور یہودی اور کفار کے پاس اس قسم کی کوئی چیز نہیں۔ یہ ایک ایسا مسئلہ ہے کہ قرآن کبھی اس میں غلطی نہیں کر سکتا۔ ہندوؤں کے پاس اگر کوئی مبلغ جائے تو وہ ان کی کتابوں کے مضرت رساں اور فاسد ہونیکا حکم لگا سکتا ہے لیکن اُن کے وجود سے کسی طرح انکار نہیں کر سکتا۔ اگر جاہلی شاعری لکھی ہوئی موجود تھی تو عربوں کے پاس ایک کیا متعدد کتابیں تھیں اور ایک طرح سے نازل شدہ کتابیں۔ ممکن نہیں کہ اُن میں تعلیمی عنصر مفقود ہو (اگرچہ جیسا آگے معلوم ہوگا تمام شاعری ایسی نہ تھی) لیکن کم از کم اُن کی وجہ سے قرآن کے سوالات کا جواب اثبات میں تو دیا جا سکتا تھا۔ حالانکہ جہاں تک ہمیں علم ہے ایسا نہیں ہوا اور قرآن کے انداز بیان سے تو معلوم ہوتا ہے کہ جواب لازمی طور پر نفی میں سے ملے گا۔

(باقی)

عبدالعلیم احراری متعلم عربیات جامعہ ملیہ
دہلی

# زبان اردو کس طرح ترقی کر سکتی ہے

عبدالغفار صاحب مدھولوی ہماری جامعہ کے اسکول کے طالب علم ہیں ذیل میں اُن کا انعامی مضمون درج کیا جاتا ہے۔ اسکول کے طلبا میں انعامی مقابلے کے لئے اِس سال یہ موضوع تھا کہ " اردو زبان کس طرح ترقی کر سکتی ہے۔ چنانچہ یہ مضمون سب سے بہتر خیال کیا گیا۔ اور اِس لئے ہم اسے جامعہ میں شائع کر رہے ہیں کہ دیگر حضرات بھی ہماری جامعہ کی تعلیم کا اندازہ لگا سکیں۔ گورنمنٹ اسکولوں کے طلبا سے اِس قسم کی توقع رکھنا ہی بیکار ہے کہ وہ کسی علمی موضوع پر تحقیق اور کاوش کے بعد کچھ لکھ سکیں ایک ثانوی سوم (یا سرکاری مدارس کے درجۂ ہم) کے طالب علم کیلئے اس قسم کی کوشش یقیناً قابلِ ہمت افزائی ہے۔ (مدیر)

جس قوم کی ایک قومی زبان نہ ہو وہ قوم یقیناً زوال پذیر ہے۔ کسی ملک کی قومیت اس وقت تک متعین نہیں ہو سکتی جب تک کہ اس کی ایک مخصوص زبان نہ ہو۔ جاپان نے جو اس قدر ترقی کی ہے وہ محض اس وجہ سے کہ اس کی ایک قومی زبان ہے۔ اس نے قومی زبان کی ضرورت کو اچھی طرح سمجھا۔ آج ہندوستان بھی ایک مدت سے آزادی اور ترقی کا متلاشی ہے مگر یہاں کے باشندوں نے کبھی متفقہ طور پر اپنی ایک قومی زبان بنانے اور اس کو ترقی دینے میں کوشش نہیں کی حالانکہ جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ کسی قوم کی ترقی کیلئے پہلے اُس کی قومی زبان کا ہونا ضروری ہے۔ اگر ہندوستان واقعی آزادی کا متلاشی ہے تو اس کو جلد

جلد سے جلد اپنی قومی زبان کی ترقی کیلئے کوشاں ہونا چاہئے ۔

اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہندوستان کی قومی زبان کونسی ہوسکتی ہے ۔ اگر اُس کے جواب میں زبان اردو کو پیش کیا جائے تو یہ دیکھنا ہے کہ آیا اس میں ہندوستان کی قومی زبان بننے کی صلاحیت ہے یا نہیں ؟

زبان اردو کی خصوصیات | جن لوگوں نے پورے ہندوستان کی سیر کی ہے انھیں معلوم ہوگا کہ ہندوستان کے جن حصوں میں مختلف زبانیں بولی جاتی ہیں وہاں کی طرز معاشرت، تہذیب، تمدن، آداب اخلاق میں زمین وآسمان کا فرق ہے اور یہی وہ چیز ہے جو ہمیں آزادی کے مرکز سے دور رکھے ہوئے ہے ۔ برخلاف اس کے جن حصوں میں اردو بولی جاتی ہے وہاں کی طرز معاشرت تہذیب وتمدن آداب واخلاق میں ایک قسم کی یکسانیت پائی جاتی ہے ۔ اردو میں تخیل اعلیٰ اور حسن بیان صاف ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اردو ایسی زبانوں سے ماخوذ ومرکب ہے جو مستقل ادب و تمدن کے مخزن ہیں ۔ یہی وجہ ہے کہ اردو اپنا ایک مخصوص ادب رکھتی ہے ۔ زبان میں شیرینی موجود ہے رسم الخط ایسا عمدہ ہے کہ ہر زبان کے لفظ آسانی سے لکھے جاسکتے ہیں ۔ بہرکیف موجودہ حالت میں کسی پہلو سے غور کیا جائے تو اردو زبان کے مقابلے میں ہندوستان کی کوئی زبان ایسی نہیں جو یہاں کی قومی زبان بننے کی صلاحیت رکھتی ہو ۔ مگر تعجب ہے کہ پھر بھی بعض متعصب حضرات ہندی ہی کو ہندوستان کی قومی زبان بنانے کی بے سود کوشش کرتے ہیں ۔ اس کے متعلق جناب پنڈت جنیشور پرشاد صاحب بائل دہلوی (جو ہندی کے بڑے پائے کے شاعر ہیں) کی وہ عبارت نقل کرنا مناسب ہوگا جس میں صاحب موصوف نے اردو و ہندی کا مقابلہ مختصر الفاظ میں کیا ہے ۔ ناظرین خود بخود اندازہ کرسکتے ہیں کہ بہ نسبت ہندی کے اردو میں آئندہ ترقی کرنے کی کہاں تک صلاحیت ہے اور کون سی زبان ہندوستان کی قومی زبان بننے کی صلاحیت

رکھتی ہے۔

یہ مانا کہ دونوں (اردو۔ہندی) کی پیدائش کا وقت اور زمانہ بالکل ایک ہے مگر تعلیم اور پرورش علیحدہ علیحدہ ہوئی ہے۔ ہندی کو اس کی ماں پراکرت اور خالہ سنسکرت نے اپنا دودھ پلا کر پالا ہے اور اردو کو عربی فارسی کی دایہ نے اپنی چھاتی سے لگا کر پروان چڑھایا ہے اس لئے اردو میں شوخی طراری۔ فصاحت۔ بلاغت شجاعت اور جراری کے ساتھ اگر کافی شیرینی اور کسی قدر متانت بھی پائی جاتی ہے تو اس دایہ کے دودھ کا اثر ہے اور ہندی میں اگر بے حد سادگی۔ سنجیدگی۔ متانت۔ شانتی اور بھولے پن کے پہلو بہ پہلو قلیل شجاعت، بہادری بناؤ سنگار رسیلا اور چکیلا پن بھی موجود ہے تو یہ اس نے اپنی ماں و خالہ سے جائز طور پر وراثتہً حاصل کیا ہے۔ اس میں کسی قسم کا اجارہ نہیں۔

(رسالہ اردو بابتہ جنوری ۱۹۲۲ء)

بہرکیف اردو زبان میں ترقی کرنے کی صلاحیت بکمال موجود ہے اور یہ ہندوستان کی عام زبان ہونے کے علاوہ اپنے اندر بہت سی خوبیاں رکھتی ہے۔ لہٰذا اب ہمارا فرض ہے کہ اس کے وسائل ترقی پر غور کر لیں۔ بہتر ہوگا کہ پہلے آجکل کی ترقی یافتہ زبانوں کی موجودہ حالت اور اس کی ترقی کے اسباب کا پتہ لگائیں تاکہ حتی الامکان انھیں اصول کو پیشِ نظر رکھ کر ہم اردو زبان کے وسائلِ ترقی کے لئے کسی نتیجہ پر پہونچیں اس مختصر سے مضمون میں دنیا کی ترقی یافتہ زبانوں میں سے انگریزی۔ فارسی۔ عربی کی موجودہ حالت اور اُن کے ترقی کے اسباب کا مختصراً ذکر کیا جاتا ہے کیونکہ یہی وہ زبانیں ہیں جن کے ساتھ ہماری زبان کا خاص تعلق ہے۔

**انگریزی زبان کی موجودہ حالت اور اس کی ترقی کے اسباب**

سرزمین یورپ میں روما اور یونان ایسے مقام ہیں جو اپنے کلاسیکل لٹریچر کے لئے مشہور ہیں اور یہ لٹریچر یورپ

کے دیگر مقامات کی زبانوں میں منتقل ہوگیا ہے اور وہیں سے مدنیت وحضارت کی روشنی تمام یورپ میں پھیلی ہو۔ یہی وجہ ہو کہ کوئی شخص یورپ کی زبان کا اس وقت تک ماہر نہیں ہوسکتا جب تک کہ اسے علم کلاسیک پر عبور نہو۔ جوں جوں زمانہ گزرتا گیا زبان میں بھی ترقی ہوتی گئی۔ بالآخر انیسویں صدی کے انقلاب سے لٹریچر میں بھی بہت بڑا تغیر واقع ہوا۔

نئی طرز کے لوگ یہ چاہتے تھے کہ اُن کے انشاء میں خالص ملکی رنگ پیدا ہوجائے تاکہ عوام کو مخاطب کر کے اُن کے جذبات کو حرکت دیجا سکے۔ زبان کا بیان ایسا سادہ اور سہل اختیار کیا گیا کہ ہر شخص آسانی سے سمجھ سکے۔

انگلستان میں اس قسم کے رواج کی قدامت پسندوں نے مخالفت کی لیکن یہ جدید رنگ جس نے عوام کو بہت جلد مسخر کر لیا تھا کامیاب ہوکر رہا۔ انگریزی زبان میں علمی ذخیرہ زیادہ ہونے کا سبب یہ ہے کہ اس کے ارباب حل وعقد نے زیادہ تر اپنی توجہ ترجمہ پر صرف کی ہے کیونکہ موجودہ زمانے میں انگریزی زبان یورپ کی زبانوں میں ممتاز درجہ رکھتی ہے۔ بہت سی نظم کی کتابیں ایسی ہیں جو قدیم یونان کی یادگاروں کا مقابلہ کرتی ہیں۔ تاریخ پر ایسی کتابیں لکھی گئی ہیں کہ اخلاقی اور قومی تربیت دینے کے لئے بے نظیر ہیں اور طرز بیان کے اعتبار سے بھی اعلیٰ درجہ کی ہیں۔ ان میں انسانی فطرت اور زندگی کی صحیح اور منہ بولتی تصویریں دکھلائی گئی ہیں۔ سیاسیات قانون اور تجارت وغیرہ غرضکہ ہر موضوع پر اس میں نہایت عمدہ اور جامع کتابیں اور تمام علوم تجربی کے متعلق وافر وصحیح ذخیرہ موجود ہے جو حفظان صحت یا اسباب راحت کو بڑھانے اور انسان کی عقل وذہانت کو ترقی دینے میں بڑی حد تک مد ہوا ہے۔

**زبان فارسی اور اس کی ترقی کے اسباب**

زبان کی ترقی کے ساتھ ساتھ ایران میں انشا پردازوں کی ایک ایسی جماعت پیدا ہوگئی جس میں انشا پردازی کی جو رسم پرانی چلی آتی

تھی اس کو پس پشت ڈال دیا - ان کے نزدیک نہ تو گذشتہ ادبیات قابل پیروی ہیں اور نہ جیسا کہ چاہیئے انہوں نے یورپ سے علوم اخذ کئے ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ فارسی ایک قالب بے جان ہو کر رہ گئی تھوڑے دنوں کے بعد جدت پسندوں کی نئی جماعت نے اس طرز کو حقارت کی نظر سے دیکھا اور اس میں تبدیلیاں شروع کر دیں ۔ یہ سمجھکر کہ انگریزی الفاظ میں ایک غیر معمولی اثر ہوتا ہے اُن کا استعمال کثرت سے شروع کر دیا ۔ اس گروہ کے ذہن میں یہ بات سما گئی تھی کہ یورپ کے اکثر الفاظ ایسے ہیں جو فارسی زبان میں آنے کے بعد پہلا سا رنگ و اثر باقی ر کھ سکتے لہذا اُن کا استعمال بجنسہٖ اپنی زبان میں شروع کر دیا ۔ ظاہر ہے کہ اس تبدیلی سے فارسی لغت کو ضرر پہونچا ۔ لیکن یہ بات آشکارا ہو گئی کہ جو الفاظ پورے جملے کے ساتھ ربط نہ رکھتے ہوں وہ بیکار ہیں ۔

ترجمہ کا کام شروع ہوا تھا لیکن محدود رہا اس لئے کہ لوگ پرانی ادبیات سے دلچسپی نہیں رکھتے تھے ۔ مگر اب ایک گروہ ایسا پیدا ہو گیا ہے جو یورپ و ایران کی قدیم ادبیات کو نظر تعمق سے دیکھتا ہے اور بجائے اس کے کہ یورپ کی کورانہ تقلید کرے اس کا مطمح نظر یورپ و ایران کی ادبیات میں مطابقت پیدا کرنا ہے ۔

رفتارِ زمانہ کے ساتھ جوں جوں تہذیب و تمدن کو ترقی ہوئی تو ہر چیز کی نفاست و تکلف کے ساتھ شاعری میں بھی نہایت لطافت و پاکیزگی پیدا ہو گئی مگر جیسا کہ فارسی نثر میں مناسب تبدیلی و ترقی ہو رہی ہے ابھی نظم میں وہ بات نہیں امید ہے کہ یہ بھی بہت جلد نئی طرز اختیار کریگی

**عربی زبان کی موجودہ حالت اور اس کی ترقی کے اسباب**

جس طرح سے عرب قوم نے اپنی جہالت سے نکل کر دنیا میں فتح کا ڈنکا بجا دیا اسی طرح سے آج ان کی زبان بھی دنیا کے بیشتر حصوں میں بولی جاتی ہے عربی زبان میں ضرورت زمانہ کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لینے اور دوسری جگہوں سے علوم لیکر اپنے اندر جذب کر لینے کا جو مادہ ہے وہ مشکل سے دوسری زبانوں میں پایا جاتا ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ آجکل

کے سائنٹفک اکتشافات اور اختراعات کے لئے اس میں الفاظ موجود ہیں۔ اس کی لغت کا دائرہ نہایت وسیع ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ یہ زبان دیگر زبانوں و ملکوں کے الفاظ کو اپنے مخصوص سانچے میں خوب ڈھال سکتی ہے۔ نیز عربی قوم کے دیگر ممالک سے تجارتی تعلقات بہت ہیں۔ اِس لئے آج اسمیں عجمی سنسکرت۔ فارسی۔ حبش۔ عبرانی وغیرہ کے الفاظ پائے جاتے ہیں۔ عربی استقاق کے ذریعہ سے اور بھی روز بروز وسیع ہو رہی ہے۔ اس کے اکثر الفاظ میں معانی کی کثرت نظر آئی ہے مثلاً ایک لفظ پچیس معنی رکھتا ہے۔ اس کے برعکس ایک معنی کیلئے پچیس پچیس الفاظ بھی مقرر ہیں۔

اب ہم مندرجہ بالا زبانوں کے اسباب ترقی کو مد نظر رکھتے ہوئے ترقی اردو کے ذرائع بیان کرتے ہیں۔

اتحاد عمل | سب سے بڑی چیز جو اردو کی ترقی میں حائل ہے وہ ہندو مسلمانوں کا نفاق ہے۔ ظاہر ہے کہ اس نفاق سے ہماری قوم کو بہت نقصان پہونچ رہا ہے۔ جب دنیا میں قومیں زوال پذیر ہو جاتی ہیں تو زبان کا وجود بھی معرضِ خطر میں آجاتا ہے۔ اردو ہندی کے اختلاف نے بھی اردو کی ترقی میں روڑے اٹکا دئیے ہیں لیکن اگر ہم ٹھنڈے دِل سے سوچیں اور تعصب کے پردے کو دور کر کے غور کریں تو یہ مسئلہ ہمارے لئے کوئی پیچیدہ نہیں ہے۔ پہلے ہم ہندو مسلم اتحاد کو خوشگوار بنالیں پھر باہمی مشورے کے بعد۔ عربی۔ فارسی۔ سنسکرت کے غیر مانوس الفاظ کو اردو سے نکالدیں تو ہماری قومی زبان کا مسئلہ آسانی سے طے ہو جاتا ہے۔

ہندو مسلمان اس بات کو غور سے دیکھیں کہ اگر انگریز ٹیسی لسٹن اور سسرو کی زبان کو چھوڑ کر صرف اپنے ہی جزیرۂ برطانیہ کی پرانی بولیوں پر ساری توجہ مبذول کرتے اور اپنے اعلیٰ مدارس میں اینگلو سکسن زبان کے وقائع اور نارمن فرنچ کی داستانوں کے سوائے اور کچھ نہ پڑھاتے تو کیا انگلستان کو یہ بات میسر آسکتی تھی کہ آج اس کے علم و ادب کا پلہ دورِ قدیم کی مستند تصانیف سے

بھاری ہوتا؟ ہرگز نہیں۔ اسی طرح سے اگر ہم اپنی (ہندوستان کی) چھوٹی زبانوں پر ہی اکتفا نہ کرکے انگریزی و دیگر زبانوں کو پڑھکر ان سے صحیح صحیح فوائد حاصل کریں تو آج اردو کی وہ حالت نہ رہے .. جو اس وقت ہے بلکہ اردو بھی دنیا کی ترقی یافتہ زبانوں میں شمار ہونے لگے

اکثر زبانوں کا عروج اور اس کی ابتدا حکمرانوں کی قوت بازو یا اُن کی اعانت و تصرف کی رہین منت رہی ہے۔ اردو نے آنکھ کھولی تو اُس نے سرپرستوں کو نیم مردہ پایا تاہم کوئی صنف کلام ایسی نہیں جس کا بہترین نمونہ اردو میں نہ ہو۔ اردو کی استعداد اور ہمہ گیری پر حرف نہیں لایا جاسکتا کمی تو انشاپردازوں کی ہی۔ زمانہ کی ناموافقت۔ حکومت کی بے اعتنائی۔ ہندوستان کا تعصب، جہالت اور اربابِ قلم کی بے توجہی اس پر مستزاد۔ تاریخ اس بات کی شاہد ہے کہ جو قوم حکمراں ہوتی ہے اُس کی زبان کا اُس کی مفتوح رعایا پر بہت اثر پڑتا ہے۔ مگر ہماری اردو کوئی حربی زبان نہیں ہے بلکہ بزمی زبان ہی اس کو کبھی جنگی سرپرستی نصیب نہیں ہوئی۔

ہمیشہ سے یہ قاعدہ چلا آیا ہی کہ ہر حکمراں قوم اپنی مفتوح رعایا کے علاقوں میں اپنی ہی زبان کی اشاعت چاہتی ہی لہذا ہمیں موجودہ حکومت ہند سے کوئی امید نہ رکھنی چاہیئے۔ البتہ اسلامی دیسی ریاستیں اعلیحضرت حضورِ نظام کے نقشِ قدم پر چل کر جملہ محکمہ جات کے دفاتر اردو زبان میں کردیں تو اردو کو بڑا فائدہ پہونچیگا اور وہ علاقے جہاں کہ براہ راست انگریزی عملداری ہے اگر اس کے امرا و رؤسا و جاگیردار اپنے اپنے علاقوں کی انجمنوں کو سرپرستی میں لے لیں تو کارکنان انجمن کی حوصلہ افزائی ہوگی۔ جب یہ مسلمہ امر ہے کہ ہندوستان کے لئے ملکی زبان کا ہونا ضروری ہے اور وہ زبان صرف اردو ہی ہوسکتی ہی تو ہندوستان کے والیان ریاست کو بھی زبان اردو کی ترقی کیلئے ہر طرح سے کوشش کرنی چاہئیے۔

**شاعری** | دنیا میں جس قدر زبانیں عالم وجود میں آئی ہیں اُن میں اول شعر ہی کا رواج ہوا ہی

کیونکہ شعر انسان کو بالطبع مرغوب و پسند ہے۔ اخلاق کی تہذیب و تمدن کی اصلاح میں شاعری کا خاص حصہ رہا ہے۔ کسی زبان کی شاعری اس کے اعلیٰ ادب کا بہترین حصہ ہے اس لئے آج ہمیں اس میں اصلاح و ترقی کرنے کی سخت ضرورت ہے۔ آجکل کی شاعری پرانی طرز پر چلی جا رہی ہے۔ وہی عشقیہ مضامین ہوتے ہیں وہی تشبیہہ و استعارے۔ قافیہ کا کچھ ایسا رواج ہے کہ شاعر اس کی قید میں پھنسکر اپنے جذبات دلی کو متواتر بیان نہیں کر سکتا۔ دوسری چیز جو ہماری شاعری میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے وہ مروجہ اوزان و بحریں ہیں۔ ہماری شاعری ان ہی چیزوں پر منحصر ہے ہمیں جلد سے ان میں مناسب تبدیلی کرنی چاہئے۔ اس کیلئے ہمیں کچھ تو دوسری زبانوں کے سانچے لینے ہوں گے اور کچھ خود وضع کرنے ہوں گے تاکہ ہماری زبان کی شاعری کا جدید دور شروع ہو جائے۔ شاعری کو لٹریچر کے ساتھ وہی نسبت ہے جو قلب کو جسد سے۔ اگر شاعری بگڑ جائے یا محدود ہو جائے تو لٹریچر اور زبان کو سخت نقصان پہونچے گا کیونکہ شاعر جو محاورے و الفاظ استعمال کرتا ہے وہ مصنفوں اور مقرروں کے لئے سند ہو جاتے ہیں۔

شاعری کے لئے سب سے پہلی چیز موزونی طبع ہے۔ لہٰذا وہ حضرات جو شاعری کیلئے موزوں نہیں ہیں طبع آزمائی کی کوشش نہ کریں ورنہ اس سے بجائے اس کے کہ لٹریچر کو فائدہ ہو نقصان پہونچیگا۔

بعض انگریزی تعلیم یافتہ شاعر ایسے ہیں جن کا کام تمام خوبیوں سے چشم پوشی کر کے متقدمین کے کلام میں نکتہ چینی و عیب گیری کے سوا کچھ نہیں۔ اگر وہ حقیقی تنقید چاہتے ہیں تو انھیں چاہئے کہ ملک و زمانہ کے حالات مصنف کے افکار و عواطف اس کے ماحول کا لحاظ کر کے رائے زنی کریں اگر یہ بات نہیں ہے تو انھیں چاہئے کہ اس کج رفتاری کو چھوڑ کر اپنی زبان میں مغربی خیالات کے علم و ادب کو داخل کریں تو ملک پر بڑا احسان ہوگا اور زبان اردو کو ترقی ہوگی۔

انشا پردازی | انشا پردازی سے مراد صرف لفظی نہیں ہے بلکہ الفاظ کی رعایت سے پہلے (جن کی حیثیت قالب بے روح کی سی ہے) لکھنے والے کو معانی پر غور کرنا چاہئیے۔ جو کچھ وہ کہنا چاہتا ہے پہلے اپنے ذہن میں ترتیب دے لے پھر اس کے بعد مناسب الفاظ میں عام ملکی حالت و خیالات کے بموجب بیان کرے۔

ادب کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں تاثیر ہو اگر صرف الفاظ کی ظاہری شان و شوکت میں زور دیا گیا تو سامعین پر اس کا کوئی اثر نہ ہوگا اور وہ کلام بیکار ثابت ہوگا۔ مشرقی انشا پردازی کے بے شمار نمونے ہمارے سامنے موجود ہیں مگر مغربی انشا پردازی کے نمونے بہت کم ہیں یہی وجہ ہے کہ مغربی خیالات کو بیان کرنے میں ایک ایک لفظ کی ترجمانی کیلئے گھنٹوں سوچنا پڑتا ہے مگر پھر بھی خاطر خواہ کامیابی نہیں ہوتی۔ وجہ یہ ہے کہ مشرقی علم ادب سے واقفیت رکھنے والے حضرات مغربی علم ادب سے نفرت رکھتے ہیں لہذا اس کمی کو پورا کرنے کے لئے ہمیں ایسے انشا پردازوں کی ضرورت ہے جو مشرقی ادبیات کے ساتھ ساتھ مغربی علم ادب سے بھی دلچسپی رکھتے ہوں

کسی زبان کے زندہ رہنے کیلئے ضروری ہے کہ اس میں ایسے انشا پرداز ہوں جو ہر ایک اپنے مخصوص طرز تحریر میں رنگے ہوئے ہوں کیونکہ زمانہ میں مختلف قسم اور مختلف مذاق کے لوگ رہتے ہیں۔ اور جبتک ہر ایک کے مذاق کے مطابق لٹریچر پیش نہ کیا جائے انھیں اردو زبان سے کوئی دلچسپی نہ رہے گی۔ خدا کے فضل سے ہماری زبان میں ایسے انشا پرداز موجود ہیں جو نمونہ کے طور پر پیش کئے جاسکتے ہیں۔ مگر سوال یہ ہے کہ آئندہ یہ طرز جاری رہیگا یا نہیں اگر ہمارے نونہالان قوم نے اردو کے ان باغبانوں کی آبیاری سے فائدہ نہ اٹھایا تو زبان اردو ایک بے برگ درخت رہ جائیگی۔ اہل قلم حضرات کو چاہئیے کہ وہ اپنے اپنے ذوق کے مطابق صحیح انشا پردازوں کے نقش قدم پر چل کر اپنی انشا پردازی میں جدت پیدا کریں جس سے

عوام الناس کی دلچسپی میں بجائے کمی کے ایک ذوق اور ولولہ پیدا ہو جائے۔

بہت سے خیالات الفاظ کی نارسائی کی وجہ سے چھپے رہتے ہیں اس لئے جہاں تک ہو سکے الفاظ کے ذخیرہ کو بڑھایا جائے۔ ساتھ ہی ساتھ الفاظ اچھے بھی ہوں مگر اس کا استعمال ٹھیک نہ کیا جائے تو وہ الفاظ بے تاثیر رہتے ہیں لہذا ہمیں ان دونوں باتوں کا خیال رکھنا چاہئے۔

شعبہ تراجم | ہر زبان میں علمی ترقی کی ابتدا تراجم سے ہوئی ہے۔ آج یورپ میں کوئی بھی ایسا ملک نہیں جہاں تعلیم و تربیت کا ذریعہ تراجم نہ ہوں۔ انگریزی و عربی و دیگر زبانوں میں ترجمہ کا کام نہایت اعلیٰ پیمانے پر ہوا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آج ان زبانوں میں علوم و فنون کا ذخیرہ بھرا پڑا ہے اور مصنف ان ہی کتابوں کی مدد سے نئی نئی اور عمدہ تصانیف تیار کرتے ہیں اور ان کی قدر و قیمت بھی جیسی چاہئے خوب ہوتی ہے اسی طرح سے آج ہمیں اردو کی ترقی کیلئے سخت ضرورت ہے کہ کم سے کم پچاس سال تک صرف دیگر زبانوں کے علوم و فنون کا ترجمہ نہایت سرگرمی سے کریں۔

اس بات کی بھی ضرورت ہے کہ اردو زبان کی اشاعت نہ صرف اپنے ملک میں کریں بلکہ غیروں کے ملک میں بھی کریں۔ اس کی بہترین تدبیر یہی ہے کہ اردو کی مشہور کتابوں کو اچھے تبصرہ کے ساتھ انگریزی و دیگر زبانوں میں ترجمہ کر کے شائع کریں اس طریقہ سے نہ صرف غیر ملکوں میں اردو کی شہرت ہوگی بلکہ وہ ہمارے انگریزی تعلیم یافتہ ہموطن جو خواہ مخواہ اردو سے نفرت رکھتے ہیں ادبیات اردو کی حقیقت سے آگاہ ہو جائیں گے۔ اس طرح سے ہم بنگالی گجراتی وغیرہ بولنے والے بھائیوں کو اپنی طرف راغب کر سکتے ہیں۔

تبصرہ | ہمارے ایسے مصنفین کا جو یورپ کے مصنفوں کے ہم پلہ ہوں ان کتابوں پر تبصرہ کرتے وقت یورپ کے ہم پلہ مصنفوں سے مقابلہ کیا جائے۔ اس سے نہ صرف مغربی مصنفوں کے حالات سے آگاہی ہوگی بلکہ ایسے انگریزی تعلیمیافتہ حضرات جن کے نزدیک

اردو کی کوئی حقیقت نہیں اردو کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے ۔

شعبۂ تصنیف و تالیف | جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا اس وقت سب سے زیادہ توجہ ترجمہ پر صرف کرنا چاہیئے کیونکہ جب تک ہمارے پاس علوم و فنون کا ذخیرہ کافی نہ ہوگا ہم عمدہ عمدہ تصانیف نہیں تیار کر سکتے ۔ تاہم آجکل جو تصانیف و تالیف کا کام جاری ہے اُسے آہستہ آہستہ ترقی دینا چاہیئے ہمارا نصب العین یہ ہونا چاہیئے کہ قدیم و جدید طرز ہائے تخیل کا موازنہ کرکے مغربی و مشرقی فنون کو ملا کر اپنے لئے ایک نیا عطر تیار کریں تاکہ ہم پر یہ دھبہ نہ آئے کہ ہمارے پاس جو چیزیں ہیں وہ خیرات سے حاصل کی ہوئی ہیں اس کے لئے ضرورت ہے کہ جدید تعلیمیافتہ لوگوں کی طرح قدیم وضع کے فضلاء کو بھی اردو کی اصلاح و اشاعت کے لئے مدعو کیا جائے ۔

بعض نئے تعلیم یافتہ اہل قلم انگریزی میں تصنیف و تالیف کرتے ہیں اُن کا زیادہ تر وقت مغربی علم ادب کے مطالعہ میں صرف ہوتا ہے ۔ اردو سے واقفیت کم ہوتی جاتی ہے ۔ آگے چل کر ان تصنیفات کی وہی قدر رہ جائیگی جو آج یورپ میں لاطینی شاعری کی ہے ۔ ظاہر ہے کہ ایسی تصنیفات کا وجود بالکل بیکار ہے ۔ بجائے اس کے اگر مغربی و مشرقی علم ادب کا نظر تعمق سے مطالعہ کرکے اردو میں بیش بہا تصانیف تیار کریں تو اُس کی وہی قدر و قیمت ہوگی جو آج یورپ میں شکسپیر و ملٹن کی تصانیف کی ہے ۔

ذیل میں چند امور بیان کئے جاتے ہیں جن کا تعلق شعبۂ تصنیف سے ہے ۔

۱ فسانہ نویسی | اردو زبان میں ایسی کتابیں بہت ہیں جن میں عشق و محبت کے راز و نیاز نہایت مبتذل طریقہ سے دکھلائے گئے ہیں ۔ نونہالان قوم جن سے اردو کی ترقی کی بہت سی امیدیں وابستہ ہیں ان کے مطالعہ سے غلط راہ پر پڑ جاتے ہیں انکے اخلاق نہایت ذلیل ہو جاتے ہیں ۔ لہٰذا ایسی کتابوں کی تصنیف سے قطعی پرہیز کرنا چاہیئے بجائے اس کے

اگر تاریخی قصص آداب و عادات کے افسانے ہوں تو اچھا ہے اور ایسے افسانوں کی ضرورت بھی ہے۔

۲۔ سیاسی ڈرامے | روزمرہ کے واقعات اور سیاسی خیالات کے ذہن نشین کرنے کے لئے واقعات کو افسانہ کا لباس پہنانا یا ڈرامہ کو دلچسپ مکالموں کی صورت میں ادا کرنا ایک نہایت ہی موثر پیرائیہ بیان ہے۔ مغربی دنیا کے صاحبان تصنیف اس سے عموماً بڑے بڑے کام لیتے ہیں آج اردو میں بھی ایسے ڈراموں کی ضرورت ہے۔

۳۔ سائنس | ہمارے ہاں سائنٹفک اصلاحات کی کمی نظر آتی ہے وہ اس لئے کہ ہمارا علم کتابوں کے دائرے تک محدود ہے اس لیے ہم مناسب اصطلاحات تیار نہیں کرسکتے یہی وجہ ہے کہ اردو زبان میں سائنس کی کتابیں بہت محدود ہیں۔

اصلاح رسم الخط | اصلاح رسم الخط کے متعلق" رسالہ اردو" کے پرچوں میں بحث ہو چکی ہے بحث طلب امور کے لئے ایک مجلس حیدرآباد دکن میں ۱۹۳۲ء میں منعقد ہوئی تھی اس مجلس نے جو ضروری چیزیں طے کی ہیں ہم سب کو اس کی عملاً تائید کرنی چاہیئے۔

اخبار و رسائل | ہر زبان کی اشاعت میں اخبار و رسائل کا خاص حصہ رہا ہے۔ آج یورپ میں اخبار و رسائل کی کثرت ہے۔ وجہ یہ ہے کہ وہاں تعلیم کا عام رواج ہے۔ ہندوستان میں جو اخبار اور رسائل ہیں انہیں آئے دن مالی مشکلات کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ فی الحال اس خطرہ کو دور کرنے کے لئے اگر یہاں کے زمیندار، امرا و رؤسا خاص طور پر توجہ کریں تو بیجا نہ ہوگا۔

ذریعہ تعلیم اردو | آج ہندوستان میں عام طور پر ذریعہ تعلیم انگریزی زبان ہے جس کی وجہ سے طلبا کا بیشتر وقت اسی زبان کے مطالعہ میں صرف ہوتا ہے خصوصاً طلبا سے اسکول کہ اسی

مضمون پر غور و خوض کریں انگریزی الفاظ کے رٹنے اور یاد کرنے سے فرصت نہیں پاتے۔ رفتہ رفتہ کالج میں جاکر اسی زبان سے خاص انسیت پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر ان سے اردو میں تقریر کرنے یا مضمون لکھنے کے لئے کہا جائے تو بس ایک آفت آجائیگی۔ کسی کتاب کا ترجمہ اردو میں صحیح اصول پر نہیں کر سکتے۔ نئی اصطلاحات علمیہ (جو آجکل بڑی محنت سے تیار کیجا رہی ہیں) کے استعمال کا موقع ہی نہیں آتا۔ اگر ہم اردو کی ترقی حقیقتاً چاہتے ہیں تو ہندوستان کی تمام یونیورسٹیوں کو چاہئے کہ جلد سے جلد ذریعۂ تعلیم اردو میں کر دیں اس سے نہ صرف اردو کو ترقی ہوگی بلکہ طلب صحیح معنوں میں تعلیم حاصل کریں گے۔

تعلیم مکتب | یہ امر مسلم ہے کہ ابتدائی تعلیم آئندہ ترقی کی بنیاد ہے اس لئے جہاں تک ہو سکے اس کا خاص خیال رکھنا چاہئے ابتدا میں جو نقص رہجاتے ہیں اس کی اصلاح آگے چل کر مشکل ہو جاتی ہے اور تعلیمی ترقی میں رکاوٹیں پیدا ہو جاتی ہیں مروجہ ابجد خوانی کو غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہ طریقہ بچوں کی ترقی میں بہت بڑا سد راہ ہے۔ مگر افسوس کہ لوگ اصل کی طرف کم توجہ کرتے ہیں۔ ہمیں انجمن ترقی اردو (اورنگ آباد) کا نہایت ممنون ہونا چاہئے کہ اس نے اس کی طرف سب سے پہلے توجہ کی اور نہایت غور و خوض کے بعد ایک ایسا لائحہ عمل ہمارے سامنے پیش کیا ہے جس پر عمل پیرا ہونے سے ہماری ابتدائی تعلیم کے نہ صرف نقائص دور ہوں گے بلکہ ہماری ترقی میں ایک نئی چیز کا اضافہ ہو جائیگا۔ شمالی ہند۔ مدراس۔ بمبئی کی یونیورسٹیوں کو اتنی فرصت کہاں کہ وہ انگریزی طریقہ تعلیم کی اصلاح کو چھوڑ کر غریب اردو کی مروجہ ابجد خوانی پر غور کریں مگر محکمہ تعلیمات حیدرآباد دکن کو کیا ہوا کہ باوجود انجمن ترقی اردو کی کوششوں کے یہ قاعدہ ابتک وہاں جاری نہیں ہوا امید ہے کہ اس فن سے ذوق رکھنے والے حضرات اس قاعدے کے جاری کرنے کیلئے سعی و کوشش فرمائیں گے۔

انجمنیں | ہر مدرسہ وکالج میں انجمنیں قایم کیجائیں جن میں طلباء اردو تقریر میں دلچسپی سے حصہ لیں۔ ہر علاقہ کی جامعہ اپنے ملحقہ مدارس کے طلبا کو سالانہ انعامی "مقابلہ" اردو تحریر و تقریر کے لئے دعوت دے اس سے طلبا کا علمی ذوق بڑھیگا۔ اور اردو کی خاطر خواہ ترقی ہوگی۔ آج کل جسقدر کتابیں۔ رسالے۔ اخبارات چھپتے ہیں وہ سب کاتبوں کے رہین منت ہوتے ہیں۔ مگر اب اوقات کاتبوں کے نہ ملنے پر سخت تکلیف اٹھانی پڑتی ہے دیگر زبانوں کی طرح اردو ٹائپ بھی تیار ہوجاے تو اشاعتِ زبان میں سہولت پیدا ہوجائے گی۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ موجودہ (عربی نہج کا) ٹائپ کاتبوں کے خوشنما حرفوں کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔ لیکن اس میں کچھ تبدیلی کیجائے تو مقصد حاصل ہو جائے گا۔

بہرکیف ٹائپ کو ملک میں عام رواج دیدیں تو بڑی آسانی ہوگی۔ گو اس نئی طرز سے ابتدائً دقت اٹھانی پڑیگی۔ لیکن رفتہ رفتہ جب ہم عادی ہوجائیں گے تو پھر ہمیں کوئی دقت محسوس نہ ہوگی۔

رسالہ اردو (اورنگ آباد دکن) نے سب سے پہلے اِس کی طرف قدم اٹھایا ہے اور وہ قابلِ صد مبارکباد ہے۔ دوسرے رسائل بھی اس کی تقلید کریں تو بہتر ہوگا۔

محمد عبدالغفار مدہولی۔ (دکن)
طالب علم جماعت ثانوی سوم
جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

# ادبیات

از حضرت مومن ٹونکی

رشکِ صد باغ ہے ہر داغِ تمنا سے بہا — خود سراپا ہے بہار، ہر دلِ شیدا سے بہار
ہے مری بزم تصور سے اسے کیا نسبت — چمن آرائی پہ اس درجہ نہ اترائے بہار
رخصتِ موسمِ گل یاد دلاتے ہیں مجھے — ہیں مرے داغِ جگر نقشِ کفِ پائے بہار
عیشِ دنیا ہی میں کیوں ہو جو نہو ہمکو نصیب — ہم قفس میں ہوں تو گلشن میں بھی کیوں آئے بہار
پھر اسیروں کی امیدوں پہ نہ پانی پھر جائے — کہیں اب کے بھی نہ جلدی سے گذر جائے بہار

# زیست

(از سعید رضا صاحب جموی)

کوئی جنسِ گراں بہا ہے زیست — یا کوئی نقدِ ناروا ہے زیست
بحر ہے تو تمام تر طوفاں — موج ہے تو گریز پا ہے زیست
مے ہے تو نشۂ نشاط انگیز — جام ہے تو جہاں نما ہے زیست
گل ہے تو چاک چاک خارِ خزاں — بو ہے آوارۂ صبا ہے زیست
آخر اے حسن کچھ نشاط نمود — آخر اے عشق کیا بلا ہے زیست

شعلۂ نورِ کبریا ہے زیست
شمع پروانہ آزما ہے زیست

مثل خاشاک حلقۂ گرداب
سعیٔ بیہم سے آشنا ہے زیست

یا سرِ شام مشل شمع مزار
بیقرارِ دمِ ہوا ہے زیست

یا سرِ موج مشل رقص حباب
یک قدم لغزش و فنا ہے زیست

کیسی آنی ہے بلکہ فانی ہے
برق رفتار و بادِ پا ہے زیست

---

تو سنے تو ترانہ زا ہے زیست
تو نہ پوچھے تو بے نوا ہے زیست

تجھ سے وہاں درد مہجوری
تجھ بن اک درد لا دوا ہے زیست

تجھ سے چشمک زن نجوم پرن
تجھ بن اک نقش سیمیا ہی زیست

تجھ سے معراج بارگاہِ قبول
تجھ بن اک آہِ نارسا ہے زیست

تیرے مستوں کا ساغر سرشار
تیرے کشتوں کا خوں بہا ہی زیست

تجھ پہ جانِ رضا نثار نثار
یہ میسر نہ ہو تو کیا ہے زیست

---

## غزل

جان من اتنا نہ کر شکوۂ آلام ابھی
تو نے دیکھی ہے کہاں گردشِ ایام ابھی

کچھ نظر آتا نہیں عشق کا انجام ابھی
تا بمقدور ہے قسمت مری ناکام ابھی

چاک اندازہ ہے مدت سے مرا دستِ جنوں
ہی مگر جامۂ غم زینت اندام ابھی

مہر مقصود با این مشرق و مغرب معلوم
ہی بدستور وہی صبح وہی شام ابھی

خوں رلاتا ہے مجھے پختہ سری کا سودا
مرے ساغر سے چھلکتی ہے مئے خام ابھی

کلفتِ زیست بہت شاق ہے دل پر لیکن
قدرے آغوشِ محبت میں ہے آرام ابھی

میں اور انکار ہو تسلیم سے اللہ اللہ
گوشِ دل تک نہیں پہونچا ترا پیغام ابھی

جادہ پابند نہیں ہے مری رفتارِ رضا
ورنہ یوں منزلِ مقصود بہ یک گام ابھی

---

از حضرت خواجہ امین الدین مرحوم عظیم آبادی

رباعی

گر درد و فراقِ تو ہمیں خواہد بود
دور از تو چساں زندہ امیں خواہد بود
از کوے تو کردم چو سفر دانستم
رفتن ز جہاں تیز چنیں خواہد بود

---

اے مونسِ دردمند یادِ تو بخیر
اے دشمنِ وعظ و پند یادِ تو بخیر
در کوے بتاں خلاف رایم رفتی
آہ اے دلِ خود پسند یادِ تو بخیر

---

# تکبیر صبح

از حضرت شاد عظیم آبادی

کٹ گئی شب لو مبارک تمکو ہو تنویر صبح — اے موذن لے شفق لے آہ پر تاثیر صبح
کچھ بتا دو مجھسے آخر کیا ہوئی تقصیر صبح — اے شب غم لے خیال یار لے تاخیر صبح
رات آخر ہے دکھا اے آسماں تنویر صبح — کیوں غلاف شب میں کر رکھی نہاں تصویر صبح
دل لگی کرتی ہے آزادوں سے اے تاخیر صبح — بھور ہو جائے اگر میں ہوں گریباں گیر صبح
حسن پر آشوب جاناں کو نہ دیکھا ہو تو دیکھ — اک یونہیں سا ہی نمونہ حسن عالمگیر صبح
اے صبا چونکا نہ خواب ناز سے وہ گل ہنوز — رہ گئی منہ دیکھکر خالی گئی تدبیر صبح
کچھ تو میرا ساتھ دے اے شمع رو لے ابھی — یوں نہ گھبرا خود بجھا دیگی مجھے تنویر صبح
الصبوح الصبوح کی صدا ہے صاف صاف — تو بھی سن زاہد لگا کر گوش دل تکبیر صبح
کس کے خوں کی اے شفق چھینٹیں پڑی ہیں جابجا — کون ہے بیکس کی گردن پر چلی شمشیر صبح
کچھ تو کر غور اس تلون کا ٹھکانا ہے کہیں — خود لکھی اور پھر مٹا دی اے فلک تحریر صبح
کیا ہی دونوں کا ملایا ہے خدا نے تال میل — یا تطاول گیسوئے جاناں کا یا تاخیر صبح
کھل رہے ہیں سوسن و نسرین و ریحان و انار — نور تن پہنا رہی ہے باغ کو تنویر صبح
جب شب غم کی درازی لے چکی جان عزیز — تب سنا اللہ اکبر نعرۂ تکبیر صبح
بھینی بھینی نکہت گل لے چلی باد بہار — عطر بیزی دشت میں کرنے لگی تاثیر صبح
تجھکو لازم ان کئی نازک دماغوں کا ہے دھیان — باغ میں چھن چھن کے آئے اے صبا تنویر صبح

کٹ گئی فرقت کی شب سر سے بلائیں ٹل گئیں — کوکبِ اقبال ہی میرا کہ ہے تنویرِ صبح
کلبۂ احزاں تھا روشن نالۂ شب سے مرے — بجھ گئی یہ شمع بھی آخر دمِ تکبیرِ صبح
کم نما تارے فلک پر ہیں کہ پریاں غوطہ زن — موج خیز اک نور کا دریا ہے یا تنویرِ صبح
رات کی رکھی ہوئی ساقی سے مے دلوا تو دے — بادہ کش چونکے صباح الخیر ہے تو یہ صبح
یا حقیقت میں ہی باقی رات اتنک اے فراق — یاد با شورِ فغاں میں نعرۂ تکبیرِ صبح

شاد چونکو گے نہ پھر تم تو وہ سونا سو گئے
میری جان آخر تمہیں بھی لے مری تاثیرِ صبح

---

# دامنِ گلچیں

### میر تقی

بے خودی لے گئی کہاں ہم کو — دیر سے انتظار ہے اپنا
روتے پھرتے ہیں ساری ساری رات — اب یہی روزگار ہے اپنا
جس کو تم آسمان کہتے ہو — سو دلوں کا غبار ہے اپنا

---

ہر قدم پر تھی اسکی منزل لیک — سر سے سودائے جستجو نہ گیا
سب گئے ہوش و صبر و تاب و تواں — لیکن اے داغ! دل سے تو نہ گیا
دل میں کتنے مسودے تھے ولے — ایک پیش ان کے رو برو نہ گیا
سبحہ گرداں ہی میر ہم تو رہے — دستِ کوتاہ تا سبو نہ گیا

کہا میں نے کتنا ہے گل کا ثبات | کلی نے یہ سنکر تبسم کیا
جگر ہی میں یک قطرۂ خوں ہے سرشک | پلک تک گیا تو تلاطم کیا

کہتے ہیں آگے تھا بتوں میں رحم | ہے خدا جانئے یہ کب کی بات

## غالب

بزم داغِ طرب و باغ کشادِ پرِ رنگ | شمع و گل تا کجے و پروانہ و بلبل تا چند
نالہ دامِ ہوس و دردِ اسیری معلوم | شرح بر خود غلطیہائے تحمل تا چند
اسد خستہ گرفتارِ دو عالم اوہام | مشکل آسان کن یک خلق بتغافل تا چند

ہے مشقِ وفا جانتے ہیں لغزشِ پا تک
اے شمع تجھے دعوئے ثابت قدمی ہے
واماندۂ ذوقِ طرب وصل نہیں ہوں
اے حیرتِ بسیار! تمنا کی کمی ہے

## قطعہ

گئے وہ دن کہ نادانستہ غیروں کی وفاداری
کیا کرتے تھے تم تقریر ہم خاموش رہتے تھے
بس اب بگڑے پہ کیا شرمندگی جانے دو مل جاؤ
قسم لو ہم سے گر یہ بھی کہیں کیوں ہم نہ کہتے تھے

# مطبوعات جدیدہ

**رسول کریم** اردو زبان میں تاریخ اسلام کی کوئی کتاب مفید اور کارآمد نہیں لکھی گئی تھی ہمنے تعلیمی نقطۂ نظر سے تاریخ الامت لکھنی شروع کی۔ مجلس تعلیمی نے پسند کرکے قومی نصاب میں داخل کرلیا۔ جامعہ کے علاوہ مختلف مقامات مثلاً پنجاب۔ بمبئی۔ مدراس اور بہار وغیرہ کے متعدد اسکولوں میں وہ پڑھائی جاتی ہے۔ بہت سے ایسے اسلامی اسکول جو قومی نصاب کی تعلیم نہیں دیتے بلکہ سرکاری امداد سے چل رہے ہیں انھوں نے بھی اپنی نویں اور دسویں جماعتوں میں اس کتاب کے پہلے دونوں حصوں کو داخل کرلیا ہے اور الحمدللہ کہ اس کی مقبولیت دن بدن زیادہ بڑھتی جاتی ہے۔ چنانچہ حال میں ملابار کے اسلامی مدارس میں تاریخ اسلام کی تعلیم دینے کا جب خیال پیدا ہوا تو وہاں کے اہل نظر اور ارباب بصیرت کی نگاہ انتخاب اس کتاب پر پڑی اور انھوں نے ملیالم زبان میں اس کا ترجمہ کرنے کی اجازت ہمسے طلب کی۔ اجازت ملنے کے بعد اُس کی اشاعت کا سامان کیا اور اس مہینہ میں پہلے حصہ کا ترجمہ نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ چھاپکر شائع کردیا۔ جس کی ایک کاپی ہمارے پاس دیکھنے کیلئے آئی ہے۔

ملیالم زبان کی عدم واقفیت کی وجہ سے ہم نفس ترجمہ کے متعلق کوئی رائے دینے سے قاصر ہیں۔ تاہم ہمارے جامعہ میں چند ملیباری طلباء ہیں۔ اُن سے جا بجا سے پڑھوا کر ہمنے سنا کوئی قابل اعتراض بات نہیں پائی۔ چھپائی لکھائی اور ترتیب اسی ڈھنگ کی ہے جس طریقہ ہمنے اصل کتاب کی رکھی ہے۔ یہ ترجمہ مولانا کے سی۔ کوکمی صاحب مدرس ادب عربی مدرسہ محمدیہ کالیکوٹ نے کیا ہے۔ اُن کا عربی میں ایک خط بھی موصول ہوا تو جس میں بعض امور

دریافت کئے گئے ہیں اور لکھا ہے کہ بقیہ حصوں کے ترجمہ کا بھی سلسلہ جاری ہے جو جلد جلد شایع کیا جائے گا۔

پہلے حصہ کا نام سیرۃ الرسول کے بجائے مترجم نے رسول کریم رکھا ہے۔ قیمت عہ ہے اور مترجم کے پتہ سے مل سکتا ہے۔

**مآثر صدیقی** نواب صدیق حسن خاں صاحب بھوپالی مرحوم ہندوستان کے ان اہل کمال اور برگزیدہ علماء میں سے تھے جن پر اہل ہند بجا طور پہ فخر کر سکتے ہیں۔ اُن کی عربی تصانیف اُن کی زندگی ہی میں ممالک عرب شام اور مصر وغیرہ میں مقبول اور متداول ہو گئیں تھیں۔ اور یہ وہ بات ہے جو کوئی ہندوستانی عالم وہم و خیال میں بھی نہیں لا سکتا۔ عربی۔ فارسی اردو۔ نثر و نظم جملہ تصانیف ان کی مع رسائل وغیرہ کے تقریباً تین سو تک پہونچتی ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ ان کو اگر ہندوستان کا جلال الدین سیوطی کہا جائے تو کچھ بیجا نہیں بلکہ اس حیثیت سے کہ انھوں نے ہند کے ظلمت کدہ کو کتب سنت کی اشاعت کر کے منور کر دیا سیوطی پر بھی فوقیت دیجا سکتی ہے

ان کے خلف رشید نواب ابو نصر سید محمد حسن علیخاں صاحب جن کو ہم علی میاں کے لقب سے جانتے ہیں ان کی زندگی کے مفصل حالات لکھنے شروع کئے ہیں جس کی چار جلدیں اس وقت تک شایع ہو چکی ہیں اور غالباً دو جلدیں ابھی باقی ہیں۔

جس تفصیل۔ خوبی و ادیبانہ لطافت کے ساتھ علی میاں صاحب نے یہ کتاب لکھی ہے وہ قابلِ ستائش ہے۔ لیکن میں ایک مشورہ اُن کو دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ جب اس کتاب کی کل جلدیں تیار ہو جائیں تو عوام الناس کے لئے وہ ان سب کا ایک مختصر خلاصہ تیار کر کے الگ شائع کر دیں ورنہ یہ ضخیم اور قیمتی کتاب عوام الناس کیلئے بوجھل ہو گی۔

نواب صاحب کی تصانیف کے متعلق صاحب اکتفاالقنوع کے اعتراضات کا جواب کسی قدر زور اور تفصیل کے ساتھ دینا چاہئے تھا۔ مجھے مولوی ذوالفقار احمد صاحب مرحوم نے ۱۹۱۷ء میں خود ان کے جوابات سنائے تھے جو انہوں نے اپنی ایک تصنیف میں لکھے تھے۔ اور وہ چونکہ نواب صاحب کے علمی ندیم اور کاتب کی حیثیت رکھتے تھے۔ اس سے ان کا بیان اس معاملہ میں زیادہ وقیع ہے۔ اس کو نقل کرنا چاہئے تھا۔

مولوی جمال الدین خاں صاحب کے حالات میں صرف یہ کہکر کہ "انھوں نے ریئسیہ معظمہ کے محرم و ہمراز ہونے کا رتبہ پا لیا" ۔ سرسری نہیں گذرنا چاہئے تھا۔ بلکہ تفصیل کردینی چاہئے تھی۔ فرمانروائے حال نے بھی اپنی کتاب میں بجائے "انجیر بابا" کے "انجیر نانا" کا لفظ استعمال کیا ہے۔ جس سے اصل حقیقت کی ایک جھلک نظر آتی ہے۔ لیکن ماثر صدیقی میں اس کے مخفی رکھنے کی کوئی وجہ نہ تھی۔ اس لئے کہ نواب صاحب کیلئے اس سے تواتر کی ایک سند مہیا ہوتی تھی کہ علمانوازی وہاں کی قدیم سنت ہے۔

لکھائی چھپائی نہایت عمدہ اور کاغذ اعلیٰ قسم کا لگایا گیا ہے۔ قیمت درج نہیں ہے سید کلیم احمد ندوی منیجر شبلی بک ڈپو بھوپال ہاؤس نمبر ۷ لال باغ لکھنؤ سے مل سکتی ہے۔

**فتاویٰ عثمانی** عربی میں فقہ حنفیہ کے متعدد فتاوے مثلاً عالمگیری اور قاضی خان وغیرہ موجود ہیں۔ ضرورت تھی کہ اردو میں بھی اس کا ایک جامع اور مفصل ذخیرہ مجتمع کردیا جائے مولوی محمد منورالدین صاحب دہلوی نے اس کام کو شروع کیا ہے۔ انھوں نے علماء حنفیہ کی مستند کتب کو لیکر مسائل کا تفصیلی مجموعہ بالکل نئی طرز پر ترتیب دیا ہے اور بہت عمدگی کے ساتھ اس کو چھپوانے کا بندوبست کیا ہے۔ سب سے پہلے اس کی جلد ششم جو کتاب الحج والزیارۃ کے نام سے موسوم ہے شائع کی ہے۔ بڑی تقطیع پر اچھی کتابت کے ساتھ نمبروار اصول

اور دفعات مرتب کر دئے ہیں جس سے دیکھنے والے کو بجد آسانی ہو گئی ہے۔ جزئی سے جزئی مسئلہ بھی تفصیل کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ یہ کتاب ۲۴۰ صفحات پر ختم ہوتی ہے قیمت ہے ۔ اور مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی سے مل سکتی ہے۔

**کلیاتِ وفا** ہم شاعری اور خاصکر اس رسمی شاعری سے بہت نالاں ہیں جس کی لکیر پیٹنے والے آج ہزاروں اور لاکھوں موجود ہیں۔ کیونکہ تاوقتیکہ کوئی جدت یا کام کی بات نہ ہو محض نقالی بیکار ہے۔ لیکن ان میں سے کبھی کوئی چیز کام کی نکل جاتی ہے

مولوی حکیم عبدالہادی خانصاحب رامپوری وفاؔ ان اہل کمال شعرا میں سے تھے جو خاص خاص طبیعتیں لیکر آتے ہیں۔ آپ فارسی اور اردو دونوں زبانوں پر پوری قدرت رکھتے تھے اور آپ کے کلام میں خاص لطافت چستی اور پختگی اور دلکشی تھی۔ شعر و سخن کا وہ ذوق تھا کہ بارہا میرے پاس علیگڑھ کالج میں شام سے بیٹھے بیٹھے آدھی آدھی رات کو اٹھکر گئے ہیں۔ پرگوئی کا وہ عالم تھا کہ ایک بار یہ مصرع میری زبان پر آیا کہ

جھانکتی ہے پردۂ غفلت سے ہشیاری مجھے

حضرت وفاؔ کو پسند آگیا اور انھوں نے بیٹھے بیٹھے اس پر غزل تیار کر دی۔ دو شعر مجھے یاد رہ گئے

مژدہ آسانی کو سلجھاتی ہے دشواری مجھے
پہلے دم لینے سے دم سینہ میں ہی الجھا ہوا

تم سکھاتے ہی رہے طرزِ خریداری مجھے
میں نوآموزِ وفا بکنے سے پہلے لٹ گیا

اب ان کے فرزند ارجمند محمد عبدالواحد خاں صاحب نے ان کا سارا کلام فارسی اور اردو کا کلیاتِ وفا کے نام سے علیگڑھ سے شایع کرا دیا۔ قیمت مندرج نہیں ہے

ملنے کا پتہ ۔ حافظ محمد شفیق صاحب سرائے حکیم جلیل سعید منزل علیگڑھ

**رسالہ نور جہاں** | اس رسالہ کا نمونہ کا پرچہ ہمارے پیشِ نظر ہے۔ یہ ایک ماہوار زنانہ رسالہ ہے اور محترمہ سلطان صاحبہ کے زیرِ ادارت اور مولوی محمد عبداللہ منہاس صاحب سابق مدیر "وکیل" امرتسر کے زیرِ ہدایت ۲۰×۳۰ سائز کے ۰۰ صفحات پر امرتسر سے شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اس رسالہ کا مقصد صنفِ لطیف میں تعلیم کی ترویج اُن کی بیداری اور تربیت اور ان میں ذاتی حقوق کیلئے جد و جہد کا جذبہ پیدا کرنا ہے۔ رسالہ کے اعتبار سے یوں تو سب ہی مضامین اچھے اور مفید ہیں لیکن خصوصیت کے ساتھ ملک عبد القیوم صاحب سابق مدیر "مسلم اسٹینڈرڈ" کا مضمون "نسوانی دنیا کا دورِ جدید" اور محمد علم الدین صاحب سالک بی اے کا مضمون "مریم مکانی حمیدہ بانو بیگم" قابلِ ذکر ہیں۔ مولوی مشتاق احمد صاحب زاہدی بی اے کا مضمون "یورپین تہذیب اور ہندوستانی مستورات" بھی خوب ہے۔ مضامین کے علاوہ مختلف مستقل عنوانوں کے ماتحت جیسے ماں اور اس کا بچہ، تندرستی اور صحت۔ رفتارِ زمانہ۔ دنیائے نسواں۔ خوانِ نعمت، صنعت و دستکاری وغیرہ وغیرہ میں نہایت کارآمد اور ضروری معلومات کا ذخیرہ فراہم کیا گیا ہے جو اڈیٹر صاحبہ کی معلوماتِ علمی اور قابلیت کی بین دلیل ہے مضامین کی ترتیب و تہذیب ایک خاص خوبی و لیاقت سے کیگئی ہے۔ بحیثیتِ مجموعی رسالہ ہر طرح قابلِ اطمینان ہے، اور قابل ڈائرکٹر کا دیرینہ تجربہ اس کی کافی ضمانت ہے کہ نور جہاں عالمِ نسواں کے لئے سرچشمۂ نور و ہدایت ثابت ہوگا۔ اور صنفِ نازک کی فلاح و بہبود اور تربیت و شائستگی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرے گا۔

رسالہ کی سالانہ قیمت پانچ روپیہ ہے۔ ٹائٹل پیج سادہ اور خوشنما۔ کاغذ اور طباعت دیدہ زیب ہے۔

# شذرات

---

دسمبر کے آخری ہفتہ کو یہ خصوصیت حاصل ہے کہ اس میں ہمارے ملک کی سب قومی جماعتوں کے سالانہ اجلاس منعقد ہوتے ہیں۔ ان سب میں کانگریس کو جو اہمیت حاصل ہے اُس کی وجہ ظاہر ہے۔ کانگریس نہ صرف کسی ایک فرقہ یا عقیدہ رکھنے والوں کی جماعت ہے بلکہ تمام ملک کے مختلف الخیال لوگ اس کے پلیٹ فارم پر اکٹھا ہو کر ملکی مفاد کیلئے تدبیریں سوچ سکتے ہیں اور آیندہ سال کیلئے پروگرام بنا سکتے ہیں۔ اس سال کانپور کانگریس کی ان تمام تجاویز پر نظر ڈالنے سے جو منظور کیگئی ہیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ سوراج پارٹی نے کانگریس پر قبضہ کرنے کی جو کارروائی آج سے تین سال قبل گیا کانگریس میں شروع کی تھی اس کی تکمیل کانپور کانگریس میں ہوگئی اگرچہ سوراج پارٹی کی ہستی کو کانگریس نے شروع ہی سے ایک جز کی حیثیت سے تسلیم کرلیا تھا اور سوراج پارٹی کو اُن معاہدوں سے اور زیادہ تقویت حاصل ہوگئی تھی جو لیڈران پارٹی اور مہاتما جی کے مابین وقتاً فوقتاً ہوتے رہے۔ لیکن کانپور کانگریس میں مہاتما جی بخوشی تیار ہوگئے کہ کانگریس مشنری اور نظام کو بھی سوراج پارٹی کے حوالہ کردیں کیونکہ کانگریس کا ایک کثیر حصہ اس وقت سوراج پارٹی کے پروگرام کو ملکی مفاد کیلئے صحیح لائحہ عمل خیال کرتا ہے۔

---

مہاتما جی جب سے جیل سے باہر آئے ہیں اس وقت سے باوجود اصولی اختلاف کے انھوں نے سوراج پارٹی کا ہاتھ بٹانے کی کوشش کی اور اس مرتبہ کانپور کانگریس میں انھوں نے اپنی عالی ظرفی کا مزید ثبوت دیا ہے کہ باوجود اختلاف کے انھوں نے سوراج پارٹی کو اس کا

پورا پورا موقع دیا ہے کہ وہ اپنے پروگرام کو ملک کے سامنے پیش کر سکیں اور اس کو کامیاب بنا سکیں چنانچہ پنڈت موتی لعل نہرو کی تجویز کے مطابق اگر گورنمنٹ کی طرف سے عنقریب کوئی جواب نہ ملا تو اُن کی پارٹی تمام مجالس قانون ساز سے مستعفی ہو کر دوبارہ انتخاب کیلئے کھڑی ہو گی۔ اور یہ جدید انتخابات کانگریس کی ذمہ داری پر عمل میں آئیں گے اور جو لوگ منتخب ہوں گے وہ کانگریس کے حکمبردار اور نیابت کرنے والے ہوں گے۔ اس طرح سوراج پارٹی اور کانگریس کوئی دو علیحدہ نظام نہ رہیں گے بلکہ ایک ہی نظام کے ماتحت کانگریس کے نمائندے مجالس قانون ساز میں داخل ہوں گے۔

---

اب قدرتی طور پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ سوراج پارٹی کا یہ پروگرام ملک کو آزادی کی راہ میں کتنی منزلیں طے کرا سکتا ہے؟ عملی طور پر لبرل پارٹی کی طرح سوراج پارٹی بھی گورنمنٹ کے ساتھ ملکر ملکی انتظام میں حصہ لینا چاہتی ہے۔ اور اگرچہ اس پارٹی کے لیڈروں کی زبان سے "پیہم مزاحمت" کے نعرے بلند ہوتے ہیں لیکن گذشتہ سال کا عمل ان کے تمام دعووں کو غلط ثابت کر رہا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ مہاراشٹر پارٹی کے دلائل میں منطق کی زیادہ جھلک نظر آتی ہے کیونکہ مسٹر کیلکر اور جیکر سوراج پارٹی کے قول اور عمل کے تضاد کو دیکھنا گوارا نہیں کرتے۔ وہ صاف صاف کہتے ہیں کہ وہ ان تمام امور میں جن سے ذرا سا بھی قومی مفاد مترشح ہوتا ہو گورنمنٹ کے ساتھ شریک کار بننے کو تیار ہیں اور اُن کے خیال کے موافق ہر اُس ذمہ دار عہدہ کو قبول کرنا چاہیئے جس کے ذریعہ اہل ملک کے مفاد کو ترقی ہو سکے۔

---

لیکن ہمارے سیاست دانوں نے کبھی یہ بھی سوچا کہ اس قوم کے نزدیک جو سراپا عمل

ہے ہمارے جلسوں کی اس قسم کی کارروائیوں روداوں اور تجویزوں کی کیا وقعت ہو سکتی ہے۔ سوراج پارٹی میں اگرچہ دبی زبان سے سول نافرمانی کا بھی تذکرہ ہو جاتا ہے لیکن اس وقت اُن کے پیش نظر محض پارلیمنٹری اور آئینی جدوجہد کا پروگرام ہے۔ کیا پارلیمنٹری جدوجہد اس ملک میں کامیاب ہو سکتی ہے جہاں فی الواقعی کوئی پارلیمنٹ ہی نہ ہو؟ کیا آئینی طریقے اس سرزمین کے لئے موزوں ہیں جہاں کی قانون ساز جماعت پر قوم کی کوئی ذمہ داری نہیں عاید ہوتی؟ یہ حقیقت تو ایک معمولی سمجھ رکھنے والے پر بھی عیاں ہونی چاہئے کہ مختلف حالات کے مختلف مقتضیات ہوتے ہیں۔ ممکن ہے انگلستان میں آئینی جدوجہد قومی ترقی کے لئے ضروری ہو کیونکہ وہاں بغیر کسی انقلاب کے حکمراں جماعت کو عوام کی مرضی کے مطابق مجبور کیا جا سکتا ہو لیکن کیا ہندوستان اور انگلستان کے حالات میں فرق نہیں؟ انگلستان کے سامنے تو یہ سوال درپیش رہتا ہے کہ عوام کے حقوق کی حفاظت میں آئینی ا[illegible] کا بہترین استعمال کیا ہے۔ برخلاف اس کے ہمارے یہاں تو وہی چیز مفقود ہے جس کی بدولت انگلستان میں آئینی ذرائع سے حقوق کی حفاظت کی جا سکتی ہے۔

---

کیا ہمارے سیاست دانوں کو یہ بھی نہیں معلوم کہ قومیں ایک دوسرے کے ساتھ رواداری اور مروت نہیں برتا کرتیں۔ کیا مجالس قانون ساز میں فصیح و بلیغ تقریریں و[illegible] ایک عملی قوم کی ذہنیت پر مطلق اثر پڑ سکتا ہے۔ کیا ہمارے دردوغم کی داستان سے اس قوم کے افراد کے دل پسیج سکتے ہیں جن کے دل احساس سے عاری ہوں او[illegible] جو صرف واقعات کی منطق کے سامنے سرِ تسلیم جھکا سکتے ہیں۔

انگلستان کا رویہ امریکہ اور جنوبی افریقہ کے ساتھ کیا رہا ہے؟ حالانکہ دونو[illegible]

جگہ انگریزوں کا واسطہ اپنے ہی ہم قوموں سے تھا لیکن کیا صرف تقریریں اور زبانی جمع خرچ ان ممالک کی حصول آزادی میں کچھ بھی کام آسکیں؛ انگلستان کا رویہ جبکہ ان لوگوں کے ساتھ یہ رہا ہو جو اس کے ساتھ گوشت پوست زبان نسل اور مذہب کا تعلق رکھتے ہوں تو کیا ہندوستانیوں کی یہ امید کہ انگلستان انھیں اصلاحات اور مجالس قانون ساز کے ذریعے آزاد کر دے گا ایک بے معنی توقع نہیں تو اور کیا ہے۔ ممکن ہے کہ مہاتماجی کی عالی ظرفی سے بے جا فائدہ اٹھایا جائے لیکن عنقریب واقعات تبلادیں گے کہ آزادی کا نسخہ تو صرف ایک ہی ہے اور وہ یہ کہ ملک کو موثر اور عملی جد و جہد کے لئے تیار کیا جائے۔

---

اس سال کانگریس کی رئیسہ ایک محترم خاتون تھیں جن کے نام سے غالباً ہندوستان کا بچہ بچہ واقف ہے۔ مسنر سروجنی نیڈو نے گذشتہ سالوں میں ہندوستان کے اندر اور بیرونی ممالک میں جو خدمات انجام دی ہیں ان کی وجہ سے وہ اس منصب جلیلہ کی ہر طرح مستحق ثابت ہو چکی ہیں۔ کانگریس کی صدارت دراصل وہ سب سے بڑی عزت ہے جس کے ذریعہ کسی کی خدمات کا اعتراف کیا جاسکتا ہے۔ چنانچہ مسنر سروجنی نیڈو کانگریس کی گذشتہ چہل سالہ تاریخ میں پہلی ہندوستانی خاتون ہیں جن کو اس عزت سے قوم نے سرفراز کیا۔ موصوفہ ادیب اور شاعرہ ہونے کے علاوہ بڑی محب وطن ہیں اور ان کی سیاست کی بنیادیں وسعت نظر پر قایم ہیں۔ ان کے خطبۂ صدارت کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اتحاد و یگانگت اور آپس کی رواداری کی بڑی حامی ہیں اور واقعہ یہ ہے کہ ان کی یہ حمایت اور لیڈروں کی طرح محض زبانی نہیں ہے بلکہ عملی طور پر بھی انھوں نے تبلا دیا ہے کہ

اپنے فرقہ میں تھوڑے دنوں کی مقبولیت حاصل کرنیسے بہتر یہ ہے کہ اہم قومی مقاصد کو کبھی پس پشت نہ ڈالا جائے۔ چاہے اس کا نتیجہ تھوڑے دنوں کے لئے اپنے فرقہ میں عدم مقبولیت ہی کیوں نہو۔ موصوفہ فرقہ دارانہ جھگڑوں سے ہمیشہ الگ بلکہ بالاتر رہی ہیں۔ اور کانگریس پلیٹ فارم سے جس چیز کی شد و مد سے انھوں نے دعوت دی وہ یہی قومی اتحاد کا اصول ہے۔ کسی محب وطن ہندوستانی کو ان کا یہ فقرہ نہیں بھول سکتا کہ "میرے ہاتھ جن کو فطرت نے پالنا جھلانے کے لئے بنایا تھا آج انھیں ہاتھوں میں قومی جھنڈا ہے اور اسی جھنڈے کو لیکر میں مادرِ ہند کے سپوتوں کو اتحاد و محبت کی دعوت دیتی ہوں۔"

ہمیں امید ہے کہ موصوفہ اپنی ہر دلعزیزی سے بہت سے چھوٹے چھوٹے آپس کے جھگڑوں کو بخیر و خوبی ختم کردیں گی اور ان کے زمانہ صدارت میں ہندوستان ایک مرتبہ پھر متحدہ قومیت کی شکل میں دنیا کے سامنے آجائے گا۔

---

علیگڑھ میں ہفتہ جوبلی کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں سے ہمارے ناظرین واقف ہوں گے۔ جلسۂ جوبلی سے قبل بڑے بڑے بلند آہنگ دعوے سننے میں آتے تھے۔ لیکن واقعات کی دنیا ادعا و دِیونیورسٹی کی دنیا سے بالکل مختلف ثابت ہوئی۔ کوئی سمجھدار آدمی جبلی کے جلسہ کا مضحکہ خیز منظر نہیں فراموش کر سکتا مسلمانوں میں قحط الرجال ان کی سب سے بڑی بدنصیبی رہی ہے۔ لیکن اس حقیقت کا احساس جس تکلیف دہ طریقہ سے جبلی کے جلسہ کے روز ہر صاحب بصیرت کو ہوا ہوگا اس کا اندازہ کچھ ہم ہی کر سکتے ہیں۔ نواب مزمل اللہ خاں صاحب کا خطبۂ صدارت اگر اس کو خطبہ کہا جا سکے اس لحاظ سے بیشک اہمیت رکھتا ہے کہ وہ جلسۂ جبلی کے صدر کا خطبہ تھا۔ ورنہ بہت غور سے سننے کے بعد بھی اس میں

ایک بات بھی ایسی نہیں بیان کیگئی جس کو باموقعہ کہا جاسکے۔ ہمارا خیال تھا کہ شاید اس موقعہ کو غنیمت سمجھکر نواب صاحب موصوف نظریہ تعلیم قومی ضروریات یا اگر یہ نہیں تو کم ازکم خود تحریک علیگڑھ کے بنیادی اصول اور مسلم یونیورسٹی کے گذشتہ کارناموں پر کچھ روشنی ڈالیں گے۔ لیکن ہماری یہ توقعات نہ صرف یہ کہ پوری نہوئیں بلکہ ان کے بعد آنیوالے مقرروں کی تقریروں کی لفظی بلند آہنگی لیکن خیالی کم مائگی نے ہمکو مسلم یونیورسٹی اور اس کے ارباب حل وعقد کی طرف سے بالکل مایوس کر دیا۔ اگرچہ یہ کہنا بہت سوں کو ناگوار ہوگا لیکن یہ حقیقت ہے کہ ہماری ہمسایہ قوموں کے درمیانی قابلیت کے لوگوں کی ذہنی و خیالی سطح مسلمانوں میں غیر معمولی انفضلیت رکھنے والوں کی ذہنی سطح سے کہیں بلند تر ہے۔

---

ہر اس شخص پر جو جلسہ جوبلی میں شریک تھا یہ بات عیاں ہوگئی ہوگی کہ اگر جبلی کا کوئی مقصد تھا تو وہ یونیورسٹی کے مختلف شعبوں میں ترقی کے لئے روپیہ کی فراہمی تھا۔ لیکن اس مقصد میں جیسا کہ باوثوق اعلانات سے معلوم ہوتا ہے مسلم یونیورسٹی کے ارباب حل وعقد کو سخت ناکامی کا سامنا کرنا پڑا۔ کہا یہ جاتا تھا کہ قوم کی "نفسیاتی" حیثیت سے یہ موقع مسلم یونیورسٹی کے لئے بہت موزوں ہے اور ایک رقم خطیر کا جمع ہوجانا زیادہ مشکل نہوگا اول تو یہی بڑے افسوس کی بات ہے کہ ایسے مہتم بالشان موقع کا مقصد محض پبلک سے چندہ جمع کرنا قرار دیا جائے کیونکہ ہندوستان کے مسلمانوں کو بجا طور پر یہ توقع تھی کہ گذشتہ پچاس سال کی جدوجہد کے نتائج تبلائے جائینگے اور قومی ضروریات کے پورا کرنے میں مسلم یونیورسٹی نے جو حصہ لیا اس پر روشنی ڈالی جائیگی۔ موجودہ طرز تعلیم میں اگر کوئی خامی ہے تو اس کی اصلاح کی تدابیر سوچی جائینگی لیکن ارباب مسلم یونیورسٹی کے

خیال میں یہ مسائل کوئی خاص اہمیت نہیں رکھتے کیونکہ بدقسمتی سے انھیں اس کا احساس ہی نہیں کہ تعلیم کے مقاصد کیا ہیں اور حدود یونیورسٹی کی دنیا اور دواقعات کی دنیا میں کیا ربط اور نسبت ہونی چاہیئے۔

---

شیخ عبدالقادر صاحب کے خطبۂ جلسۂ تقسیم اسناد میں چند ایسی ضروری باتوں پر توجہ دلائی گئی ہے جن پر ہمیں بہت کم امید ہے کہ مسلم یونیورسٹی کے ارباب حل وعقد اپنی توجہ مبذول کرسکیں گے شیخ صاحب نے اردو کو ذریعۂ تعلیم بنانے پر بہت زور دیا تھا لیکن یہ عجیب بات ہے کہ اردو کی حمایت خود انھوں نے اردو میں نہ کی۔ حالانکہ ان کے مخاطبین میں سے اکثر کی مادری زبان اردو تھی اور وہ اسے اچھی طرح سمجھ سکتے تھے۔ علاوہ اس کے خود شیخ صاحب بھی اردو کے مشہور انشا پرداز ہیں۔ اگر وہ اس موقع پر اپنی ہی مادری زبان میں کچھ ارشاد فرماتے تو ظاہر ہے کہ ہمارے علمی ذخیرہ میں ان کے زریں خیالات کا مزید اضافہ ہوتا۔

---

مہاراجہ الور جلسۂ تقسیم اسناد میں موجود تھے۔ مہاراج ہمارے ملک کے قابل فخر دیسی حکمرانوں میں سے ہیں۔ آپ ہر صحیح الخیال ہندوستانی کی طرح ہندو مسلم اتحاد کے بڑے حامی ہیں چنانچہ آپ نے جلسۂ تقسیم اسناد کے موقع پر جو تقریر فرمائی اس کا شروع سے آخر تک یہی موضوع تھا کہ ہندوستان کی قسمت کا فیصلہ اس وقت تک ناممکن ہے جبتک ہندو اور مسلمان اپنے مذہب کی صحیح تعلیمات کے موافق آپس میں رواداری کا برتاؤ نہیں کریں گے آپ نے یہ بھی فرمایا کہ ہندو اور مسلمان اپنے اپنے مذہب پر مضبوطی سے قائم رہ کر بھی اپنے وطن کی خدمت کرسکتے ہیں۔ مہاراج الور کی اس موقعہ پر شرکت اور اُن کی فصیح وبلیغ تقریر

یقیناً ان کے حب وطن اور روشن خیالی پر دال ہیں۔ کیا اچھا ہو اگر ہندوستان کے نواب مہاراج الور کی طرح وسعتِ نظر اور رواداری کو اپنا اصول بنالیں۔

---

اسی ہفتہ میں مسلم لیگ اور تنظیم کانفرنس کے اجلاس بھی علیگڑھ میں منعقد ہوسے۔ مسلم لیگ کرسی نشین مدبرین کے لئے ایک معقول پلیٹ فارم ہے جہاں وہ اپنے نام ونمود کے لئے قوم کے نمایندوں کی حیثیت سے ہر سال کچھ تجاویز منظور کرلیتے ہیں۔ اس سال جو تجاویز منظور کیگئی ہیں وہ اگرچہ زیادہ قابلِ اعتنا نہیں لیکن ہاں ایک تجویز جو منظور کرنی چاہیئے تھی اس کے منظور نہ ہونے کا افسوس ضرور ہے۔ مولانا محمد علی صاحب نے قضیۂ موصل کے متعلق ایک تجویز پیش کی تھی جس میں ترکوں سے جنگ کی صورت میں برطانیہ کو متنبہ کیا گیا تھا لیکن لیگ کے کرسی نشین مدبرین کی ذہنیت ایسی تجویز کو کیونکر منظور کرنے پر آمادہ ہوسکتی تھی جس میں گورنمنٹ برطانیہ کے خلاف کنایتہً بھی کوئی ذکر ہو۔ بہرحال مسلم لیگ میں اس تجویز کا منظور نہ ہونا قابل تعجب نہیں اگرچہ قابل افسوس ضرور ہے۔

---

امیر امان اللہ خاں فرمانروائے افغانستان نے اپنے دورۂ قندھار میں خطبۂ جمعہ خود پڑھا۔ بعض علماء ہند کو جو اردو زبان میں خطبہ کو ناجائز سمجھتے ہیں یہ سن کر تعجب ہوگا کہ اس حنفی بادشاہ نے عربی میں خطبہ نہیں دیا بلکہ فارسی میں تقریر کی۔ پہلے خطبہ کی حقیقت سمجھائی پھر کہا کہ یہ فریضہ امراے اسلام کا تھا لیکن انھوں نے علماء کے ہاتھ میں چھوڑ دیا اور آخر اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کے مصالح ضائع ہوگئے۔ اس کے بعد فرمایا کہ اگرچہ حاضرین کی زبان پشتو ہے اور میں خود بھی پشتو جانتا ہوں لیکن اس قدر نہیں جانتا کہ آیات واحادیث کے

صحیح مطالب بیان کرنے پر پوری قدرت کا یقین ہو۔ اس لئے فارسی میں بیان کرتا ہوں کیونکہ میں جانتا ہوں کہ سب صاحبان کم سے کم فارسی سمجھ لیتے ہیں۔

تقریر سرتاپا اتباع سنت۔ شیفتگی اسلام پابندگی فرائض کی ترغیبات سے مملو تھی اور اسلام کی اخوت کی تعلیمات سے لبریز۔ آخر میں کہا کہ میں شاعر نہیں ہوں کہ خواجہ کی طرح یہ کہکر خاموش ہو جاؤں کہ

حافظ وظیفۂ تو دعا گفتن است وبس　　　　دربند آں مباش کہ نشنید یا شنید

بلکہ میں "شنید" چاہتا ہوں۔ میں عمل چاہتا ہوں۔ میں تم کو نہ صرف قولاً بلکہ فعلاً مسلمان اور مومن دیکھنا چاہتا ہوں۔ فجزاہ اللہ خیرا۔ یہ وہ امور ہیں جنکو ہم امراء اسلام میں دیکھنے کے آرزومند تھے

---

ایران میں قاچاریہ خاندان کے اخراج اور اُن کی حکومت کو الٹ دینے سے ہم کو یہ خوشی ہوئی تھی کہ اب وہاں جمہوریت قایم ہو جاے گی لیکن افسوس ہے کہ پھر ملوکیت نے اپنا نقشہ جما دیا۔ اور بجاے احمد شاہ کے رضا خاں نے اپنے سر پر تاج رکھ لیا۔ لیکن تاہم یہ فرق ضرور ہے کہ اس وقت وہ ایران کا سب سے بڑا مصلح ہے۔ کیا عجب ہے کہ کوئی مفید راستہ ملکی ترقی کا اس کے عہد میں نکل آے۔

---

## تصانیف مولانا حافظ محمد اسلم صاحب

**تاریخ الامت:-** ابتدائے اسلام کی مکمل مسلسل اور مربوط تاریخ جو نہایت تحقیق کے ساتھ سلیس اردو میں لکھی گئی ہے۔

**حصہ اول:-** سیرۃ الرسول۔ قیمت ...... عہ

**حصہ دوم:-** خلافت راشدہ ...... عار

**حصہ سوم:-** خلافت بنی امیہ ...... عہ

**حصہ چہارم:-** خلافت عباسیہ ...... عار

**حصہ پنجم:-** عباسیہ بغداد ...... عار

**تاریخ القرآن:-** ابتدائے نزول سے قرآن کریم کے آجتک کے محققانہ تاریخی حالات اور علمی تحقیق۔ عہ

**سیرۃ عمرو بن عاص رض:-** مشہور صحابی فاتح مصر و طرابلس کے حالات اور ان کے مجاہدانہ و مدبرانہ کارنامے قیمت ...... عہ

**حیات حافظ:-** خواجہ حافظ شیرازی کی دلکش سوانح عمری ۸ر

**حیات جامی:-** مولانا جامی کے حالات اور انکی تصانیف اور شاعری پر مفصل تبصرہ۔ قیمت ...... ۸ر

**الوراثۃ فی الاسلام:-** یعنی وراثت میں مولانا کا بے نظیر مجتہدانہ کارنامہ عربی زبان میں قیمت ۸ر

**محجوب الارث:-** مسئلہ ہذا کی ناقابل انکار دلائل سے تردید قیمت ...... ۴ر

**جواہر ملیہ:-** مولانا کی ان دس بے نظیر تاریخی و ملی نظموں کا مجموعہ قیمت ...... ۲ر

**علوم ملیہ:-** جرجی زیدان کی تاریخ تمدن اسلام کے حصہ سوم کا ترجمہ جس میں مسلمانوں کی علمی ترقی کا حال ہے قیمت ...... عہ

## تصانیف خواجہ عبدالحی صاحب فاروقی

### شیخ التفسیر جامعہ

**الخلافۃ الکبری:-** سورۂ بقرہ کی مکمل و مبسوط تفسیر ہدیہ للعہ۔ مجلد ...... صہ

**الصراط المستقیم:-** سورۂ انفال و توبہ کی تفسیر۔ شروع میں جہاد پر مقدمہ۔ قیمت عار۔ مجلد ...... عہ

**بیان:-** سورۂ آل عمران کی تفسیر قیمت ۱۲ مجلد ...... عہ

**سبیل الرشاد:-** سورۂ حجرات کی تفسیر

**ذکری:-** تیسویں پارہ یعنی پارہ عم کی تفسیر (زیر طبع)

**بصائر:-** حضرت موسیٰ و فرعون کے واقعات۔ قیمت ...... ۶ر

## تصانیف مولانا محمد السورتی صاحب

### ادیب جامعہ

**ازہار العرب:-** عربی کی ادبی و اخلاقی سہل نظموں کا مجموعہ۔ جامعہ کے نصاب درس میں داخل ہے ...... ۸ر

**قواعد عربی:-** جلد حصہ اول علم صرف۔ اس کتاب میں صرف کے تمام اشکال رفع کردئے گئے ہیں۔ ابتک عربی صرف میں اس سے بہتر کوئی کتاب اردو میں نہیں لکھی گئی عار

**مکتبہ جامعہ ملیہ قرول باغ دہلی**

# مطبوعات مکتبہ جامعہ ملیہ

**مبادیٔ معاشیات:۔** اکنامکس پرنسپلس وفیمیڈ ترجمہ از پروفیسر ڈاکٹر حسین صاحب استاد جامعہ کتابت وطباعت اور کاغذ عمدہ تقریباً ۱۵۰ صفحے قیمت ۔۔ عہ

**انتخاب جوہر:۔** طلباءِ جامعہ کے قلمی رسالہ جوہر کا دلکش انتخاب نظم ونثر معہ تازہ فوٹو مولانا محمد علی صاحب قیمت ۔۔۔۔۔۔۔۔ عہ

**انتخاب میر:** میر تقی کے کلام کا بہترین انتخاب معہ مقدمہ ومشتمل برحالات میر وکلام میر از نورالرحمٰن صاحب بی اے خوبصورت جلد قیمت ۔۔۔۔ عمر

**اورنگ زیب عالمگیر:۔** سائز ۲۲x۱۸/۸ حجم ۱۲۵ صفحے۔ کاغذ سفید۔ کتابت وطباعت عمدہ ٹائٹل آرٹ پیپر رنگین ودیدہ زیب قیمت ۔۔۔۔ ۱۲ر

**دیوان غالب:** سائز ۲۰x۳۰/۸ طبع نفیس وخوبصورت ومضبوط جلد کے ساتھ قیمت عہ

**مسدس حالی:۔** سائز ۲۰x۳۰/۸ طبع نفیس وخوبصورت ومضبوط جلد قیمت ۔۔۔۔ عہ

**ہمارے نبی:** سلف اسلام کے سبق آموز حالات بچوں ہی کے لئے۔ از پروفیسر سید نواب علی قیمت ۔۔۔۔۔۔ ۸ر

**ترکوں کی کہانیاں:۔** بچوں میں محبت وغیرت پیدا کرنیوالی چند ترکی بچوں کی سچی کہانیاں قیمت ۔۔۔۔۔۔ ۴ر

**شعروشاعری:۔** سائز ۲۰x۳۰/۸ کاغذ وطباعت عمدہ وکتابت دیدہ زیب قیمت ۔۔۔ ۱۲ر

**اسلامی تہذیب وقومی تعلیم:۔** ڈاکٹر سر سی سی رائے کا خطبہ جلسہ دوم تقسیم اسناد جامعہ ملیہ قیمت ۴ر (اصل انگریزی) معہ مقدمہ عبدالمجید خواجہ قیمت ۔۔۔۔۔۔۔ ۱۰ر

**خطبہ شیخ الہند مرحوم بتقریب افتتاح جامعہ** قیمت ۔۔۔۔۔۔۔۔ ۲ر

**خطبہ مسیح الملک صاحب بتقریب جلسہ دوم اسناد جامعہ** ۔۔۔۔۔ ۲ر

**تاریخ ہند قدیم:۔** از مسٹر ایم کے پانیکار ایم اے (آکسن) ایڈیٹر ہندوستان ٹائمز کا سلیس اردو ترجمہ۔ قیمت ۔۔۔ عہ

---

**تاریخ اندلس:** مصنفہ پی سی اسکاٹ مترجمہ مولوی خلیل الرحمٰن صاحب تین ضخیم جلدوں میں نہایت اہتمام سے شائع ہوئی ہے۔ قیمت ہر سہ حصص ۔۔۔ للعہ

**مولدین:۔** یہ گویا سلسلہ تاریخ اندلس کی چوتھی کڑی ہے۔ قیمت مجلد ۔۔۔ صہ

**تاریخ علامہ ابن خلدون:** علامہ موصوف کی مشہور تاریخ کا ترجمہ حکیم احمد حسین صاحب الہ آبادی نے گیارہ ضخیم جلدوں میں کیا ہے۔ جلدیں علحدہ علحدہ بھی ملسکتی ہیں قیمت مکمل للعہ

**حیات صلاح الدین:۔** فاتح بیت المقدس کی مفصل سوانح عمری۔ مصنفہ حکیم احمد حسین صاحب

ان کتب کے علاوہ کتب نصاب اور ہندوستان کے مشہور مکتبوں، دارالمصنفین، انجمن ترقی اردو، الناظر، نظامی، دائرہ ادبیہ، دارالاشاعت پنجاب، مکتبہ ہائے مصر وبیروت، مسلم یونیورسٹی بکڈپو، صدیق بکڈپو، ظل السلطان، صوفی کی کتابیں ملسکتی ہیں۔ فہرست مفت طلب کیجئے۔

**مکتبہ جامعہ ملیہ قرول باغ دہلی**